










































































فروری 2014
جلد 41 شمارہ 10
قیمت 50 روپے



خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔



پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی



Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

# کہی سُنی

**خواتین ڈائجسٹ** کا فروری کا شمارہ لیے حاضر ہیں۔

کتنی عجیب بات ہے کہ ایک سیدھے، صاف، درست راستے پر چلتے ہوئے واپس مڑ جائیں اور پھر سوچیں، کہاں جانا ہے؟

بے سمتی اور گومگو کی یہ کیفیت تب پیدا ہوتی ہے جب اپنے فیصلوں کے راست ہونے کا خود بھی یقین نہ ہو۔ صداقت صاف اور واضح ہوتی ہے۔ اس کو صحیح ثابت کرنے کے لیے جواز، دلیلیں، نکتے تلاش نہیں کیے جاتے۔ تمام جہاں کے لفظوں کا انبار، دنیا بھر کے دلائل مل کر بھی غلط کو صحیح ثابت نہیں کر سکتے۔

زمینی حقیقتوں سے فرار ممکن نہیں لیکن جب معاملہ اپنی بقا اور سلامتی کا ہو تو سود خسارے کے حساب بے معنی ہو جاتے ہیں۔

زبردستوں کی بالادستی کے سامنے جھک جانا، ان کے ظلم اور قہر کو برداشت کر لینا علیحدہ بات ہے لیکن اس کو درست تسلیم کر لینا، اس کے حق میں دلائل دینا۔؟

افسوس کی بات یہ ہے کہ ہمارے ہاں تواتر سے اس کی کوشش کی جا رہی ہے۔ یہ حقائق پر پردہ ڈالنے کے لیے سوچا سمجھا طریق کار ہے یا ہم سچ کی پہچان ہی کھو بیٹھے ہیں۔

اس تمام کارِلاحاصل میں میڈیا کا حصہ بھی نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔ جب سنجیدہ اور گمبھیر معاملات کو بحث ومباحثہ اور مذاکروں کی نذر کر دیا جائے۔ جھوٹ اور سچ کا فرق مٹ جائے تو ضمیر بھی اٹھ جاتا ہے۔

## سالگرہ نمبر،

1972ء کا موسم بہار جب خواتین کے لیے ایک منفرد، خوبصورت اور اپنی نوعیت کے لحاظ سے پہلا ماہنامہ منظرِعام پر آیا اور دیکھتے ہی دیکھتے ہر گھر کا پرچا بن گیا۔

خواتین ڈائجسٹ کے اجرا کو بیالیس سال ہونے والے ہیں۔ اپریل کا شمارہ سالگرہ نمبر ہوگا۔ ہماری خواہش ہے کہ سالگرہ نمبر میں ان تمام مصنفین کو جگہ دی جائے جن کا اس پرچے کی کامیابی میں بڑا حصہ ہے۔ مصنفین سے درخواست ہے کہ اپنی تحریریں جلد از جلد بھجوا دیں تاکہ سالگرہ نمبر میں جگہ پا سکیں۔

## اس شمارے میں،

- اب کے مری رفوگری۔ سائرہ رضا کے ناول کا دوسرا اور آخری حصہ،
- بشریٰ احمد، سمیرا حمید، آمنہ ریاض اور نورعین کے ناولٹ،
- حیا بخاری، حنا یاسمین، صباحت یاسمین اور خولہ بنت حوّا کے افسانے،
- ٹی وی فنکارہ غزالہ بٹ سے ملاقات،
- باتیں یمنیٰ زیدی سے،
- میری خامشی کو بیاں ملے۔ قارئین سے سروے،
- کرن کرن روشنی۔ احادیث نبوی کا سلسلہ،
- آپ کا باورچی خانہ، نفسیاتی ازدواجی الجھنیں اور عدنان کے مشورے اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں۔

اس شمارے کو پڑھ کر اپنی رائے ضرور دیجیے گا۔



قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم وملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے، اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابوداؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

### نیکی میں حصہ

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''مسلمان امانت دار خزانچی، جو اس پر عمل کرے جس کا اسے حکم دیا جائے اور پوری خوش دلی سے اسے کامل اور پورا پورا (مال) دے، جس کی بابت اسے حکم دیا گیا ہے، تو وہ بھی دو صدقہ کرنے والوں میں سے ایک (شمار) ہوگا۔'' (بخاری و مسلم)

**فوائد و مسائل :**

1۔ اس میں بھی ایک نہایت ہی اہم اصول کا بیان ہے کہ جس شخص کو جس کام کا ذمے دار یا بیت المال کا امین بنایا جائے اور وہ اپنی ذمہ داری خوش دلی سے نبھائے، کسی پر حسد نہ کرے، ایذا نہ دے اور تنگ دلی کا مظاہرہ نہ کرے تو اسے بھی اس شخص کی طرح برابر کا اجر ملے گا جس نے اس کے ذمہ کوئی کام لگایا، یا اسے خزانچی بنایا۔

2۔ اس میں اس امر کی ترغیب ہے کہ ہر شخص کو اپنی مفوضہ (سپرد کی گئی) ذمہ داری پوری خوش دلی اور رغبت سے ادا کرنی چاہیے

### دین خیر خواہی

حضرت ابو رقیہ تمیم بن اوس داری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''دین خیر خواہی (کرنے کا نام) ہے۔''

ہم نے پوچھا ''کس کی خیر خواہی؟''

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

''اللہ کی، اس کی کتاب کی، اس کے رسول کی، مسلمانوں کے حکمرانوں کی اور عام مسلمانوں کی۔'' (مسلم)

**فوائد و مسائل :**

1۔ اس میں خیر خواہی کی اہمیت و فضیلت اور اس کی عمومیت کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ کی خیر خواہی کا مطلب

ہے' اس پر صحیح طور پر ایمان رکھا جائے اور اس کی عبادت اخلاص سے کی جائے۔ کتاب اللہ کی خیر خواہی' اس کی تصدیق تلاوت کا التزام' اس کی تحریف سے اجتناب اور اس کے احکام پر عمل کرنا ہے۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی تصدیق' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی اطاعت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کی پابندی کی جائے مسلمان حکمرانوں کی خیر خواہی یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خیر خواہی کا مطلب ہے' حق میں ان کی اعانت' غیر معصیت میں ان کی اطاعت کی جائے' وہ سیدھے راستے سے انحراف کریں تو انہیں معروف کا حکم دیا جائے اور ان کے خلاف خروج و بغاوت سے گریز کیا جائے الا یہ کہ ان سے کفر صریح کا اظہار ہو اور عام مسلمانوں کی خیر خواہی یہ ہے کہ ان کی دنیا و آخرت کی اصلاح کے لیے ان کی صحیح رہنمائی کی جائے' انہیں نیکی کا حکم دیا جائے اور برائی سے روکا جائے۔

2۔ دور حاضر میں امت مسلمہ کی بدحالی کی وجہ یہ ہے کہ ہر شخص دوسرے کو داؤ لگانے پر لگا ہوا ہے۔ نہ ہم مجموعی طور پر اللہ تعالیٰ کے خیر خواہ ہیں نہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اور نہ ایک دوسرے کے بارے میں ہمدردی اور خیر خواہی کے جذبات ہی رکھتے ہیں۔

## مومن

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک (کامل) مومن نہیں ہو سکتا جب تک وہ اپنے (مسلمان) بھائی کے لیے بھی وہ چیز پسند نہ کرے جو وہ اپنے لیے پسند کرتا ہے۔"

(بخاری و مسلم)

فوائد و مسائل :

1۔ یہ حدیث بھی مسلمانوں کی باہمی خیر خواہی کی فضیلت اور اس کی ترغیب کے بیان میں ہے۔ اگر مسلمان اس حدیث کے مطابق عمل کریں تو مسلمان معاشروں میں جو لوٹ کھسوٹ' رشوت' بددیانتی' جھوٹ' فریب اور جعل سازی وغیرہ جیسی اخلاقی بیماریاں عام ہیں یک لخت ختم ہو جائیں۔

2۔ مسلمانوں کو تو ان کے دین نے بڑے سنہری اصول بتلائے ہیں لیکن بدقسمتی سے مسلمان ان سب سے غافل ہیں اور یوں ذلت اور بد اخلاقی کی اتھاہ گہرائیوں میں گرے ہوئے ہیں۔

## نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کا بیان

اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"اور تم میں سے ایک گروہ ہونا چاہیے جو بھلائی کی طرف بلائے' نیکی کا حکم دے اور برائی سے روکے اور یہی لوگ کامیاب ہیں۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"تم بہترین امت ہو جنہیں لوگوں (کی ہدایت) کے لیے نکالا گیا ہے' تم نیکی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے روکتے ہو۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"(اے پیغمبر!) عفو و درگزر اختیار کر' نیکی کا حکم دے اور جاہلوں سے اعراض کر۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"مومن مرد اور مومن عورتیں ایک دوسرے کے دوست ہیں۔ نیکی کا حکم دیتے اور برائی سے روکتے ہیں۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"بنی اسرائیل کے کافروں پر حضرت داؤد اور عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کی زبانی لعنت کی گئی' یہ اس سبب سے کہ انہوں نے نافرمانی کی اور وہ حد سے گزر جانے والے تھے۔ وہ ایک دوسرے کو ان برائیوں سے نہیں روکتے تھے جن کا وہ ارتکاب کرتے تھے' البتہ بہت برا تھا جو وہ کرتے تھے۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"(اے نبی!) کہہ دیجیے! حق تمہارے رب کی طرف سے ہے' چنانچہ جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے کفر کرے۔"

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"(اے پیغمبر!) جس چیز کا تجھے حکم دیا جاتا ہے' اسے کھول کر بیان کر دے۔"

اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

"ہم نے ان لوگوں کو نجات دی جو برائی سے روکتے تھے اور ظالموں کی سخت عذاب کے ساتھ گرفت کی' بہ سبب اس کے جو وہ نافرمانی کرتے تھے۔"

## برائی کو روکنا

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا۔

"جو شخص تم میں سے کسی برائی کو (ہوتے) دیکھے تو اسے اپنے ہاتھ سے بدل (روک) دے۔ اگر (ہاتھ سے روکنے کی) طاقت نہیں ہے تو زبان سے (اس کی برائی کو واضح کرے) اگر اس کی بھی طاقت نہ ہو تو دل سے (اسے برا جانے) اور یہ ایمان کا کمزور ترین درجہ ہے۔" (مسلم)

فوائد و مسائل :

1۔ دیکھنے سے مطلب ہے' علم میں آنا' چاہے آنکھوں سے دیکھے یا نہ دیکھے۔ اس میں اسلامی معاشرے کو منکرات سے روکنے کے لیے ایک نہایت اہم حکم دیا گیا ہے۔ مسلمان جب تک اس پر عمل کرتے رہے اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ بلا خوف و خطر' کسی ملامت گر کی ملامت سے قطع نظر اور بغیر کسی مفاد کے ادا کرتے رہے' مسلمان معاشرہ بہت سی قباحتوں' برائیوں اور گناہوں سے محفوظ رہا اور جب مسلمانوں نے اس فریضے کو فراموش کر دیا تو ان کا معاشرہ منکرات کے سیلاب بے پناہ کی زد میں آ گیا۔ کاش مسلمان پھر اس فریضے کی ادائیگی کی طرف متوجہ ہوں تاکہ اس سیلاب کے آگے بند باندھا جا سکے۔

2۔ انسان کے ایمان کا آخری درجہ یہ ہے کہ اس کے دل میں کم از کم برائی کی قباحت ضرور ہو۔ اگر برائی کی قباحت ہی دل سے نکل جائے تو پھر ایمان خطرے میں پڑ جاتا ہے۔

3۔ دور حاضر میں نوجوانان امت جس بے راہ روی کا شکار ہیں اور فتنوں کی جس قدر بھرمار ہے' اس میں اپنے ایمان کو بچانے کا ایک ہی طریقہ ہے کہ انسان دعوت و تبلیغ' امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ ادا کرے۔ اس سے کم از کم وہ خود تو بھٹکنے سے بچ جائے گا۔

## مومن

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"مجھ سے پہلے اللہ نے جو نبی بھی بھیجا' اس کے اس کی امت میں سے حواری اور (مخلص) ساتھی ہوتے جو اس کی سنت پر عمل اور اس کے حکم کی اقتدا کرتے' پھر ان کے بعد ایسے ناخلف لوگ پیدا ہوئے جو ایسی باتیں کہتے جو وہ کرتے نہیں تھے اور کرتے وہ کام تھے جن کا انہیں حکم نہیں دیا جاتا تھا۔ چنانچہ جو شخص ان سے ہاتھ کے ساتھ جہاد کرے گا' وہ مومن ہے اور جو شخص ان سے دل کے ساتھ جہاد کرے گا' وہ مومن ہے۔ جو ان سے اپنی زبان سے جہاد کرے گا' وہ مومن ہے۔ اور اس کے علاوہ رائی کے دانے کے برابر بھی ایمان (کا درجہ) نہیں۔" (مسلم)

فائدہ : اس سے معلوم ہوا کہ منکرات کے ازالے کا' حسب طاقت' ہر مسلمان ذمہ دار ہے' بلکہ یہ اس کے ایمان کی کسوٹی ہے۔ اگر ایک مسلمان منکر کے ازالے اور خاتمے کے لیے سعی کرتا یا کم از کم اسے برا سمجھتا ہے تو یہ اس کے ایمان کی دلیل ہے اور اگر وہ برائی کو دل میں بھی برائی نہیں سمجھتا تو سمجھ لو کہ اس کا دل ایمان کے کمزور ترین درجے سے بھی محروم ہو گیا ہے۔

## سلامتی

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت

ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"اس شخص کی مثال جو اللہ کی حدود کو قائم کرنے والا ہے اور اس کی جو ان حدوں میں مبتلا ہونے (انہیں پامال کرنے) والا ہے، ان لوگوں کی طرح ہے (جو ایک کشتی پر سوار ہوئے) انہوں نے کشتی کے اوپر (اور نیچے والے حصوں کے لیے) قرعہ اندازی کی۔ چنانچہ ان میں سے بعض کشتی کی بالائی منزل پر اور بعض نچلی منزل پر بیٹھ گئے۔ نچلی منزل والوں کو جب پانی لینے کی طلب ہوتی تو وہ اوپر آتے اور بالا نشینوں پر سے گزرتے (جو انہیں ناگوار گزرتا)۔ چنانچہ نچلی منزل والوں نے سوچا کہ اگر ہم اپنے (نچلے) حصے میں سوراخ کرلیں (تاکہ اوپر جانے کے بجائے، سوراخ ہی سے پانی لے لیں) اور اپنے اوپر والوں کو تکلیف نہ دیں (تو کیا اچھا ہو)۔ اور اوپر والے نیچے والوں کو ان کے اس ارادے سمیت چھوڑ دیں (انہیں سوراخ کرنے سے نہ روکیں اور وہ سوراخ کرلیں) تو سب کے سب ہلاک ہوجائیں گے (کیونکہ) سوراخ کے ہوتے ہی ساری کشتی میں پانی جمع ہوجائے گا جس سے کشتی تمام مسافروں سمیت غرق آب ہوجائے گی۔) اور اگر وہ ان کے ہاتھوں کو پکڑ لیں گے (سوراخ نہیں کرنے دیں گے) تو وہ خود بھی اور دوسرے تمام مسافر بھی بچ جائیں گے۔" (بخاری)

اللہ کی حدوں کو قائم کرنے والے کا مطلب ہے اللہ کی منع کی ہوئی چیزوں کا انکار کرنے والا اور ان کے ازالہ ورفع کی کوشش کرنے والا۔ حدود سے مراد ہے اللہ کی منع کردہ چیزیں۔

**فائدہ:** اس سے معلوم ہوا کہ اسلامی معاشرے میں منکرات کے ارتکاب کے نتائج، مرتکبین کی ذات تک محدود نہیں رہتے بلکہ ان کے برے اثرات پورے معاشرے کو بھگتنے پڑتے ہیں، اس لیے معاشرے کو تباہی سے بچانے کے لیے ضروری ہے کہ فسق و فجور کا ارتکاب کرنے والوں کو اللہ کی نافرمانی کرنے سے روکا جائے۔ اگر ایسا نہیں کیا جائے گا تو سارا معاشرہ عذاب الٰہی کی گرفت میں آسکتا ہے۔

## دل سے برا سمجھنا

ام المومنین حضرت ام سلمہ ہند بنت ابی امیہ حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"یقیناً" تم پر عنقریب ایسے لوگ حکمران بنائے جائیں گے جن (کے کچھ کاموں) کو تم پسند کروگے اور کچھ کو ناپسند۔ چنانچہ جس نے (ان کے برے کاموں کو) برا سمجھا، وہ بری ہوگیا، جس نے انکار کیا وہ بچ گیا، لیکن جو راضی ہوا اور ان کی پیروی کی (وہ ہلاک ہوگیا)۔"
صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا۔
"اے اللہ کے رسولؐ! کیا ہم ایسے حکمرانوں سے قتال نہ کریں؟" آپ نے فرمایا۔
"نہیں، جب تک وہ تمہارے اندر نماز کو قائم رکھیں۔" (مسلم)
اس کے معنی ہیں جس نے دل سے برا سمجھا اور اس کے پاس ہاتھ یا زبان سے انکار کی طاقت نہیں تھی تو وہ گناہ سے بری ہوگیا اور اپنا فرض ادا کردیا اور جس نے اپنی طاقت کے مطابق انکار کیا، وہ اس معصیت سے بچ گیا اور جو ان کے فعل پر راضی ہوا اور ان کی متابعت کی، تو وہ گناہ گار ہے۔

**فوائد و مسائل:**

1۔ مسلم حکمرانوں کی اطاعت کو نماز کے ساتھ مشروط کرکے اس امر کی وضاحت فرمادی کہ نماز ہی کفر اور اسلام کے درمیان فرق کرنے والی چیز ہے۔
اگر طاقت ہو تو حکمرانوں کو برائی سے ضرور روکے، بصورت دیگر دل سے برا جانے۔ برائی میں ان کے ساتھ شرکت و رضامندی نہایت خطرناک ہے۔ اس لحاظ سے آج کل سیاسی پارٹیوں میں شرکت بہت خطرناک معاملہ ہے کیونکہ یہ پارٹیاں جب اقتدار میں آتی ہیں تو پارٹی ممبران کو ان کے ہر اچھے برے کام میں ان کی ہم نوائی اور متابعت کرنی پڑتی ہے۔



## یاجوج ماجوج

ام المومنین ام حکم زینب بنت حجش رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم (ایک روز) ان کے پاس بڑے گھبرائے ہوئے تشریف لائے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان پر یہ کلمات تھے۔
"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ عربوں کے لیے اس شر کی وجہ سے ہلاکت ہے، جو قریب آگیا ہے۔ آج یاجوج و ماجوج کی دیوار سے اتنا حصہ کھول دیا گیا ہے۔" اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو انگلیوں (انگوٹھے اور اس کے ساتھ والی انگلی) سے حلقہ بنا کر دکھایا۔ میں نے کہا۔
"اے اللہ کے رسولؐ! کیا ہم ہلاک ہوجائیں گے جب کہ ہمارے اندر نیک لوگ بھی ہوں گے؟"
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"ہاں جب برائی عام ہوجائے (تو پھر نیک بھی بدوں کی صف میں شمار کرلیے جاتے ہیں)۔" (بخاری و مسلم)

**فائدہ:** اس میں بھی فسق و فجور اور معصیت کی نحوست کا بیان ہے کہ جب برائی اور معصیت عام ہوجائے تو پھر بعض نیک لوگوں کے باوجود اس قوم کو ہلاک کردیا جاتا ہے، تاہم نیک لوگوں نے احقاق حق اور ابطال باطل کا فریضہ سرانجام دیا ہوگا تو قیامت والے دن، یہ برائی کا ارتکاب کرنے والوں سے الگ ہوں گے۔

## راستوں کا حق

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"تم راستوں میں بیٹھنے سے بچو۔"
صحابہ نے عرض کیا۔
"اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! ہمارے لیے ان مجلسوں کے بغیر چارہ نہیں، ہم وہاں بیٹھ کر باتیں کرتے ہیں۔"
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"اگر تم نے وہاں ضرور بیٹھنا ہی ہے تو تم راستے کو اس کا حق دو۔"
صحابہ نے کہا "اے اللہ کے رسولؐ! راستے کا حق کیا ہے؟"
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"نگاہیں نیچی رکھنا، تکلیف دہ چیزیں راستے سے ہٹا دینا (یا خود تکلیف پہنچانے سے باز رہنا، سلام کا جواب دینا، نیکی کی تلقین کرنا اور برائی سے روکنا۔" (بخاری و مسلم)

**فوائد و مسائل:**

1۔ اس سے معلوم ہوا کہ عام راستے اور سڑکیں جو لوگوں کی گزرگاہیں ہوں، ان پر ایسے انداز سے بیٹھنا کہ جن سے آنے جانے والے مردوں اور عورتوں کو تکلیف ہو، جائز نہیں ہے اور جب صرف بیٹھنا ہی جائز نہیں ہے تو پھر ان پر تجاوزات قائم کرکے یا شادی بیاہ کے موقعوں پر ان کو بند کرکے ہزاروں لوگوں کو پریشان کرنا کیوں کر جائز ہوسکتا ہے جو بدقسمتی سے ہمارے ملک میں عام ہے۔
2۔ تاہم اگر ایسا کرنا ناگزیر ہو تو پھر مذکورہ آداب و شرائط کے ساتھ اس کا جواز ہوگا۔ اس کے مزید کچھ اور آداب دیگر احادیث میں بیان کیے گئے ہیں، مثلاً" اچھی گفتگو کرنا، کوئی زیادہ بوجھ لادے ہوئے جارہا ہو تو اس کی مدد کرنا، مظلوم اور مصیبت زدہ کے ساتھ تعاون کرنا، بھٹکے ہوئے کی رہنمائی کرنا، چھینکنے والے کی چھینک کا جواب دینا وغیرہ۔



# رباعی سے رکابی تک

انشاجی

کیا مرد واقعی سست اور بے سلیقہ ہوتے ہیں؟

ہمارے اس سے اختلاف یا اتفاق رائے کرنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ کیونکہ عمومی رائے یہی معلوم ہوتی ہے۔ اسی صفحے پر آپ ایک کارٹون دیکھیں گے۔ میاں نے لمبے ڈنڈے والے جھاڑو سے فرشوں کی صفائی کرنے کے بعد باورچی خانے میں بہت سی پلیٹیں دھولی ہیں۔ لیکن ابھی کچھ باقی بھی ہیں۔ ایسا لگتا ہے کہ اس میں میاں نے کچھ زیادہ دیر لگادی ہے۔ کیونکہ بی بی پہلے اپنے کمرے میں بیٹھی ریڈیو سنتی رہیں پھر ڈرائنگ روم میں رسالوں میں تصویریں دیکھتی رہیں۔ آخر اس سے بھی اکتا گئیں۔ کارٹون میں وہ میاں سے کہہ رہی ہیں۔ "ذرا جلدی کام کیا کرو جی! میرا بھی کچھ خیال ہے؟ کتنی دیر سے اکیلی بیٹھی بور ہو رہی ہوں۔"

☼ ☼ ☼

یہ مسئلہ بہت سے گھروں کا ہے۔ مرد لوگ گھر کی صفائی' چائے بنانے۔ برتن دھونے وغیرہ میں اتنی دیر لگادیتے ہیں کہ بیویاں عاجز آجاتی ہیں۔ اکثر دیکھا گیا ہے۔ صبح کا وقت ہے۔ بیوی بستر میں پڑی ہیں' میاں چائے دانی بھر کر ان کے بستر کے پاس کی میز پر رکھ تو گئے لیکن پھر جاکر فرش رگڑنے لگے یا ناشتا بنانے لگے۔ اتنا خیال نہیں کہ چائے بنا کر بھی دینی ہے۔ ادھر بیوی ایک ہاتھ سے اخبار تھامے اسے پڑھ رہی ہیں۔ دوسرے سے سر کھجا رہی ہیں۔ ان کا کوئی ہاتھ خالی ہوتا تو شاید خود بھی بنالیتیں۔ میاں صاحب ناشتا بنا کر بچوں کو نہلانے اور کپڑے بدلنے میں جُت جائیں گے اور پھر اپنے اور بیوی کے جوتے پالش کرنے کے بعد ان کو دفتر جانے کی جلدی پڑ جائے گی۔ شام کو آتے ہی باورچی خانے میں جاگھسیں گے یا غسل خانے میں بیٹھ کر بچوں کے کپڑے دھوئیں گے۔ اس سے فارغ ہوئے تو کچھ سلائی کا کام لے بیٹھیں گے۔ قمیصوں کے بٹن ٹانک رہے ہیں۔ جرابیں رفو کر رہے ہیں۔ گلدان سجا رہے ہیں۔ گویا ہر چیز کا خیال ہے۔ نہیں خیال تو بیوی کا جو اپنے کمرے میں پڑی برابر ریڈیو سن رہی ہیں یا معمے حل کر رہی ہیں اور بور ہو رہی ہیں۔ میاں سے اتنا بھی نہیں ہوتا کہ آکر ان کے پاؤں ہی داب دے۔

☼ ☼ ☼

ایک صاحب نے پچھلے دنوں ایک مضمون میں اس بات کی طرف توجہ دلائی تھی اور اشارتاً کہا تھا کہ مردوں کو خانہ داری کی تربیت حاصل کرنی چاہیے۔ ان کا کہنا تھا کہ شوہر صاحب علی الصبح بیوی کو بستر ہی میں چائے کی ایک گرما گرم پیالی بنا کر دے دیا کریں تو یہ معمولی سی بات باہمی محبت میں اضافے کا موجب ہو سکتی ہے۔ انہوں نے اس بات کا شکوہ بھی کیا کہ بہت سے مردوں کو سویٹر بُننے نہیں آتے۔ حالانکہ یورپ میں چند صدی پیشتر یہ کام مرد ہی انجام دیا کرتے تھے۔ اس کے انہوں نے کئی فائدے بھی گنوائے تھے کہ سویٹر بُننے سے سگریٹ پینے کی عادت چھوٹ جاتی ہے۔ وہ یوں کہ سگریٹ کا گل جھاڑنے کے لیے ہر بار سلائیاں ہاتھ سے رکھنی پڑتی ہیں اور یہ سلائیاں چلانا اتنا دلچسپ شغل ہے کہ چند دن کے بعد مرد سگریٹ پر لعنت بھیج دے گا کہ اس سے سویٹر بُننے کا مزا کرکرا ہوتا ہے۔

☼ ☼ ☼

ہماری رائے میں مردوں کے لیے شروع ہی میں اس قسم کی تربیت کا بندوبست ہو تو اچھا ہے۔ مثلاً" ان کی تعلیم میں خانہ داری کا مضمون ضرور ہونا چاہیے اور اسکولوں میں انہیں آٹا گوندھنا' روٹی پکانا' طرح طرح کے سالن تیار کرنا۔ بچوں کی نگہداشت گھر کی صفائی وغیرہ سکھانے کا عملی انتظام ضرور ہو تاکہ شادی کے بعد گھر سنبھال سکیں۔ اس خیال میں نہیں رہنا چاہیے کہ پڑھ لکھ کے گریجویٹ ہوگئے ہیں اور برسر روزگار ہیں تو لڑکیوں کے والدین ان کے گھر کے چکر کاٹنے شروع کردیں گے۔ اب تو ضرورت رشتہ کے اشتہار میں بھی یہ قید لگادی جائے گی کہ لڑکا قبول صورت اور پابند صوم وصلوٰۃ ہونے کے علاوہ گھر داری کا سلیقہ رکھتا ہو۔ سینا پرونا جانتا ہو۔ آٹھوں گانٹھ کمیت ہو۔ جہیز کی کوئی قید نہیں۔ جتنا زیادہ لاسکے لے آئے۔ لڑکی کی والدہ جب لڑکے کو دیکھنے آئیں گی۔ تو لڑکے والے اس امر کا اہتمام کریں گے کہ اس وقت لڑکا حیا کی سرخی چہرے پر لیے باورچی خانے میں بیٹھا آلو گوشت پکا رہا ہو اور آٹا گوندھ کے ایک طرف رکھ چھوڑا ہو۔ لڑکے کی والدہ بہانے بہانے اپنی ہونے والی یا نہ ہونے والی سمدھن کو بتائے گی کہ یہ ساری چادریں اور غلاف میرے بیٹے نے کاڑھ رکھے ہیں۔ اپنے کالج میں سلائی کڑھائی میں ہمیشہ اول آتا رہا ہے۔ کھانا پکانے کی تربیت بھی ہم نے اچھی دلائی ہے۔ چھ مہینے تو اس نے شہر کے مشہور مسلم کالی ہوٹل میں خانساماں کا کام کیا ہے اور بیاہ شادیوں میں دیگیں پکانے بھی جاتا رہا ہے۔

ادھر سمدھن اپنی بیٹی کے گن گائیں گی کہ بہت خلیق اور ہنس مکھ ہیں۔ اپنی صحت کا بہت خیال رکھتی ہیں۔ اس لیے سہیلیوں کو لیے اکثر باغوں کی سیر کرتی رہتی ہیں۔ تصویریں بھی بناتی ہیں۔ آرٹ کونسل کی نمائش میں پہلا انعام ان ہی کو ملا وہ یوں کہ انہوں نے طوطا بنایا تھا۔ کسی نے اسے گھوڑا بتایا' کسی نے درخت' کسی نے آٹا پیسنے کی چکی۔ صحیح کوئی نہ بتاسکا۔ فلم کوئی نہیں چھوڑی اور مطالعے کا ایسا شوق ہے کہ پاکستان کا کوئی فلمی رسالہ نہیں جو نہ منگاتی ہوں۔ گاتی بھی ہیں۔ ٹکٹ جمع کرنے اور قلمی دوستی کا شوق ہے۔ ہم نے اس بات کی احتیاط رکھی ہے کہ کھانے پکانے اور صفائی دھلائی سے اس کے ان اشغال میں ہرج نہ واقع ہو۔ یوں بھی ان کے ابا پرانی وضع کے ہیں۔ ان امور میں عورتوں کا عمل دخل پسند نہیں کرتے۔ اب میں مطمئن ہوں کہ جیسا بر میں چاہتی تھی۔ ویسا اللہ نے دے دیا۔

☼ ☼ ☼

بہت سے مرد جن کی شروع کی زندگی بے ڈھنگی اور بدنظمی میں گزرتی ہے۔ شادی کے بعد یکسر بدل جاتے ہیں بشرطیکہ بیوی اچھی ملے اور میاں کی ذات میں جو کمی رہ گئی ہے' اسے پوری کردے۔ ہمارے دوست ڈاکٹر رفیق شیرازی کی مثال لیجیے۔ فلسفے سے ان کو شغف تھا۔ سو ایم اے میں بھی اول رہے اور پی ایچ ڈی کی ڈگری لے کر یونیورسٹی میں پڑھانے بھی لگے۔ لیکن علوم مفیدہ سے یکسر نابلد رہے۔ شادی ہوئی تو ہمیں ان کی آئندہ کی زندگی کے متعلق طرح طرح کے اندیشے تھے۔ لیکن پچھلے دنوں گاندھی گارڈن کے سامنے مل گئے۔ ایک بچہ ان کے کاندھے پر تھا اور دوسرا بچہ گاڑی میں۔ جسے وہ (بوتل سے) دودھ پلا رہے تھے۔ معلوم ہوا بیوی اندر پھولوں کی نمائش دیکھنے گئی ہیں۔

ہم نے کہا کہو کیسی گزر رہی ہے؟ بولے "یار اس عورت' نجمہ نے تو مجھے کندن بنادیا ہے۔ تم جانتے ہو میں کیسا بیکار احدی آدمی تھا۔ سوائے کتابوں کے کسی بات کا ہوش نہ تھا۔ روٹی پکانی تو ایک طرف آٹا گوندھنا تک نہ جانتا تھا۔ کپڑے دھونے اور استری کے فن سے بھی آگاہی نہ تھی اور بچوں کو نہلانے' رات کو اٹھ کر پیشاب کرانے کا سلیقہ بھی کہاں آتا تھا۔ اب ان دو سال میں سب کچھ آگیا ہے۔ چائے بہت عمدہ بناتا ہوں بلکہ نجمہ کو میرے ہاتھ ہی کی پسند ہے۔ برتن بھی اللہ کے فضل سے اچھے دھوتا ہوں۔ پچھلے دنوں اس کام کے لیے نوکر رکھا تھا' لیکن اس نے دو پلیٹیں توڑدیں۔ آخر اسے ہٹا کر پھر مجھے رکھا۔ یعنی پھر یہ کام میرے سپرد کیا۔ پھر قدرداں ایسی ہیں کہ ہر آئے گئے سے تعریف کرتی ہیں کہ ڈاکٹر صاحب کو خانہ داری کا سلیقہ اتنا اچھا آتا ہے کہ ان کے ہاتھ چومنے کو جی چاہتا ہے۔ خیر یہ ان کی محبت ہے۔ من آنم کہ من دانم۔"

ہم نے کہا "ڈاکٹر صاحب آپ شعر بھی تو کہتے تھے؟ اور غزل میں تو آپ کا اپنا رنگ تھا۔"

بولے "ہاں کہتا تھا۔ لیکن اب معلوم ہوا کہ سب تضیع اوقات تھی۔ جتنی دیر میں ایک شعر ہوتا تھا اتنی دیر میں پورا باورچی خانہ دھو ڈالتا ہوں۔"

ہم نے کہا "خیر کوئی رباعی ہی سنائیے کہ وہ بھی آپ کی بہت مرغوب صنف ہے۔"

بولے "رکابی؟" "اچھا یاد دلایا۔ آج بازار سے رکابیاں بھی خرید کے لے جانی ہیں۔ بیگم نے کچھ سہیلیوں کو حلیم کھچڑے کی دعوت دی ہے۔ بھلا بتائیے تو کیا کیا پڑتا ہے حلیم میں؟؟ آج پہلی بار پکاؤں گا یہ ڈش۔"



# باتیں یمنیٰ زیدی سے

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"یمنیٰ زیدی۔"

2 "پیار کا نام؟"
"دوست مجھے یمنیٰ... یم' بابا مجھے یمو کہتے ہیں جبکہ امی یمنیٰ ہی کہتی ہیں۔"

3 "تاریخ پیدائش/ شہر؟"
"30جولائی 1989ء/ کراچی۔"

4 "بہن بھائی/ آپ کا نمبر؟"
"تین بہنیں میرا نمبر تیسرا ہے اور ایک چھوٹا بھائی ہے۔"

5 "مادری زبان؟"
"اردو لیکن پنجاب میں رہنے کی وجہ سے پنجابی بھی آتی ہے۔"

6 "قد/ ستارہ؟"
"5فٹ4انچ/ لیو۔"

7 "تعلیمی قابلیت؟"
"ماسٹرز کر رہی ہوں انٹریر ڈیزائننگ میں۔"

8 "شادی؟"
"پلان تو یہی ہے کہ اگلے سال ہو جائے گی۔"

9 "کمانے کا عمل کب شروع ہوا؟"
"جب کالج کی طالبہ تھی تو پڑوسی کی بیٹی کو ٹیوشن دیتی تھی اور تین ہزار لیتی تھی۔ تب سے کچھ نہ کچھ کرتی رہتی ہوں۔"

10 "شاہ خرچ ہیں؟"
"ہاں اس معاملے میں کہ مجھے تحفے تحائف دینے کا بہت شوق ہے اور اپنے چھوٹے بھائی کے لیے خرچ کرنا مجھے بہت اچھا لگتا ہے۔"

11 "اس فیلڈ میں میرا تجربہ؟"
"ابھی صرف ڈیڑھ سال ہوا ہے اور ابھی تک کا تجربہ بہت اچھا ہے۔"

12 "آپ کی صبح کب ہوتی ہے؟"
"آٹھ یا نو بجے۔ دیر تک سونے کا مجھے شوق نہیں ہے ہاں دوپہر کو سونا اچھا لگتا ہے۔"

13 "صبح اٹھتے ہی کیا دل چاہتا ہے؟"
"مجھے کوکنگ کا بہت شوق ہے تو دل چاہتا ہے کہ صبح کا ناشتا بہت اچھا سا میں خود ہی بناؤں۔"

14 "گھر والوں کی کون سی بات بری لگتی ہے؟"
"کوئی بات بری نہیں لگتی۔ مجھے تو گھر والوں کی ڈانٹ بھی اچھی لگتی ہے۔"



15 "اپنے ملک کا کون سا قانون برا لگتا ہے؟"
"قانون تو کوئی بھی برا نہیں' اب اس پر عمل نہ کرنا برا لگتا ہے۔"

16 "اپنی جسمانی ساخت میں کیا کمی محسوس کرتی ہیں؟"
"کچھ بھی نہیں۔ مجھے اپنی آنکھیں اور اپنی مسکراہٹ بہت اچھی لگتی ہے۔"

17 "شدید بھوک میں آپ کی کیفیت؟"
"مجھ میں بھوک برداشت کرنے کی صلاحیت ہے مگر امی ہوں تو پھر نخرے دکھاتی ہوں اور امی نہ ہوں تو برداشت کرنی پڑتی ہے۔"

18 "کس دن کا شدت سے انتظار رہتا ہے؟"
"جب کوئی تقریب ہو فیملی میں یا خاندان میں۔"

19 "گرمیاں کہاں گزارنا پسند کرتی ہیں؟"
"کام ہو تو کہیں بھی نہیں جا سکتے۔ مگر گرمیوں میں اگر وقت مل جائے سوئمنگ پول پہ چلی جاتی ہوں۔"

20 "غصہ کب آتا ہے؟"
"جب کسی چیز کا یا کسی شخصیت کا انتظار کرنا پڑے اور جب ٹریفک میں پھنس جاتی ہوں تب۔"

21 "کتنی پنکچول ہیں؟"
"بہت زیادہ' وقت کی بہت زیادہ پابندی کرتی ہوں۔ ہر جگہ وقت پر پہنچ جاتی ہوں مگر جب انتظار کرنا پڑے تو بہت غصہ آتا ہے۔"

22 "اگر غصے کا اظہار نہ کر سکیں تو؟"
"تو پھر رونے بیٹھ جاتی ہوں اور غصہ نکالنے سے بہتر رونا ہے۔"

23 "مردوں میں کیا بات اچھی لگتی ہے؟"
"جن میں مینرز ہوتے ہیں' وہ مجھے بہت اچھے لگتے ہیں۔"

24 "کس شعبے کے لوگ آپ کے آئیڈیل ہیں؟"
"آرمی کے لوگ میرے آئیڈیل ہیں' کیونکہ ان میں رکھ رکھاؤ اور ادب و آداب بہت ہوتا ہے۔"

25 "کوئی لڑکا مسلسل گھورے تو؟"



"تو بے بھاؤ کی سنادوں گی۔"

26 "اداکاری کے علاوہ کس فن میں ماہر ہیں؟"
"جوڈو کراٹے میں۔ مارشل آرٹ سیکھا ہوا ہے میں نے مگر کبھی استعمال نہیں کیا۔"

27 "پرائز بانڈ لینے کا شوق ہے؟"
"بہت شوق ہے اور کبھی کبھی نکل بھی آتے ہیں۔"

28 "اللہ سے آپ کا تعلق؟"
"بہت گہرا ہے۔ کیونکہ میں جس چیز کی خواہش کرتی ہوں اور دعا کرتی ہوں وہ مجھے بہت آسانی سے مل جاتی ہے۔"

29 "گھر میں کس کے غصے سے ڈر لگتا ہے؟"
"بابا کے غصے سے۔ حالانکہ انہوں نے ہمیں کبھی کچھ نہیں کہا مگر ان کی شخصیت بہت رعب دار ہے۔"

30 "کون سی چیز وقت سے پہلے مل گئی؟"
"شہرت اور پیسہ۔"

31 "جوائنٹ اکاؤنٹ ہونا چاہیے یا سنگل؟"
"سنگل ہونا چاہیے۔"

32 "عورت نرم دل ہوتی ہے یا مرد؟"
"عورت۔ مگر سخت دل بھی ہوتی ہیں۔ بس انہیں کنٹرول کرنا بہت اچھے طریقے سے آتا ہے۔"

33 "شاپنگ پہ جاتی ہیں تو آپ کی پہلی خریداری؟"
"شاپنگ کا مجھے بہت شوق ہے اور پہلی خریداری جیولری کی ہوتی ہے۔"

34 "آپ کے دنیا میں آنے کا مقصد؟"
قہقہہ....."میرے خیال میں ابھی اس کا جواب نہیں دے سکتی۔"
35 "پیسہ سوچ سمجھ کر خرچ کرتی ہیں؟"
"ابھی تو نہیں کرتی بس کر دیتی ہوں۔"
36 "بہترین تحفہ آپ کی نظر میں؟"
"میری امی کی نصیحتیں۔"
37 "کون سی بات موڈ پہ اچھا اثر ڈالتی ہے؟"
"اگر سامنے والے کی حسِ مزاح اچھی ہو تو موڈ اچھا ہو جاتا ہے۔"
38 "پسندیدہ پروفیشن؟"
"اداکاری اور ٹیچنگ۔"
39 "مخلص کون ہوتے ہیں اپنے یا پرائے؟"
"اپنے۔"
40 "چھٹی کا دن کہاں گزارنا پسند کرتی ہیں؟"
"گھر پہ..... گھر والوں کے ساتھ۔"
41 "لباس میں کیا پسند ہے؟"
"شلوار قمیص۔ ویسے ہر طرح کی ڈریسنگ کرتی ہوں۔"
42 "اپنے بارے میں کوئی ایک جملہ؟"
"ایڈجسٹ کرنے والی۔"
43 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"
"اوپن ایریا میں جہاں میرے پودے وغیرہ رکھے ہیں۔"
44 "ایک آرٹسٹ جس کے ساتھ کام کرنے کی خواہش ہے؟"
"ثانیہ سعید۔ سویرا ندیم۔"
45 "کس کے ایس ایم ایس کے جواب فوراً دیتی ہیں؟"
"میں بہت سست ہوں۔ اس معاملے میں سب کو شکایت ہے مجھ سے۔"
46 "بوریت دور کرنے کے لیے کیا کرتی ہیں؟"
"ڈانس' ہلہ گلہ اگر گھر میں اکیلی ہوتی ہوں تو۔"
47 "کوئی کردار جو آپ کرکے پچھتائیں؟"
"اب تک تو کوئی نہیں ہے۔"
48 "کوئی کردار جو ہٹ گیا ہو؟"
"خوشی ایک روگ" کا کردار۔"
49 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائیں؟"
"نہیں جی..... اگر کوئی تنگ بھی کرتا ہے تو بڑی تمیز کے ساتھ بات کرتی ہوں۔"
50 "مہمانوں کی اچانک آمد کیسی لگتی ہے؟"
"بہت اچھی..... گپ شپ لگانے میں مزہ آتا ہے۔"
51 "اگر آپ پاور میں آجائیں تو کیا کریں گی؟"
"سارے نظام ٹھیک کروں گی۔"
52 "کیا چیزیں جمع کرنے کا شوق ہے؟"
"کوئی اچھی سی ڈائری۔ بھلے میں اس میں کچھ نہ لکھوں۔ اس طرح جو بھی چیز اچھی لگتی ہے' جمع کرلیتی ہوں۔"
53 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"
"کوئی بھی نہیں لیکن وہ نصیحت جس کے بارے میں مجھے سب پتا ہوتا ہے' وہ بری لگتی ہے۔"
54 "کس پہ جان نچھاور کر سکتی ہیں؟"
"اپنی پوری فیملی پہ۔"
55 "اپنی کمائی سے اپنے لیے سب سے قیمتی چیز کیا خریدی؟"
"موبائل ہی لیا ہوگا اور تو کچھ نہیں لیا۔"
56 "کھانے کے لیے بہترین جگہ چٹائی یا ڈائننگ ٹیبل؟"
"ڈائننگ ٹیبل۔"
57 "اگر آپ کے علاوہ ساری دنیا سو جائے تو آپ کیا لینا پسند کریں گی؟"
"کچھ لینا نہیں چاہوں گی بلکہ ہر چیز کو ایکسپوز کرنا چاہوں گی۔ مجھے لوگوں کے گھر دیکھنے کا بہت شوق ہے۔"
58 "کردار کا موڈ پر اثر ہوتا ہے؟"
"بہت ہوتا ہے۔ میں تو اسکرپٹ پڑھتے پڑھتے اس میں گم ہو جاتی ہوں۔"
59 "انٹرنیٹ اور فیس بک سے آپ کی دلچسپی؟"
"کچھ خاص نہیں لیکن روزانہ چیک ضرور کرتی ہوں۔"
60 "کوئی دیرینہ خواہش؟"
"اپنا گھر بنانا چاہتی ہوں۔"





61 "ایک کھانا جو بہت اچھا پکا لیتی ہیں؟"
"آلو گوبھی اور آلو بینگن مجھے بہت اچھے لگتے ہیں' اس لیے اچھا پکاتی ہوں۔ بریانی بھی اچھی پکا لیتی ہوں مگر سبزی کا اپنا ہی مزہ ہے۔"
62 "آپ کو کوئی اغوا کرلے تو گھر والوں کا ردعمل؟"
"بہت پریشان ہو جائیں گے۔ خاص طور پر میری امی۔"
63 "آپ کسی کو اغوا کرنا چاہتی ہیں اور تاوان میں کیا وصول کرنا چاہتی ہیں؟"
"بہت ہی مزے کا سوال ہے..... مگر جواب نہیں آرہا۔"
64 "کن کیڑوں سے ڈر لگتا ہے؟"
"مجھے کیڑوں سے ڈر نہیں لگتا۔"
65 "خودکشی کرنے والا بہادر ہوتا ہے یا بزدل؟"
"بہت بزدل۔"
66 "کس قسم کے رویے دکھ کا باعث بنتے ہیں؟"
"جن کے لیے آپ بہت کچھ کریں اور وہ ریٹرن میں آپ کو اچھے الفاظ بھی نہ دیں تو دکھ ہوتا ہے۔"
67 "شادی کی رسومات میں آپ کی پسندیدہ رسم؟"
"مجھے رسموں سے کوئی خاص لگاؤ نہیں ہے۔"
68 "اپنی شادی دھوم دھام سے کروائیں گی؟"
"نہیں بہت سادگی سے' مجھے دھوم دھڑکا پسند نہیں۔"
69 "کھانا اور ناشتا کس کے ہاتھ کا پکا ہوا پسند ہے؟"
"امی کے ہاتھ کا۔"
70 "کس تاریخی شخصیت سے ملنے کی خواہش ہے؟"
"مرزا اسد اللہ خان غالب۔"
71 "اپنا فون نمبر کتنی بار تبدیل کیا؟"
"شروع سے ایک ہی نمبر ہے۔"
72 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتیں؟"
"والٹ اور سیل فون۔"
73 "اپنے آپ کو دوسروں سے کتنا مختلف سمجھتی ہو؟"
"ہر کسی کی زندگی دوسروں سے مختلف ہی ہوتی ہے۔"
74 "لوگ آپ سے مل کر کیا کہتے ہیں؟"
"ارے آپ تو بہت سمپل ہیں اور کتنی چھوٹی ہیں۔"
75 "اپنی غلطی کا اعتراف کرلیتی ہیں؟"
"بالکل..... فوراً "سوری" کرلیتی ہوں۔"
76 "اپنی اچھی اور بری عادت بتائیے؟"
"بری عادت تو یہ ہے کہ غصہ جلدی آجاتا ہے اور اچھی عادت یہ ہے کہ دوسروں کا بہت خیال رکھتی ہوں اور انڈر اسٹینڈنگ ہوں۔"
77 "قلم ہاتھ میں ہو تو کیا لکھتی ہیں؟"
"ڈرائنگ بناتی ہوں اور شاعری بھی کرتی ہوں اور ڈائری بھی لکھتی ہوں۔"
78 "کب منہ سے گالیاں نکلتی ہیں؟"
"گالیاں مجھے بہت بری لگتی ہیں۔ میں گالیاں نہیں دیتی لیکن ڈرائیونگ کے دوران لوگ مجبور کر دیتے ہیں گالیاں دینے پر۔"
79 "مارننگ شوز کے لیے آپ کی رائے؟"
"مجھے مارننگ شوز اچھے نہیں لگتے۔ ہلا گلا اچھی بات ہے مگر ہر وقت نہیں۔ کچھ معلوماتی بھی ہونا چاہیے۔"



80 "بستر پر لیٹتے ہی نیند آجاتی ہے یا کروٹیں بدلتی ہیں؟"
"شکر الحمدللہ فوراً" آجاتی ہے۔"
81 "بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پہ کیا کیا رکھتی ہیں؟"
"جیولری روزواٹر' چارجر اور ہیئر پن وغیرہ۔"
82 "خدا کی حسین تخلیق؟"
"پانی۔ دیکھنے میں بھی بہت خوب صورت لگتا ہے اور پینے کا بھی اپنا مزہ ہے اور چاند بہت اچھا لگتا ہے اور آسمان مجھے بہت پسند ہے۔"
83 "زندگی کب بری لگتی ہے؟"
"زندگی کبھی بھی بری نہیں لگتی۔ زندگی بہت حسین ہوتی ہے۔"
84 "کون سے تہوار شوق سے مناتی ہیں؟"
" دونوں عیدیں اور ویلنٹائین ڈے تو بہت ایکسائٹنگ لگتا ہے۔"
85 "زندگی کب بدلی؟"
"اس فیلڈ میں آئی تو زندگی اس لحاظ سے بدلی کہ طبیعت میں تھوڑی میچورٹی آگئی اور لوگوں کے رویے بھی چینج ہوتے ہوئے دیکھے۔"
86 "کوئی گہری نیند سے اٹھادے تو؟"
"اگر گہری نیند سے کوئی اٹھادے تو کوئی مسئلہ نہیں لیکن جب نیند آرہی ہو اور کوئی اٹھادے تب بہت شدید غصہ آتا ہے۔"
87 "جھوٹ کب بولتی ہیں؟"
"جھوٹ بولنا بہت زیادہ برا لگتا ہے لیکن ضرورت کے تحت کبھی کبھار بول لیتی ہوں۔"
88 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو فریش محسوس کرتی ہیں؟"
"شام کے وقت اور صبح کے وقت بھی۔"
89 "گھر آکر پہلی خواہش؟"
"کہ امی میرے پاس آکر بیٹھ جائیں۔"
90 "کون سے چینلز شوق سے دیکھتی ہیں؟"
"ڈسکوری اور کوکنگ چینلز شوق سے دیکھتی ہوں۔"
91 "جب موبائل سروس آف ہوتی ہے تو کیسا لگتا ہے؟"
"بالکل نارمل..... اگر گھر پہ ہوتی ہوں تو پروا نہیں ہوتی لیکن جب گھر سے باہر ہوتی ہوں تو ٹینشن ہوتی ہے۔"
92 "فقیر کو بھیک دیتی ہیں؟"
"ہاں دیتی ضرور ہوں۔ چاہے پانچ روپے ہی کیوں نہ دوں۔"
93 "لائٹ جانے پر بے ساختہ جملہ؟"
"اب لائٹ کا جانا برا نہیں لگتا۔"
94 "چوٹ لگنے پر کس کو آواز دیتی ہیں؟"
"امی کو۔"
95 "کس ملک کی شہریت لینے کی خواہش ہے؟"
"کسی کی نہیں۔ مجھے پاکستان بہت اچھا لگتا ہے۔ میں بہت محب وطن ہوں۔ بس دعا کرتی ہوں کہ ہمارے ملک کے حالات جلدی اچھے ہوجائیں۔"

"اگر آپ کی شہرت کو زوال آجائے تو؟"
"ذہنی طور پر اپنے آپ کو تیار رکھا ہوا ہے کیونکہ میرے زوال میں بھی اللہ تعالیٰ کی مصلحت ہی ہوگی۔"





کلموہی کی ماں

# غزالہ بٹ سے ملاقات

شاہین رشید

سینئر آرٹسٹوں میں ایک نام غزالہ بٹ کا بھی ہے عرصہ دراز سے اس فیلڈ سے وابستہ ہیں اور بے شمار رول کرچکی ہیں۔ اگر انہیں ورسٹائل فنکارہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ ہر کردار میں حقیقت کا رنگ بھرنا ان کے لیے مشکل نہیں ہے۔ آج کل آپ انہیں ڈرامہ سیریل "کلموہی" میں دیکھ رہے ہیں، جس میں یہ ماریہ واسطی کی سوتیلی ماں کا کردار کررہی ہیں۔

"کیا حال ہیں جی۔ مصروفیات کیا ہیں؟"

"شکریہ۔ کلموہی میں آپ دیکھ ہی رہی ہیں آج کل بس یہی مصروفیات ہیں۔"

"کلموہی کے علاوہ کیا کیا انڈر پروڈکشن ہے؟"

"کلموہی کے علاوہ "ستارہ جہاں کی بیٹیاں" کررہی ہوں۔ ابھی فی الحال تو یہی ہے، کیونکہ میں ایک وقت میں ایک ہی پروجیکٹ کرتی ہوں، تاکہ توجہ کے ساتھ کرسکوں۔ "ستارہ جہاں کی بیٹیاں" کی تقریباً سو اقساط ہیں۔

"کلموہی بھی۔" عاطف حسین کی ڈائریکشن اور "ستارہ جہاں کی بیٹیاں" بھی انہی کی۔ بہت دل لگ گیا ہے آپ کا ان کے ساتھ؟"

قہقہہ...... "ہم آرٹسٹوں کا دل تو ہر ڈائریکٹر کے ساتھ ہی لگ جاتا ہے۔ بات انڈر اسٹینڈنگ کی ہوتی ہے۔ ہمیں تو کام کرنا ہوتا ہے مختلف لوگوں کے ساتھ،



کیونکہ ہمارے لیے تو ہر کام نیا ہوتا ہے، نئے لوگ ہوتے ہیں، نیا ماحول ہوتا ہے۔ عاطف کے ساتھ کام کرکے اچھا لگ رہا ہے۔ عاطف بہت اچھا ڈائریکٹر ہے۔ میں تو بہت متاثرہ ہوئی ہوں اس کے کام سے۔"

"کتنے سال ہوگئے اس فیلڈ میں۔"

"1975ء سے اس فیلڈ سے وابستہ ہوں۔ میں نے ریڈیو بھی کیا۔ تھیٹر بھی کیا۔ ٹی وی پہ بھی... اور کام کرتے کرتے یہ وقت آگیا ہے۔ پہلے کام کرنے کا انداز اور تھا اور اب کام کرنے کا انداز کچھ اور ہوگیا ہے۔ اگر ہم پرانے انداز کو لے کر چلیں گے تو ہم پیچھے رہ جائیں گے۔"

"یعنی وہ انداز اچھا نہیں تھا اور آج کل کا انداز اچھا ہے؟"

"نہیں، میرے خیال میں پرانا انداز زیادہ اچھا تھا۔ اس سے سیکھنے کا موقع ملتا تھا۔ اس وقت سکھانے والے بھی تھے اور سیکھنے والے بھی تھے۔"

"تو پھر آپ کیوں کہہ رہی ہیں کہ اس انداز کو لے کر چلیں گے تو پیچھے رہ جائیں گے۔"

"پیچھے اس لیے رہ جائیں گے کہ اگر میں اپنے کسی ڈائریکٹر سے کہوں کہ پہلے مجھے اسکرپٹ بھجوادیں اور لگاتار تین، چار ریہرسل بھی کروادیں، پھر ہم ریکارڈنگ شروع کریں گے تو میرے خیال میں کوئی مجھے بک نہیں کرے گا۔ کیونکہ اب پہلے والا ٹائم نہیں ہے۔ اب نہ کوئی ریہرسل کرواتا ہے اور نہ ہی کوئی ریہرسل کرنے کے لیے تیار ہوتا ہے۔ اب تو سیٹ پہ بلاتے ہیں اور اسکرپٹ ہاتھ میں دیتے ہیں اور ریکارڈنگ شروع ہوجاتی ہے لیکن چونکہ میں نے کام سیکھا ہوا ہے اور مجھے پرانے طریقے سے کام کرنے کی عادت ہے تو میں اسکرپٹ ضرور مانگتی ہوں اور اپنے کردار کے بارے میں پوچھتی ہوں اور یہ بھی پوچھتی ہوں کہ میرے ساتھ کون کون سے آرٹسٹ کام کررہے ہیں۔ اب تو کہا جاتا ہے کہ اس دن ریکارڈنگ ہے، اتنے بجے پہنچ جائیں اتنے کپڑے لے کر۔"

"آپ تو اپنے تجربے سے کام کررہی ہیں لیکن جو نئے لوگ آئے ہیں اس فیلڈ میں کیا آپ ان کے کام سے مطمئن ہیں؟"

"آج کل کے لڑکے اور لڑکیاں ماشاءاللہ بہت تیز ہیں اور یہ بڑی آسانی سے سارے کام کرلیتے ہیں۔ ان لوگوں نے ہمیں بھی دیکھ دیکھ کر بہت کچھ سیکھ لیا ہے۔ اس لیے یہ بڑی آسانی سے کرلیتے ہیں۔ اب پہلے جیسا ماحول نہیں۔ ہم ہر چیز کا موازنہ کرتے ہیں کہ پہلے ایسا ہوتا تھا۔ اب ایسا نہیں ہوتا۔ آج کل کے لڑکے، لڑکیوں کو سیکھنے کا کوئی شوق نہیں ہے۔ اس لیے وہ کسی سے سیکھنے کی زحمت بھی نہیں کرتے۔ لیکن اس کے باوجود میں کہوں گی کہ آج کل کے لڑکے، لڑکیاں بہت اچھا کام کررہے ہیں۔ خواہ وہ ڈائریکٹر ہوں یا ایکٹر...

چھوٹی چھوٹی عمر کے لڑکے ڈائریکٹر بنے ہوئے ہیں جنہیں دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔"

"پہلے زمانے میں لوگ محنت بہت کرتے تھے۔ اب بغیر محنت کے بھی اچھا کام نظر آرہا ہے۔ ڈراما بھی بہت اچھے بن رہے ہیں کیا خیال ہے آپ کا؟"

"بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں آپ۔ بہت اچھا کام ہورہا ہے اور چونکہ ہم پرانے لوگ ہیں تو اب اور تب کا موازنہ شروع کردیتے ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ ریڈیو پہ ہمارے استاد برکت اللہ، فخر عالم نعمانی اور ہمایوں بشیر صاحب ان لوگوں نے ہم پر بہت محنت کی، بہت کچھ سکھایا اور ان ہی کی بدولت مجھے پورے پاکستان کا ایکسیلینسی ایوارڈ (ریڈیو کا) ملا ہوا ہے۔ تھیٹر بہت کیا اور ٹی وی پہ بھی آج تک کررہی ہوں اور جتنا زیادہ کام کررہی ہوں، اتنا ہی زیادہ مشکل لگنے لگا ہے۔ کیونکہ جب کام کا پتا نہ ہو تو وہ کام آسانی سے ہوجاتا ہے، لیکن جس کام کی آپ کو سمجھ ہو اس کو کرنے میں پھر دشواری ہوتی ہے۔ کیونکہ جو ہم کرنا چارہے ہوتے ہیں وہ ہم کر نہیں پاتے۔"

"عاطف حسین کا دوسرا سیریل "ستارہ جہاں کی بیٹیاں" میں آپ کا کیا رول ہے۔

""ستارہ جہاں کی بیٹیاں" میں ستارہ جہاں کا رول کر رہی ہوں۔ لائٹ کامیڈی رول ہے۔ کلموہی سے بالکل مختلف ہے۔ اس میں میری چار بیٹیاں دکھائی گئی ہیں اور اچھا کردار ہے میرا۔"

"کلموہی میں آپ کو اپنا کردار کیسا لگ رہا ہے؟ کیونکہ میں سمجھتی ہوں کہ کوئی انسان ہمیشہ ایک موڈ میں نہیں رہ سکتا۔ کبھی نرم، تو کبھی گرم، کبھی پیار، تو کبھی نفرت، مگر کلموہی میں سوائے نفرت کے کچھ نظر نہیں آرہا ہے، ایسا ممکن ہے؟"

"ایسا نہیں ہوتا، ہم فنکاروں کا کام، کام کرنا ہے۔ ہم تھوڑی سی بحث ضرور کرتے ہیں کہ اس طرح نہیں، اس طرح ہونا چاہیے اور یہ چیز پہلے ہم اس سے پہلے اور اس سے بھی پہلے ہو چکی ہے۔ یا سین ریپیٹ ہو رہے ہیں۔ لیکن رائٹر کہتا ہے کہ جی ہماری لائنیں خراب نہ ہوں۔ اس لیے جو لکھا ہوا ہے وہ ہی کریں آپ۔ تو ہم کر دیتے ہیں۔"

"مبالغہ بہت ہے کلموہی میں۔"

"مبالغہ تو ہے مگر میں تو کچھ نہیں کہہ سکتی، کیونکہ مجھے تو جیسا کہا جاتا ہے میں ویسا ہی کرتی ہوں۔ ویسے حقیقت تو یہی ہے کہ اتنا بھی کوئی ظلم نہیں سہتا، جتنا وہ لڑکی سہ رہی ہے۔ لوگ میرے کردار کو گالیاں دے رہے ہیں تو اس کا مطلب ہے کہ میں اچھا کر رہی ہوں۔ اداکاری میں حقیقت نظر آرہی ہے۔"

"پہلے آپ لاہور میں رہتی تھیں؟"

"نہیں، میں تو شروع سے ہی اسلام آباد میں ہوں۔ کام کے سلسلے میں کبھی کراچی، کبھی لاہور، کبھی کوئٹہ آنا جانا لگا رہتا ہے۔ اسلام آباد میں پہلے بہت کام ہوتا تھا۔ اب بہت کم کام ہوتا ہے۔ میرے میاں ہاشم بٹ بھی اسی فیلڈ سے ہیں تو جس شہر سے بلاوا آتا ہے وہاں جا کر کام کر لیتی ہوں اور میرے لیے یہ بڑے اعزاز کی بات ہے کہ میں نے پانچوں اسٹیشن سے کام کیا ہے۔"

"آپ نے تمام سینٹرز سے کام کیا، کہاں کام کرنا بہت اچھا لگا؟ کہاں کا ماحول بہت اچھا لگا۔ کس شہر کے ڈائریکٹرز، پروڈیوسرز آپ کو اچھے لگے، کام کے سلسلے میں؟"

"سچ بتاؤں، کوئٹہ اور پشاور میں کام کرتے وقت میں بہت ڈر رہی تھی کہ پتا نہیں وہاں کا ماحول کیسا ہوگا۔ مجھے کام کرنا چاہیے کہ نہیں۔ لیکن جب میں گئی تو ہر شخص بڑھ بڑھ کر سلام کرتا تھا۔ میرے ہاتھ سے بیگ لے لیتا، میڈم، میڈم کر کے بلاتا۔ جتنی عزت مجھے پشاور سے ملی اتنی ہی کوئٹہ، لاہور اور کراچی سے ملی اور جب ہم آرٹسٹ سیٹ پہ اکٹھے ہوتے ہیں تو یہ امتیاز ہی ختم ہو جاتا ہے کہ ہم کس شہر سے آئے ہیں اور کس زبان سے ہمارا تعلق ہے۔ یوں لگتا ہے کہ جیسے ہم ایک برادری کے لوگ ہیں۔ مجھے تو ہر جگہ کے ڈائریکٹرز، پروڈیوسرز اور فنکار اچھے ہی ملے۔ بس انسان کو خود اچھا ہونا چاہیے۔"

"سب لوگ اچھے ہیں۔ سب محبت سے ملتے ہیں۔ پھر کیوں ہمارے ملک کے حالات خراب ہیں۔ پھر کیوں لوگ ایک دوسرے کے دشمن ہیں، قصور کس کا ہے؟"

"ہمارے ملک کے جو حالات ہیں اس کی سب سے بڑی وجہ ہمارے ملک کے سربراہ ہیں۔ گھر کے ماحول اور ملک کے ماحول اور نظام میں کوئی فرق نہیں ہے جس طرح گھر کو جوڑ کر رکھنا ماں، باپ کا کام ہے، اسی طرح ملک کو جوڑ کر رکھنا حکمرانوں کا کام ہے۔ اگر ملک کے حکمران ہمارے ماں، باپ کی طرح ہو جائیں تو کوئی وجہ ہی نہیں کہ ملک میں کوئی مسئلہ ہو۔ ہمارے ملک میں بہت نعمتیں دی ہوئی ہیں اللہ تعالیٰ نے۔"

"آپ نے زیادہ تر منفی رول کیے ہیں، اس کی کیا وجہ ہے؟"

"میں نے پی ٹی وی سے جو کردار کیے ہیں وہ تو زیادہ تر پوزیٹیو ہی تھے۔ پہلے کراچی اور دیگر سینٹرز کے لوکل سلوٹ ہوتے تھے۔ ان کے تحت میں نے کافی ڈرامے کیے اور زیادہ تر پوزیٹو رول ہی کیے ہیں۔ میرے لیے تو کہا جاتا ہے کہ تمہیں چادر دیں تو تم مظلوم بن جاتی ہو اور سر سے دوپٹا ہٹا دو تو چالاک بن جاتی ہو۔ مطلب آرٹسٹ کو ایسا ہی ہونا چاہیے۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ میں نے دونوں طرح کے کردار کیے ہیں۔"

"آپ کی زندگی کا کوئی یادگار ڈرامہ، کوئی یادگار کردار، جو بھول نہ پائی ہوں آپ؟"

"میں نے طارق معراج صاحب کا سیریل "آتش" کیا تھا، جو کہ پی ٹی وی سے آن ایئر ہوا تھا۔ اس میں، میں نے طوائف کا رول کیا تھا۔ یہ سیریل بے انتہا مقبول ہوا تھا میں جس دکان پہ جاتی تھی شاپنگ کرنے وہ مجھے چیزیں گفٹ کرتے تھے کہ آپ نے اتنا اچھا رول کیا یہ ہماری طرف سے آپ کو ایوارڈ ہے۔ بہت مشکل رول تھا۔ لیکن بہت دل لگا کر اور ڈوب کر کیا مجھے اپنے آپ کو گلیمرس بنانے کا شوق نہیں ہے۔ اگر کوئی کردار میک اپ کے بغیر ہے تو میں ہرگز میک اپ نہیں کرتی۔ مجھے نیچرل ہو کر کام کرنا اچھا لگتا ہے۔"

"کسی کردار کے لیے حسرت ہے؟"

"حسرت اور خواہش تو بہت ہے۔ بڑھاپا آگیا کام کرتے کرتے مگر کام کی پیاس ہی نہیں کم ہو رہی۔ میرے لیے ہر کام نیا ہوتا ہے۔ میں نے جب بھی کوئی کام کیا، کبھی یہ سوچ کر نہیں کیا کہ مجھے تو آتا ہے۔ میں اسی طرح گھر میں ریہرسل کرتی ہوں، اسی طرح اسکرپٹ یاد کرتی ہوں، جس طرح پہلے کرتی تھی۔ کیونکہ مجھے عادت ہے اس چیز کی کہ میں کردار کو سمجھ کر کام کروں۔"

"جوانی سے بڑھاپے تک کے سفر میں — کبھی خیال آیا کہ مجھے بڑھاپے کے کردار نہیں کرنے چاہئیں، کیونکہ آرٹسٹ اپنے آپ کو بوڑھا ہونے نہیں دیتے؟"

"میں نے تو جوانی میں بھی ماں کے رول کیے ہیں۔ نانی اور دادی والے کردار بھی کیے ہیں۔ لڑکیوں والے کردار مجھے ویسے بھی کبھی پسند نہیں آئے۔ میں ان ایزی فیل کرتی ہوں، بلکہ کرتی تھی۔ کریکٹر ایکٹر میں کچھ نہ کچھ ہوتا ہے کرنے کے لیے۔ ڈمی چہرے والے رول مجھے بالکل بھی پسند نہیں ہیں۔ میں تو چاہتی ہوں کہ میں جو کردار کروں اس میں میری آنکھیں بھی بولیں۔ میرے ہاتھ بھی بولیں۔ میرا چہرہ بھی بولے۔ جیسا کلموہی میں ہو رہا ہے۔ بھرپور ایکسپریشن والا کردار ہے میرا۔"

"چلیں جی، اب آپ فیملی بیک گراؤنڈ بتائیں۔"

"میں اکیس اکتوبر کو پیدا ہوئی پنڈی میں، اسلام آباد میں شادی ہوئی، میرے تین بچے ہیں، ایک بیٹا اور دو بیٹیاں۔ بیٹے کی شادی ہوگئی ہے، دو پوتے اور ایک پوتی ہے میری۔ دونوں بیٹیوں کی بھی شادی کر دی ہے، ایک بیٹی کے ماشاء اللہ دو بیٹے ہیں۔ دوسری بیٹی کی شادی کو چھ ماہ ہوئے ہیں۔ وہ مکہ میں رہتی ہے۔ ہم میاں، بیوی کراچی میں رہتے ہیں زیادہ تر لیکن میں اسلام آباد میں اپنے بیٹے کے پاس رہتی ہوں اکثر اوقات۔ اپنی چھوٹی سی پیاری سی فیملی میں بہت خوش رہتی ہوں۔"

"مزاج کی کیسی رہیں آپ۔ نرم یا گرم، غصہ ینگ ایج میں زیادہ تھا یا اب زیادہ ہے؟"

"میں ہمیشہ سے ایک جیسے مزاج کی رہی ہوں۔ ابھی بھی جب بھی اپنے ساتھیوں سے یا سینئرز لوگوں سے ملاقات ہوتی ہے تو وہ کہتے ہیں کہ آپ تو ویسی ہیں جیسی ایک زمانے سے آپ کو دیکھتے چلے آرہے ہیں۔ عادتاً بھی ویسی ہی ہوں۔ میں بہت مہمان نواز ہوں اور میں بہت اچھا کھانا بھی پکا لیتی ہوں اور میں نے صرف اداکاری ہی نہیں کی، بلکہ گھر کو بھی سنبھالا ہے۔ سسرال سے بھی اچھے تعلقات رہے ہیں۔ بچوں کی تربیت بھی بہت اچھے انداز میں کی ہے۔ بہن، بھائی، ماں، باپ سب کے ساتھ بہت اچھی نبھائی ہے۔ سب رشتے ساتھ لے کر چلتی ہوں اور کوشش کرتی ہوں کہ میری وجہ سے کسی کو تکلیف نہ ہو، کیونکہ میں لبرا ہوں اور لبرا بہت امن پسند ہوتے ہیں۔"

"آج کل فیس بک کا زمانہ ہے۔ کمپیوٹر کا زمانہ

ہے۔ آپ ان چیزوں کو استعمال کرتی ہیں، شوق ہے آپ کو؟"

"اب میں نے کچھ سیکھا ہے اپنے بچوں سے اور میری بیٹی جب سے شادی ہو کے مکہ گئی ہے۔ بھائی کو کہہ کر گئی ہے کہ مما کو سب کچھ سکھادیں، تاکہ مما مجھ سے بات کیا کریں۔ اب میں نے اسکائپ سیکھ لیا ہے۔ بچوں نے میری "آئی ڈی" بھی بنادی ہے تو بس آج کل بچوں سے یہی کچھ سیکھ رہی ہوں۔"

"مزا آرہا ہے؟"

"ہاں بہت مزا آرہا ہے۔ کیونکہ اب تو بہت اچھا ٹائم پاس ہوجاتا ہے۔ پہلے تو ہمارے زمانے میں موبائل فون بھی نہیں ہوتے تھے۔

"گھرداری ابھی بھی آپ ہی کرتی ہیں؟"

"اب تو زیادہ تر کام یا کوکنگ بہو کرتی ہے مگر میں بھی کرلیتی ہوں۔ مجھے کھانا پکانے کا بہت شوق ہے اور بقول میرے میاں کے کہ میں کھانا بہت اچھا پکاتی ہوں۔"

"آپ کے بچے اس فیلڈ میں نہیں آئے کیوں؟"

"بچوں کو شوق ہی نہیں ہوا۔ سب اپنی پڑھائیوں میں ہی لگے رہے اور میرا خود بھی دل نہیں چاہا کہ میرے بچے اس فیلڈ میں آئیں۔ چونکہ بہت محنت ہے اور رجحان بھی نہیں ہے ان میں اور اب تو ویسے بھی سب کی شادیاں ہوگئی ہیں۔ سب اپنے گھروں میں خوش ہیں۔"

"پہلی محبت، پہلا ڈرامہ اور ہر پہلا کام انسان کو یاد رہتا ہے۔ آپ کو اپنا پہلا پہلا کیا کام یاد ہے؟"

"پہلی محبت تو اپنے میاں سے ہی کی اور پہلا ڈرامہ غفران امتیازی کے ساتھ کیا تھا، جو پی ٹی وی اے کے لیے تھا "پلیٹ فارم" اور پھر تو چل سو چل والی بات تھی۔ کرتے ہی چلے گئے اور آج تک کر رہے ہیں۔"

"آمد کیسے ہوئی تھی، کون لے کر آیا تھا آپ کو؟"

"ریڈیو پہ کام کرتی تھی۔ ساتھ ساتھ پڑھتی بھی تھی۔ ریڈیو سے پی ٹی وی آئی اور ٹی وی سے تھیٹر۔ اور اب تو یاد ہی نہیں کہ کیا کیا کر چکی ہوں۔"

"ایوارڈز کتنے ملے؟"

"پی ٹی وی کے تو چار، پانچ ایوارڈ ہیں۔ ریڈیو سے البتہ ایک ہی ملا ہے۔"

"آپ کو ہر جگہ ریکارڈنگ کرنے کا اتفاق ہوا چھوٹے بڑے گھر، کہیں غربت، کہیں امارت، کیا احساسات ہوتے ہیں اس وقت؟"

"بہت عجیب سا لگتا ہے۔ یہ دیکھ کر کہ کہیں بہت غربت ہے تو کہیں بہت امارت ہے۔ ہم ایسے گھروں میں بھی گئے ہیں جہاں بیٹھنے کی جگہ نہیں ہوتی اور ایسے گھروں میں بھی گئے ہیں جہاں لاتعداد کمرے ہوتے ہیں۔ "کلموہی" ہم نے کارساز کے ایک گھر میں کیا ہے جو شاید پیر پگارا کے رشتے داروں کا گھر تھا۔ اس میں باون کمرے تھے۔ بڑے گھر کو دیکھ کر لالچ تو آیا ہی نہیں۔ آخرت میں حساب سے بھی تو ڈر لگتا ہے۔ البتہ غربت والے گھروں میں جاکر سوچ ضرور آتی ہے کہ یہ بھی اللہ کی دین ہے۔ یہ بھی اللہ کی ہی مخلوق ہے۔ کسی کو دے کر آزماتا ہے کسی سے لے کر آزماتا ہے۔"

"آخر میں کچھ کہنا چاہیں گی؟"

"میں نئے لڑکے لڑکیوں سے کہنا چاہوں گی کہ جو بھی کام کریں، بہت محنت اور لگن کے ساتھ کریں۔ اپنے کام کو ٹائم دیں اور سیریس ہو کے کام کریں اور کوئی ایک ٹارگٹ بنالیں کہ ہم نے یہ کام کرنا ہے۔ ضرور کامیابی ہوگی لیکن اگر آپ چاروں طرف ہاتھ ماریں گے تو پھر کسی کام میں بھی پراپر طریقے سے کامیاب نہیں ہوسکیں گے۔"

اور اس کے ساتھ ہی ہم نے غزالہ بٹ سے اجازت چاہی اس شکریے کے ساتھ کہ انہوں نے ہمیں ٹائم دیا۔





# میری خامشی کو بیاں ملے

ادارہ

## غزالہ کنول۔ گوجرنوالہ

میرا نام غزالہ کنول ہے۔ تعلق گوجرانوالہ کے تاریخی شہر سے ہے۔ تعلیمی قابلیت یہ کہ میں نے گورنمنٹ اسلامیہ کالج گوجرانوالہ سے ایم اے سیاسیات میں کیا ہے اور ایم اے اردو لٹریچر بھی ہوں۔ اور ہسٹری سے خصوصی لگاؤ ہے۔

مشاغل میں کتابیں پڑھنا اور کوکنگ کرنا شامل ہے جبکہ آج کل ایک اچھی انسان بننا میرا اہم مشغلہ ہے کہ اچھا انسان بننا بلاشبہ مشکل ضرور ہے مگر ناممکن نہیں۔ جو چاہا تھا کہ بن جاؤں بن نہ سکی بقول میکاولی۔

"تقدیر ایک ایسے بپھرے ہوئے دریا کی مانند ہے جو انسان کے تمام ارادوں پر پانی پھیر دیتی ہے۔" مگر جو آج ہوں اس سے بھی الحمد اللہ بہت مطمئن ہوں کہ بے شک اللہ تعالیٰ ہمارے لیے بہتر راستے متعین کرتا ہے۔

2 ہر انسان ہی خوبیوں اور خامیوں کا مجموعہ ہوتا ہے۔ مگر کبھی کبھی کوئی ایک خامی انسان کی تمام خوبیوں پر حاوی ہوجاتی ہے۔ خوبیاں مجھ میں بھی یقیناً" بہت تھیں مگر میں شاید اپنی صلاحیتوں کو صحیح بروئے کار نہ لاسکی۔ وجہ وہی ازلی لاپرواہی۔ لاپرواہی میری سب سے بڑی خامی ہے۔ بی اے میں اسی خامی کو دیکھتے ہوئے "میڈم خالدہ گلزار" نے مجھ سے کہا تھا۔

"غزالہ اگر آپ گھر والوں کے لیے لاڈلے ہو تو ضروری نہیں کہ باہر والوں کے لیے بھی لاڈلے ہو۔"

اس وقت یہ بات میں نے ہنس کے ٹال دی مگر بعد میں زندگی کے ہر موڑ پر مجھے احساس ہوا کہ میڈم نے کس قدر درست کہا تھا۔ جذباتی انداز بھی میری بہت بڑی خامی تھی اب اس پر کافی بلکہ بہت قابو پاچکی ہوں۔ بقول شاعر۔

جن سفینوں نے کبھی توڑا تھا موجوں کا غرور
اس جگہ ڈوبے جہاں دریا میں طغیانی نہ تھی

خوبیوں کو دیکھوں تو صاف گو ہوں، مخلص ہوں اپنے ہر رشتے کے ساتھ، نہ کسی کی زندگی میں مداخلت کرتی ہوں اور کوئی میری زندگی میں مداخلت کرے۔ مجھے یہ بھی پسند نہیں۔ وعدہ کرلوں تو جان بھی جائے پورا کرتی ہوں۔ اللہ اور تقدیر پر ایمان ہے پختہ۔

میرے ایک ٹیچر سر اشفاق نے مجھے ایک بار کہا تھا۔ "زندگی کے بارے میں سنجیدہ رویہ اختیار کریں" اور اب تو زندگی اور مزاج میں زبردست ٹھہراؤ آچکا ہے۔ وقت بھی انسان کو کیا سے کیا بنادیتا ہے۔

3 جہاں تک بات ہے "خواتین" کی تو۔

میرے لب اس کے تقدس میں ملتے ہی نہیں
اسے کہو میری آنکھوں میں اظہار محبت دیکھے

آنکھ کھولی تو گھر میں خواتین اور شعاع کو پایا۔ مطالعے کا شوق ورثے میں ملا۔ میری امی اور نانی "شعاع" پڑھا کرتی تھیں۔ میری تائی اماں جو کہ میری خالہ بھی تھیں "خواتین" پڑھا کرتی تھیں پھر یہ آپس میں ڈائجسٹ بدل کر پڑھا کرتی تھیں۔ میں نے ہوش سنبھالا تقریباً" بارہ سال کی عمر میں تو میں بھی شعاع اور خواتین پڑھنے کی کوشش کرنے لگی۔ حالانکہ تب ذہن لفظوں کے گہرے مفہوم سمجھنے سے قاصر تھا مگر کچھ تھا جو اٹریکٹ کرتا تھا۔ بارہ سال کی عمر میں ہی میں نے "ماہا ملک" کا مکمل ناول "پلک پر اترے عذاب لکھوں" پڑھا۔ جس میں ہیروئن کا نام "سوہنی" تھا اس کا اینڈ آج بھی ہلا کر رکھ دیتا ہے۔

پھر قسط وار ناول شاید "ہما کوکب بخاری" کا تھا۔ "بیتے پل کا سایہ" جس میں آسیہ کا کردار آج تک یاد ہے۔ اور نمرہ احمد کا "قراقرم کا تاج محل" اس کا اینڈ بھی زبردست تھا۔

"کوہ پیمائی بھی کوئی چھوڑنے والی چیز ہے"۔

یہ جب بھی پڑھوں تو رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ زبردست۔ چاہے وہ عنیزہ سید کی اسرار میں ڈوبی تحریر ہو، چاہے ثمرہ بخاری کی پنجاب کی خوشبو سے مہکتی تحریر ہو، چاہے نگہت عبداللہ کے قلم کی روانی ہو، چاہے کنیز نبوی کی روایتوں اور جذبوں سے گندھی تحریر ہو، چاہے نمرہ احمد کی معلوماتی تحریر ہو یا سائرہ رضا کی اپنے قلم پر خوبصورت گرفت، ہر رنگ میں مجھے خواتین اور شعاع پسند ہے۔

4 خصوصی طور پر تو سالگرہ کبھی منائی نہیں۔ فرینڈز اگر سالگرہ وش کرتی تھیں اور تحفے بھی دیتی تھیں تو وہ وقت اچھا لگتا تھا۔ ابو بھی گھر میں کچھ نہ کچھ لے آتے ہیں۔ ہاں اک احساس زیاں ضرور ہوتا ہے۔ کہ اتنا وقت گزر گیا اور ہم نے کوئی قابل ذکر کام نہیں کیا۔ پھر ساتھ ہی نئے پلان بناتی ہوں کہ اس سال خود میں یہ تبدیلی لاؤں گی۔

5 شاعری انسانی جذبات کی صحیح ترجمانی کرتی ہے۔ بہت سے شعراء کو پڑھا۔ فیض، احمد فراز، پروین شاکر، وصی شاہ، مرزا غالب کی شاعری کا ہلکا پھلکا انداز، ناصر کاظمی کی شاعری میں غم، رات اور تنہائی کا ذکر آج بھی اداس کر دیتا ہے۔

میں ہوں، رات کا ایک بجا ہے
خالی رستہ بول رہا ہے

(ناصر کاظمی)

وہ جو گیت تم نے سنا نہیں میری عمر بھر کا ریاض تھا
میرے درد کی تھی داستاں، جسے تم ہنسی میں اڑا گئے
میری عمر سے نہ سمٹ سکے، میرے دل میں اتنے سوال تھے
تیرے پاس جتنے جواب تھے، تیری اک نگاہ میں آگئے

(امجد اسلام امجد)

6 یوں تو پسندیدہ کتاب قرآن مجید ہے۔ اس کے علاوہ بھی بہت سی کتابوں کو پڑھا، اشفاق احمد کی "زاویہ" "منچلے کا سودا" بانو قدسیہ کی "راجہ گدھ" "سعادت حسن منٹو کے افسانے" "امرتا پریتم کے افسانے"۔ اس کے علاوہ ادب کے بے تاج بادشاہ "خواتین" اور "شعاع" میں چھپنے والے تمام ناول اور افسانے، پسندیدہ اقتباسات بہت سے ہیں۔ صوفیہ بشیر کے ناول "توبہ"۔ نمرہ احمد کے ناول "مصحف" اور "قراقرم کا تاج محل" سے اسائرہ رضا، رخسانہ نگار، ثمرہ بخاری، عنیزہ سید، نگہت عبداللہ، صائمہ اکرم اور کنیز نبوی ان سب کے بہت سے اقتباسات پسند ہیں۔ یہاں "عمیرہ احمد" کے "ایمان، امید اور محبت" سے یہ اقتباس دیکھیں۔

"محبت تاریک جنگل کی طرح ہوتی ہے ایک دفعہ اس کے اندر چلے جاؤ تو یہ باہر آنے نہیں دیتی، باہر آ بھی جاؤ تو آنکھیں جنگل کی تاریکی کی اس قدر عادی ہو جاتی ہیں کہ کچھ بھی نہیں دیکھ سکتیں وہ بھی نہیں جو بالکل صاف، روشن اور واضح ہوتا ہے۔"



# عفت سحر طاہر



امتیاز احمد اور سفینہ کے تین بچے ہیں۔ معیز، زارا اور ایزد۔ صالحہ، امتیاز احمد کی بچپن کی منگیتر تھیں مگر ان سے شادی نہ ہو سکی تھی اور سفینہ کو یقین ہے کہ وہ آج بھی ان کے دل میں بستی ہیں۔ صالحہ مر چکی ہیں۔ ابیہا ان کی بیٹی ہے۔ جواری باپ سے بچانے کے لیے صالحہ، ابیہا کو امتیاز احمد کے سپرد کر جاتی ہیں۔ تین برس قبل کے اس واقعے میں ان کا بیٹا معیز ان کا رازدار ہے۔

ابیہا ہاسٹل میں رہتی ہے۔ حنا اس کی روم میٹ ہے اور اچھی لڑکی نہیں ہے۔ زارا اور سفیر احسن کے نکاح میں امتیاز احمد، ابیہا کو بھی مدعو کرتے ہیں مگر معیز اسے بے عزت کر کے گیٹ سے ہی واپس بھیج دیتا ہے۔ زارا کی نند رباب، معیز میں دلچسپی لینے لگتی ہے۔

رباب، ابیہا کی کالج فیلو ہے۔ زارا کے اصرار پر معیز احمد مجبوراً" رباب کو کالج پک کرنے آتا ہے تو ابیہا دیکھ لیتی ہے۔ وہ سخت غصے میں امتیاز احمد کو فون کر کے طلاق کا مطالبہ کر دیتی ہے۔ اتفاق سے وہ فون معیز احمد اٹینڈ کر لیتا ہے۔ ابیہا اپنی اس حرکت پر سخت پشیمان ہوتی ہے۔ معیز رباب میں دلچسپی لینے لگتا ہے۔

صالحہ ایک شوخ الھڑ سی لڑکی ہے۔ وہ زندگی کو بھرپور انداز میں گزارنے کی خواہش مند ہے مگر اس کے گھر کا ماحول روایتی ہے۔ اس کی دادی اور تائی کو اس کا امتیاز احمد سے بے تکلف ہونا پسند نہیں ہے۔ امتیاز احمد بھی اس بات کا خیال رکھتے ہیں۔ مگر وہ ان کی مصلحت پسندی اور نرم طبیعت کو بزدلی سمجھتی ہے۔ نتیجتاً" وہ امتیاز احمد سے محبت کے باوجود بدگمان



ہونے لگتی ہے۔ اسی دوران اس کی ملاقات اپنی سہیلی شازیہ کے دور کے کزن مراد صدیقی سے ہوتی ہے۔ مراد صدیقی اسے اپنے آئیڈیل کے قریب محسوس ہوتا ہے۔ وہ اس کی طرف مائل ہونے لگتی ہے۔ صالحہ کی ضد پر شازیہ اس کی ماں سے مراد کا ذکر کرتی ہے۔ وہ غصہ میں صالحہ کو تھپڑ مار دیتی ہیں۔

امتیاز احمد اپنے فلیٹ پر ابیہا کو بلواتے ہیں، مگر ابیہا وہاں معیز احمد کو دیکھ کو خوف زدہ ہو جاتی ہے۔

معیز نے ابیہا کو صرف از خود طلاق کا مطالبہ کرنے پر مجبور کرنے کے لیے وہاں بلایا ہوتا ہے۔ اس کا ارادہ قطعاً" غلط نہ تھا مگر بات پوری ہونے سے قبل ہی امتیاز احمد ڈرائیور کی اطلاع پر وہاں پہنچ جاتے ہیں۔ معیز بہت شرمندہ ہوتا ہے۔ امتیاز احمد، ابیہا کو لے کر وہاں سے چلے جاتے ہیں۔

ابیہا کالج میں رباب اور اس کی سہیلیوں کی باتیں سن لیتی ہے، جو محض تفریح کی خاطر لڑکوں سے دوستیاں کر کے، ان سے پیسے بٹور کر ہلا گلا کرتی ہیں۔ عموماً" یہ ٹارگٹ رباب کو اس کی خوب صورتی کی وجہ سے دیا جاتا تھا، جسے وہ بڑی کامیابی سے جیتا کرتی تھی۔

صالحہ کی ہٹ دھرمی سے گھبرا کر اس کے والدین امتیاز احمد سے اس کی تاریخ طے کر دیتے ہیں۔ مگر وہ امتیاز احمد کو مراد کے بارے میں بتا کر ان سے شادی کرنے سے انکار کر دیتی ہے۔ امتیاز احمد، دلبرداشتہ ہو کر سفینہ سے نکاح کر کے صالحہ کا راستہ صاف کر دیتے ہیں مگر شادی کے کچھ ہی عرصے بعد مراد صدیقی اپنی اصلیت دکھانے لگتا ہے۔

ابیہا، معیز احمد کی گاڑی سے ٹکرا کر زخمی ہو جاتی ہے۔

## —۵—

## پانچویں قسط

**معیز** اس کا چہرہ دیکھ کر شاکڈ تھا۔

وہ **ابیہا** مراد تھی۔

اس کی گاڑی سے ٹکرانے کے بعد ہوش و حواس سے عاری وہ سرما کی سرد بارش میں بھیگتی سڑک پر بے یارو مددگار پڑی تھی۔ جانے اس پر کیا افتاد آن پڑی تھی کہ وہ اتنی سردی، بلکہ برستی بارش میں یوں سڑکوں پہ بھاگتی پھر رہی تھی۔

"اچھا موقع ہے اس فتنے سے نجات حاصل کرنے کا۔"

**معیز** کے ذہن میں سفاک سی سوچ لہرائی۔ اس نے سڑک کے دونوں طرف نگاہ دوڑائی۔ ٹریفک کی آمدورفت نہ ہونے کے برابر تھی۔

وہ فی الفور اٹھ کھڑا ہو۔ بارش تیزی سے اسے بھگوتی ہاتھوں اور چہرے کو سُن کر رہی تھی۔

"مرنے دو اسے یہیں۔"

وہ شاید انسان نہیں رہا تھا۔ اس کے ذہن پر شیطان کا غلبہ آیا ہوا تھا۔ اس نے گاڑی کی طرف قدم بڑھائے تو اس کے ضمیر نے چیخ چیخ کر اسے یاد دلایا کہ ابھی تھوڑی دیر پہلے وہ ایک روڈ ایکسیڈنٹ میں ملوث ہوا ہے۔ اسے دفعتاً" یاد آیا کہ سامنے گرا لمحہ بہ لمحہ سرد پڑتا وجود اسی کی گاڑی سے ٹکرایا ہے۔

اسے جھرجھری سی آئی۔

لمحے کے ہزارویں حصے میں وہ پرانا **معیز احمد** بن گیا۔ اس نے تیزی سے آگے بڑھ کے اسے اٹھا کر گاڑی کی پچھلی نشست پر ڈالا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھتے ہوئے گاڑی کا ہیٹر آن کرنے کے بعد گاڑی اسٹارٹ کر دی۔ زمین پر کیچڑ میں لتھڑا پرس کچھ دور پڑا تھا مگر عجلت میں وہ دیکھ نہ سکا۔ کان میں ہینڈ فری لگاتے ہوئے اس نے موبائل سے عون کا نمبر ملایا۔

"ہیلو۔" اس کی مصروف سی آواز آئی۔

"کیا کر رہے ہو اس وقت؟" معیز نے سیدھے سبھاؤ پوچھا۔

"ریسٹورنٹ میں ہوں یار! موسم کی وجہ سے چائے کافی پینے والوں کا رش پڑا ہوا ہے۔ تم بھی یہیں آجاؤ۔" وہ یقیناً" مصروف تھا اور عجلت میں بھی۔

وہ سارا کام عملے پر چھوڑ کر خود محض ڈمی بن کے کاؤنٹر کے پیچھے کھڑے ہونے کا قائل نہیں تھا۔ اگر کسٹمر زیادہ ہوتے تو وہ خود بھی ویٹر کے امور سرانجام دے لیتا تھا یا پھر آرڈرز وغیرہ نوٹ کرنے میں مدد کر دیتا اور ایسے موسم میں تو واقعی لوگ بھاگ کر نزدیکی ریسٹورنٹس ہی کا رخ کرتے تھے۔

"کسٹمرز کو چھوڑو یار! مجھے تمہاری ہیلپ چاہیے۔ فوراً" نکلو ریسٹورنٹ سے۔" معیز نے تیز لہجے میں کہا۔

"او یار... میرے والد صاحب کو جانتا نہیں تو۔ ریسٹورنٹ سے نکلا تو گھر سے نکال دیں گے۔"

وہ چلتے پھرتے اس کی کال اٹینڈ کر رہا تھا۔

"سیریسلی میری بات سنو عون! میری گاڑی سے ایک ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے۔ کوئی لڑکی ہے اور میں اسے لے کر کسی اسپتال کی طرف جا رہا ہوں۔"

معیز نے دانت پیستے ہوئے کہا۔ دوسری طرف اسے یقیناً" کرنٹ لگا تھا کیوں اور کیسے کے چکر میں پڑے بغیر وہ تیزی سے بولا۔

"کون سے اسپتال جا رہے ہو۔ اپنی لوکیشن بتاؤ۔ میں فوراً" نکل رہا ہوں۔"

معیز نے اسے قریب ترین اسپتال کا نام بتا دیا۔

"ڈونٹ وری! میں جلد از جلد پہنچ رہا ہوں۔"
عون نے کہا تو رابطہ منقطع کر کے وہ لب بھینچے ونڈ اسکرین کے پار دیکھنے لگا۔
وہ شعوری طور پر کوشش کر رہا تھا کہ پچھلی نشست پر لیٹی ایبہا مراد کے بارے میں نہ سوچے۔
اسپتال کے کھلے گیٹ سے وہ گاڑی اندر لے آیا۔

☼ ☼ ☼

نرس نے فوری ٹریٹمنٹ کے بعد آکر معیز کو اطلاع دی۔
"آپ گھر سے مریضہ کے کپڑے لے آئیں۔ فی الحال تو انہیں گاؤن پہنا دیا گیا ہے۔"
"جی..." معیز نے بڑی فرماں برداری سے کہا مگر نرس کے جانے کے بعد اس کا سر پیٹ لینے کو جی چاہا۔
یہ مصیبت اس نے خود مول... بلکہ مفت لی تھی۔
اسی اثنا میں وہ عون کو کوریڈور میں داخل ہوتے دیکھ چکا تھا۔ وہ تیزی سے اس کی جانب لپکا۔
"کیا ہوا... زیادہ بڑا مسئلہ تو نہیں؟" عون بھی پریشان تھا۔
"ابھی تو ٹریٹمنٹ دے رہے ہیں۔ فی الحال تو فوری طور پر لڑکی کے لیے کپڑوں کا بندوبست کرنا ہے۔"
معیز نے تیز لہجے میں کہا تو وہ بدکا۔
"ہیں... کیا مطلب؟"
"او یار... بارش میں روڈ پہ گری تھی وہ۔ سارے کپڑے گیلے ہو گئے تھے اور ظاہر ہے گندے بھی ہوں گے۔"
معیز جزبز ہوا۔
"تو اب کپڑے کہاں سے آئیں گے؟" عون نے ہونق پن سے پوچھا۔ پھر ساتھ ہی مشورہ بھی دے ڈالا۔
"آنٹی یا پھر زارا کو فون کرو۔"
"نہیں یار!" معیز جھنجلایا پھر اسے گھورتے ہوئے ہاتھ آگے بڑھایا۔
"کیا ہے؟"
"اپنا موبائل دو ذرا۔"
"اس کا کیا کرو گے؟" موبائل نکال کر معیز کی طرف بڑھاتے ہوئے وہ حیرت سے استفسار کرنے لگا۔ معیز موبائل کال لاگ چیک کرنے لگا۔
"بھابھی کا نمبر..."
"کس کی بھابھی کا نمبر...؟" عون کی حیرت بے پناہ۔
"اپنی..." وہ مصروف انداز میں بولا۔
"مگر تمہاری بھابھی کا نمبر میرے موبائل میں..." عون تحیر سے پوچھنے لگا تھا کہ پھر رک گیا۔ ایک لمحہ کے توقف کے بعد اس نے بڑی بے یقینی سے پوچھا۔
"ثانی کا نمبر ڈھونڈ رہے ہو؟"
"ہاں... یہ رہا۔" معیز نے مطمئن انداز میں کہتے ہوئے کال کا بٹن دبایا۔
"اس سے کیا کہو گے؟ اس کا اس معاملے سے کیا تعلق؟" عون کو بے چینی ہوئی مگر معیز نے جواب دیے بغیر بات شروع کر دی۔ دوسری طرف یقیناً" ثانیہ ہی تھی۔ معیز نے اسپیکر آن کر دیا۔
"السلام علیکم... ثانیہ بات کر رہی ہیں؟"



"جی... لیکن آپ کون ہیں؟ یہ نمبر تو عون کا ہے؟" ثانیہ کو یقیناً" حیرت کا جھٹکا لگا تھا۔
"جی بالکل! یہ عون ہی کا نمبر ہے بلکہ یہ موبائل بھی اسی کا ہے۔ میں اس کا بیسٹ فرینڈ معیز احمد بات کر رہا ہوں۔"
معیز نے اطمینان سے اپنا تعارف کرایا۔ ادھر عون اسے کھا جانے والے انداز میں دیکھ رہا تھا۔ اسے یقیناً" معیز کی اس حرکت کا ماخذ سمجھ میں نہیں آیا تھا۔
"جی... تو میں کیا کروں؟" وہ فوراً" بے مروت ہونے لگی۔
بھلا عون عباس سے ایسے کون سے خوشگوار تعلقات تھے کہ وہ اس کے دوست سے بھی خوش اخلاقی برتتی۔
معیز نے فوراً" اس کے بدلتے لب و لہجے کو محسوس کیا۔ تب ہی بڑی مسکینی طاری کرتے ہوئے بولا۔
"اس وقت آپ ہی اس کا ساتھ دے سکتی ہیں پلیز! اس کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے۔"
"واٹ..." اسے یقیناً" جھٹکا لگا تھا۔
"اسے زیادہ چوٹ تو نہیں آئی۔" لمحہ بھر میں ہی اس کی تمام تر بے نیازی اور اکھڑپن رخصت ہو گیا۔ بے تابی سے پوچھا تو عون کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ کھیل گئی۔
"تمہیں زیادہ تو نہیں لگی مگر..."
معیز نے مختصر لفظوں میں اسے سارا معاملہ اس طرح بتایا کہ اپنا سارا ملبہ عون پر ڈال دیا۔ عون نے اسے گھورا۔
"آپ اس وقت چونکہ قریب ترین ہیں۔ اس لیے اس مشکل وقت میں اس کی آپ ہی مدد کر سکتی ہیں۔ جتنی جلدی ہو سکے اپنا ایک عدد سوٹ لے آئیں پلیز۔"
"آپ مجھے اسپتال کا نام بتائیں پلیز میں آتی ہوں۔" وہ اب عجلت میں تھی۔
"جی نوٹ کر لیں... اور ہاں۔ آپ سے میری ریکویسٹ ہے کہ کسی اور کو فی الحال اس بات کا پتا نہ چلنے دیجیے گا۔" اسپتال کا نام و مقام بتا کر معیز نے اسے پابند کیا۔
"اوکے..." وہ متفق ہو گئی۔
"اوکے... اللہ حافظ..."
معیز نے موبائل کان سے ہٹایا تو عون کے چہرے پہ مسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی۔
"دیکھا۔ اسے کہتے ہیں ایک تیر سے دو شکار۔" معیز آج بہت عرصے بعد پرانے موڈ میں لوٹا تھا۔ جہاں وہ ایک زندہ دل شخص تھا۔
"اور اب بھی تم کہو گے کہ مجھے اس لڑکی کو انا دکھانی چاہیے جو ناراضی کے باوجود میرے ایکسیڈنٹ کا سن کر اڑتے ہوئے آنے کو تیار ہے۔" عون نے اسے جتایا۔
"ہاتھ کنگن کو آرسی کیا۔ ابھی آئے گی تو تیرے ساتھ اس کا سلوک بھی دیکھ لیں گے۔" معیز مسکرایا۔ پھر دفعتاً" سنجیدہ ہوتے ہوئے بولا۔
"ایک اور بہت امپورٹنٹ بات یار! میں نے یہاں اسپتال میں کسی کو نہیں بتایا کہ وہ لڑکی میری گاڑی سے ٹکرائی ہے۔ بس یہی کہا کہ میری کزن ہے اور چوٹ لگنے سے بے ہوش ہو گئی ہے۔"
"مگر کزن کیوں بتایا؟"
"اب کسی لڑکی کو ساتھ لانے کا ریزن تو دینا ہی تھا نا۔" معیز در حقیقت اس وقت الجھا ہوا اور ذہنی پراگندگی کا شکار تھا اس لیے جو بھی ذہن میں آیا وہی کہہ گیا تھا۔ عون نے سر ہلا دیا۔

ثانیہ جلدی ہی اسپتال پہنچ گئی۔
"وہ آرہی ہے......"
عون نے زیرِ لب اسے اطلاع دی اور بینچ سے ٹیک لگا کر نڈھال سا انداز اپنا لیا۔
معیز نے دیکھا۔ سی گرین ٹراؤزر پر لانگ سویٹر اور گرم شال اوڑھے وہ بہت جاذبِ نظر لڑکی تھی۔
ان کے قریب آتے وہ یقیناً" بینچ پہ آنکھیں موندے ٹیک لگائے بیٹھے عون کو دیکھ چکی تھی۔ اس لیے معیز کے آگے بڑھ کے سلام کرنے پر اس نے سلام کا جواب دیا اور ساتھ ہی ایک شاپنگ بیگ بھی اس کی طرف بڑھایا۔
"تھینک یو۔ میں یہ اسٹاف کو دے کر آتا ہوں۔ آپ بیٹھیں پلیز۔"
معیز نے ممنون ہوتے ہوئے شاپر تھام کر ثانیہ سے کہا اور تیزی سے آگے بڑھ گیا۔
وہ چند لمحے کھڑی عون کو تیز نظروں سے گھورتی رہی۔ کوئی ایک چوٹ دکھائی نہ دیتی تھی اور نہ ہی کوئی زخم۔ اس کی نظروں کی کاٹ ہی سے کسمسا کر عون نے مندی آنکھیں کھولیں اور مسکین انداز میں بولا۔
"کم از کم حال ہی پوچھ لو۔"
"حال تو اس بے چاری کا پوچھنا ہو گا جو ڈاکٹرز کے رحم و کرم پہ پڑی ہے اندر۔" ثانیہ نے طنز کیا۔ اس کا اشارہ ایبہا کی طرف تھا۔
"آئی سوئیر! اس ایکسیڈنٹ میں میری کوئی غلطی نہیں۔" وہ بے چارگی سے بولا۔
معیز جھوٹ بول کے اسے پھنسا چکا تھا ورنہ وہ صاف بتا دیتا کہ اس لڑکی کے قتل سے معیز احمد بال بال بچا تھا نہ کہ عون عباس..... مگر کچی یاری سب پہ بھاری۔
"بہرحال میرے ایکسیڈنٹ کا سن کر پریشان ہونے کا شکریہ۔"
وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کے ہونٹوں پر جتانے والی ہلکی سی مسکراہٹ تھی۔ ثانیہ نے دایاں ابرو خفیف سا اٹھا کر جیسے اس کی خوش فہمی پر تحیر کا اظہار کیا پھر گویا اس کی تصحیح کرتے ہوئے بولی۔
"مائنڈ یو مسٹر عون عباس! مجھے اس لڑکی کی فکر تھی' جو اندر ڈاکٹرز کی کسٹڈی میں پڑی ہے۔"
اس کا انداز بھی جتانے والا تھا۔ قریب آتے معیز کے ہونٹوں پر محظوظ ہونے والی مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے تسلی دینے والے انداز میں عون کے شانے پر ہاتھ رکھا۔
"اچھا اب ایسا ہے کہ وہ لڑکی ہوش میں آچکی ہے۔ خطرے سے باہر ہے۔ بس ماتھے پہ چوٹ تھی جس پہ بینڈیج ہو چکی ہے۔"
وہ انہیں بتا رہا تھا۔ پھر ثانیہ سے مخاطب ہوا۔
"اور آپ کا بہت شکریہ بھابھی! اگر آپ اس وقت ہماری مدد نہ کرتیں تو بہت مشکل ہو جاتی۔"
اس کے جذبات اپنی جگہ مگر بھابھی کا لقب سن کر ثانیہ کا چہرہ لحہ بھر کو لال پڑا تھا۔ وہیں عون نے بھی بتیسی چمکائی۔ مگر اگلے ہی لمحے ثانیہ نے سنجیدگی سے تصحیح کی۔
"ثانیہ..... آپ مجھے ثانیہ کہہ سکتے ہیں۔"
عون کے دانت اندر جاتے ٹائم نہیں لگا تھا۔ اس کی شکل دیکھ کر معیز نے بمشکل ہنسی روکی پھر معذرت خواہانہ بولا۔
"اوہ آئم سوری۔ میں آئندہ خیال رکھوں گا۔" وہ عون کی طرف پلٹا۔
"اچھا عون۔ میں اب چلتا ہوں۔"

"کک کہاں.....؟" وہ گڑبڑایا۔

"بھئی اب ثانیہ آچکی ہیں تم دونوں مل کے معاملہ سنبھال سکتے ہو۔ بلکہ اب تو اس لڑکی کو صرف اس کے گھر تک ڈراپ ہی کرنا ہے۔"

وہ اطمینان سے بولا تو عون بے اطمینان ہونے لگا۔ اس کی کیفیت سمجھتے ہوئے معیز اس کے شانے پہ بازو پھیلائے کوریڈور کی طرف چل پڑا۔

"میں ذرا اس لڑکی سے مل لوں۔" انہوں نے ثانیہ کی آواز سنی تھی۔

"شیور۔ یہ رائٹ ٹرن پہ روم نمبر فورٹی ہے۔" معیز نے چہرہ موڑتے ہوئے اسے بتایا تو وہ ادھر چل دی۔ عون تلملا کر پیچھے ہٹا۔

"یہ کیا ذلیل حرکت ہے۔ تو اپنی بلا میرے سر کیوں ڈال رہا ہے؟"

"بس۔ ہو گئی دوستی پوری؟" معیز نے طنز کیا تو وہ خفیف سا ہو کر بولا۔

"نہیں یار! مگر میں اس لڑکی سے کیا کہوں گا.....اور اگر ڈاکٹر نے....."

"کوئی کچھ نہیں پوچھے گا۔ ڈاکٹر کو میں مطمئن کر چکا ہوں اور لڑکی جانتی ہے کہ اس کی اپنی غلطی کی وجہ سے یہ ایکسیڈنٹ ہوا ہے۔ سو اب بس اس لڑکی کو کہیں بھی ڈراپ کر دینا۔ اینڈ دیٹس آل۔ وہ نہیں جانتی کہ کس کی گاڑی سے ٹکرائی ہے۔ نہ میں کمرے میں گیا۔" معیز سنجیدہ تھا۔

"اوکے....." عون نے گہری سانس بھری۔ "حالانکہ میں جانتا ہوں' درپردہ بات کچھ اور ہی ہے جو تو مجھے بتانا نہیں چاہ رہا۔ ورنہ مجھ پہ ڈالے بغیر بھی معاملہ سلجھ سکتا۔"

معیز نے اسے ہلکا سا گھور کے دیکھا۔ اندر ہی اندر وہ اس کی چہرہ شناسی کا قائل بھی ہو گیا تھا۔

"شرم کر۔ ایک تو بھابھی کے ساتھ تیری ملاقات کی سبیل نکالی' اوپر سے تو....."

"چل ٹھیک ہے۔" عون کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ معیز کے نکلتے ہی وہ دل میں خوش کن بلکہ خوش فہم خیالات لیے روم نمبر فورٹی کی طرف بڑھ گیا۔



"ایک رات کے پچاس ہزار دے گا اور سوچو اگر تین سے چار راتیں گزار لو گی تو لاکھوں میں کھیلنے لگیں گے ہم۔"

وہ اس کے کان میں سرگوشی کر رہا تھا۔

صالحہ کھڑے کھڑے مر گئی۔ پھٹی پھٹی آنکھوں میں ٹوٹتے یقین کی کرچیاں تھیں۔ تحیر و بے یقینی تھی۔ چہرے کی رنگت سپید تو ہونٹ بے رنگ۔ کپکپاتا وجود۔

"یا اللہ....." اس کا دل تڑپ کر کرلایا۔

زمین پھٹ کیوں نہ گئی۔ آسمان سر پہ کیوں نہ آن گرا۔

خبیث سی مسکراہٹ کے ساتھ مراد نے اسے آنے والے بدقماش شخص کے حوالے کرنے کے لیے اپنی گرفت سے آزاد کیا تو وہ کٹے شہتیر کی طرح زمین پہ منہ کے بل آن گری۔

لمحہ بھر کو تو مراد اور وہ شخص بھی ہکا بکا رہ گئے۔

"صالحہ.....!" مراد تیزی سے آگے بڑھا اور نیچے بیٹھ کر صالحہ کا وجود سیدھا کیا۔ منہ کے بل گرنے کی وجہ سے اس کی ناک سے خون جاری تھا۔



"او نو....." وہ حواس میں نہ تھی۔ مراد نے جلدی سے اسے بازوؤں میں اٹھاتے ہوئے چیخ کر اس آدمی سے کہا۔

"گاڑی اسٹارٹ کرو۔ اسپتال لے کے جانا پڑے گا۔" وہ دونوں باہر کی طرف دوڑے۔



صالحہ ہوش میں آگئی مگر اسے جیسے چپ لگ گئی تھی۔ ٹکر ٹکر سب کو دیکھتی۔ مراد کو دیکھ کر گویا ٹوٹ کر ہوش میں آئی کہ چیخ چیخ کر آسمان سر پر اٹھالیا۔ گلے میں خراشیں ڈال لیں۔ اسٹاف نرس نے مراد کو کمرے سے باہر نکال دیا اور ڈاکٹر کو بلا لائی۔ مسکن انجکشن کے بعد وہ کچھ پرسکون ہوئی اور پھر نیند کی وادی میں اتر گئی۔

مراد ساری ہمدردی بھول کر باہر کھڑا اسے گندی گالیوں سے نواز رہا تھا۔ ڈاکٹر نے اسے اپنے پاس بلایا۔

"تم شوہر ہو مریضہ کے؟"

اکھڑ لہجے میں ڈاکٹر نے عینک کے اوپر سے جھانکتے ہوئے استفسار کیا تو وہ گڑبڑا سا گیا۔

"جی....."

"خیال رکھا کرو اس کا۔ خون کی کمی ہے اور خوراک کی بھی۔ باپ بننے والے ہو تم۔ اسے ذہنی سکون دو مگر تمہاری تو وہ شکل نہیں دیکھنا چاہ رہی۔" دوائیوں کا لمبا سا پرچہ تیار کرتے ہوئے کچھ نہ کہتے ہوئے بھی ڈاکٹر نے سب کچھ کہہ دیا تھا۔

مراد فرماں برداری سے سرہلاتا سنتا رہا۔ مگر گھر آکے اس نے صالحہ کو دھنک کے رکھ دیا۔ وہ دکھ سے شل ہوتے دماغ کے ساتھ پٹتی رہی۔

"سالی! بے عزتی کرتی ہے مجھے۔"

وہ اس کی ماں بہن ایک کرتا کف اڑاتا اپنی عزت کو لے کر فکر مند تھا۔ اپنی بیوی کو دوسروں کے آگے پیش کرنے والا عزت دار.....

"شادی سے پہلے بھی تو یارانوں کو چسکا تھا تجھے۔ منگیتر کے ہوتے مجھ سے یاری لگائی۔ اب میرے یار کو خوش کرنے کی باری آئی تو تو پاک باز بن رہی ہے۔"

قیامت آگئی تھی۔ خوفناک گڑگڑاہٹ صالحہ کی سماعتیں پھاڑ رہی تھی۔ پہاڑ دھنکی ہوئی روئی کی طرح اڑ رہے تھے۔ مگر نہیں..... صالحہ کو یک لخت حقیقت کا خوفناک ادراک ہوا۔ یہ جیتے جی بھوگنے والا عذاب تھا۔ جو مرتے دم تک اسے سہنا تھا۔

وہ اپنے عشق سے مرتد ہوئی تھی..... سو واجب القتل تھی۔

ایک جگہ سر جھکانے والوں کو جگہ جگہ سجدے نہیں کرنا پڑتے۔ صالحہ بے وقوف تھی۔ جانتی نہیں تھی کہ یار منانا آسان ہوتا ہے مگر اس نے بتوں کو یار بنایا تھا..... اور بت تو نری مٹی ہوا کرتے ہیں۔ مراد صدیقی بھی مٹی کا ڈھیر بن گیا تھا۔

یہ وہ دور تھا جب اسے ٹوٹ کر امتیاز احمد یاد آتا تھا۔ اس کی پریگننسی کا سن کر شاید مراد کو اس پر ترس آگیا' اس لیے اس کی جان چھوڑ دی۔

وہ جوئے اور شراب میں غرق تھا۔ مال اسباب تو پہلے ہی لٹا چکا تھا۔ اب شان دار سا گھر بھی بیچ ڈالا اور صالحہ اور دو ماہ کی ننھی ایمہا کو لیے کرائے کے دو کمرے کے گھر میں آپڑا۔

"مر جاؤں گی مگر عزت بیچنے کا کام نہیں کروں گی۔ یہ تمہارے خاندان کا رواج ہو گا۔" وہ نفرت سے تھوک کر

بولی۔

بے شک اسے اپنی تعریفوں سے بھرے رنگ برنگے الفاظ اچھے لگتے تھے۔ امتیاز احمد کی شرافت سے چڑ اور مراد صدیقی کی بے باکی پسند تھی مگر وہ اس حد تک بد کردار نہ تھی اور نہ ہی بے راہ روی پہ اتر کر اس نے شادی سے پہلے مراد صدیقی کے ساتھ غلط تعلقات استوار کیے تھے، جو وہ اتنے آرام سے اس کی بات مان لیتی۔ مگر وہ باورچی خانے میں گیا اور تیز دھار چھری لاکر سوئی ہوئی چھ ماہ کی ایبہا کی گردن پر رکھ دی۔

"تیری تو ماں بھی کرے گی یہ کام....." صالحہ کی آنکھیں ابل پڑیں۔ جیسے کسی نے ہاتھ ڈال کے کلیجہ باہر نکال لیا ہو۔

"مراد..... کیا کررہے ہو۔ بچی کو چھری لگ جائے گی۔" وہ گھگھیا کر بولی۔

"ذبح کرڈالوں گا قسم سے! اگر تو آج رات ڈیرے پہ نہ گئی تو۔"

وہ بے رحمی سے بولا اور جیسی وحشیانہ کیفیت میں وہ تھا، صالحہ کو یقین تھا کہ وہ ایبہا کو ذبح کرہی ڈالے گا۔

اس نے بلکتے ہوئے اپنی بچی کو بچالیا اور خود ذبح ہوگئی لیکن دوسرا دن اس کے لیے سکون کا پیغام لایا۔

جوئے کے اڈے پر لڑائی کے دوران ایک دو بندے مرگئے۔ مراد صدیقی کو بھی پولیس پکڑ کے لے گئی۔ جانے کیا کیس بنا مگر وہ گیارہ سالوں کے لیے جیل ضرور چلا گیا۔

صالحہ جیسے پھر سے جی اٹھی۔

اس روز وہ یوں نہائی جیسے آج ہی پیدا ہوئی ہو۔ کلمے پڑھ پڑھ کے رگڑ رگڑ کے جسم صاف کیا اور سجدے میں گری تو دھاڑیں مار مار کے روئی۔

پنجگانہ نماز شروع کی تو رفتہ رفتہ دل کو ملنے والے سکون نے خدا کی بارگاہ میں معافی ملنے کی آس کو مضبوط کر دیا۔

ایبہا اسکول تو پہلے ہی جارہی تھی۔ گھر کا خرچا پانی چلانے کے لیے صالحہ نے ایک فیکٹری میں ملازمت کرلی۔ جس سے اچھی گزر بسر ہونے لگی۔

وہاں فیکٹری میں اس کی کئی عورتوں سے اچھی دعا سلام ہوگئی۔ اس کی سب سے اچھی سہیلی زرینہ بنی مگر کچھ عرصے کے بعد ہی اسے اچھی نوکری مل گئی تو وہ وہاں سے چلی گئی۔

"وہاں کا ماحول دیکھ کے تمہیں بھی بلالوں گی۔ نئی فیکٹری ہے۔ انہیں کافی ورکروں کی ضرورت ہے۔"

زرینہ نے اپنا کہا دو ماہ کے اندر ہی سچ کر دکھایا اور صالحہ کو لے کر اپنی نئی فیکٹری پہنچ گئی۔

"ابھی مینیجر صاحب آئیں گے تو تمہاری ملاقات کراؤں گی۔ وہی نوکری پکی کریں گے۔ میں نے ان سے بات کرلی ہے۔ انہیں محنتی اور ایمان دار بندے چاہییں بس۔ تنخواہ بھی پہلی نوکری سے دوگنی ہے۔"

زرینہ خوش تھی۔ مگر اس روز مینیجر آیا ہی نہیں۔

"چلو صاحب سے بات کرلیتے ہیں۔ وہ بھی بڑے ہی خدا ترس آدمی ہیں۔" زرینہ پُر اعتماد تھی۔ صالحہ کو اس نوکری کی سخت ضرورت تھی۔

صاحب کے پی اے نے بتایا کہ صاحب کے پاس کوئی ملنے والا آیا بیٹھا ہے۔ وہ دونوں وہیں بیٹھ کے انتظار کرنے لگیں مگر جب گلاس وال کا پردہ ہوا سے لہرا کر پرے ہٹا تو صالحہ کی اٹھی نظروں پر قیامت بیت گئی۔

وہاں اندر شیشے کی دیوار کے پار کوئی اور نہیں..... امتیاز احمد بیٹھا تھا۔

اس کا "امیت جی۔"

"کیا نام ہے صاحب کا؟"



اس نے وحشت زدہ انداز میں زرینہ کا ہاتھ دبوچا۔

"امتیاز صاحب ہیں۔ بڑے نیک اور باکردار۔ خدا ترس انسان ہیں۔"

وہ رطب اللسان تھی۔

مگر صالحہ تو وہاں سے ایسے بھاگی جیسے بھوت پیچھے لگ گئے ہوں۔ زرینہ انگشت بدنداں اس کے پاگل پن کو دیکھتی رہ گئی۔

کئی آوازیں بھی دیں مگر وہ تو مانو پنجرے سے نکلا پنچھی بن گئی تھی۔

شام کو زرینہ اس کے گھر آئی تو سخت ناراض تھی مگر صالحہ کو بخار میں سلگتے اور ایبہا کو روتے پاکر اس کی ساری ناراضی اڑن چھو ہوگئی۔

"ہاہ۔ میں بھی کہوں وہاں سے بھاگی کیوں۔ اتنی طبیعت خراب تھی تو پہلے کہتی، کسی اور دن چلی چلتی۔"

صالحہ کو کسی پل چین نہ تھا۔ سر کو پٹختی۔ روتی کرلاتی..... اس کے بین نہ سمجھ میں آنے والے تھے۔

زرینہ نے اسے ڈاکٹر سے دوا لاکے دی۔ گھر سے سالن روٹی لاکے ایبہا کو کھلایا اور صالحہ کو زبردستی دلیے کے دو چار چمچے کھلا کے دوا دے دی۔

ایبہا ماں سے لپٹ کے لیٹ گئی تھی۔

"میں کل چکر لگاؤں گی فیکٹری جانے سے پہلے۔" زرینہ اسے اچھی طرح دروازہ بند کرنے کا کہہ کر جاچکی تھی۔

صبح فیکٹری جانے سے آدھا گھنٹہ پہلے وہ ان کے ہاں آئی تو صالحہ کی طبیعت بہتر تھی۔ اگرچہ وہ گم صم سی تھی اور بُھس سی بیٹھی تھی۔

زرینہ نے ہی ناشتا بنا کے دونوں ماں بیٹی کو دیا۔

"طبیعت ٹھیک ہے تو چلے گی فیکٹری.....؟" زرینہ نے پوچھا۔

صالحہ کا دل بلک اٹھا۔ وہ تو اڑ کے جانا چاہتی تھی امتیاز احمد کے پاس۔

وہ جو عزت اور غیرت والا تھا۔

وہ جو باکردار اور روشن پیشانی والا تھا۔

مگر یہ داغ داغ اور بدبودار وجود لے کر وہ اس کے پاس جاسکتی تھی بھلا؟

وہ تعفن کے مارے منہ نہ پھیر لیتا اس سے؟

"مجھے اپنی فیکٹری کا کارڈ دے دو۔ جب میری مرضی ہوگی تو چکر لگالوں گی۔" صالحہ نے بمشکل کہا۔

"ابھی تو میرے پاس نہیں ہے۔ آج مینیجر سے لے لوں گی۔" زرینہ جلدی میں تھی۔ اس کی فیکٹری کا ٹائم ہوگیا تھا اور جب اگلے روز زرینہ نے اسے امتیاز احمد کے نام کا وزیٹنگ کارڈ لاکے دیا تو وہ مٹھی میں جیسے کوئی ہیرا دبوچ بیٹھی۔

زرینہ کے جانے کے بعد اس نے ان چمکتے حروف کو چوم لیا۔ آنکھوں سے لگایا اور بے طرح روئی۔

"میں نے تمہیں نہیں کھویا امتیاز احمد! حق کی راہ ہی کھودی تھی۔" اور پھر اس نے وہ وزیٹنگ کارڈ اپنے صندوق میں کپڑوں کی تہوں کے نیچے بچھے اخبار کے نیچے رکھ دیا۔

وہ اپنی زندگی میں کھلنے والے تازہ ہوا کے اس روزن کو بند نہیں کرنا چاہتی تھی۔

☼ ☼ ☼

عون کمرے میں دستک دے کر داخل ہوا تو ثانیہ اس لڑکی سے باتیں کررہی تھی۔

عون کو دیکھ کر وہ لڑکی جھجک کر خاموش ہو گئی۔

"یہ......" ثانیہ نے تعارف کرانے کو جیسے موزوں الفاظ ڈھونڈے۔ عون کے کان کھڑے ہو گئے مگر لمحہ بھر سوچنے کے بعد وہ اطمینان سے بولی۔

"یہ وہ موصوف ہیں جن کی گاڑی نے تمہیں ٹکر ماری ہے۔" عون تلملا اٹھا۔

"مائنڈ یو۔ میں نے نہیں ماری۔ یہ خود میری گاڑی کے آگے آئی تھیں۔"

"ایک ہی بات ہے۔" ثانیہ نے کندھے اچکائے۔

"نن، نہیں......" ایبہا کی زبان لڑکھڑائی۔ "غلطی میری ہی ہے۔ ایک تو موسم خراب تھا۔ مجھے ہاسٹل سے نکلنا ہی نہیں چاہیے تھا۔ موٹر سائیکل پہ کوئی بدتمیز سے لڑکے تھے...... میں بھاگی تو بے دھیانی میں روڈ پہ آنکلی۔"

"اب اگر تم بہتر محسوس کر رہی ہو تو ہم تمہیں تمہارے گھر چھوڑ دیتے ہیں۔"

ثانیہ نے دوستانہ انداز میں کہا تو اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ حالانکہ ابھی بھی اس کا دماغ سن کیفیت میں تھا۔ سر کی چوٹ میں ٹیسیں اٹھ رہی تھیں۔

"تم کیسے آئی ہو......؟"

عون نے ثانیہ سے پوچھا تو وہ اس کی طرف دیکھے بغیر بولی۔ "ٹیکسی سے آئی تھی۔"

"اوکے تو پھر انہیں ساتھ لے کے باہر چلو اور گاڑی میں بیٹھو۔"

تمام چارجز معیز ادا کر گیا تھا۔ ثانیہ یوں تو کبھی عون کو اتنی لفٹ نہ کرواتی مگر اب مسئلہ یہ تھا کہ ایبہا کو اس کے گھر پہنچانا تھا۔ اکیلے عون کے ساتھ شاید وہ نہ جاتی۔

وہ خاموشی سے ایبہا کے ساتھ گاڑی تک چلی آئی۔

"تم نے ماموں کی گاڑی سے ایکسیڈنٹ کیا ہے؟" وہ اسے گھور کر پوچھ رہی تھی۔

"کہاں۔ ابھی لے کے آیا ہوں ریسٹورنٹ سے" وہ بے اختیار بولا پھر جلدی سے تصحیح کی۔ "بس آتے آتے ہی ان سے ٹکر ہو گئی۔"

"اگر اپنی آنکھوں سے صحیح کام لو تو تم سے اتنی غلطیاں نہ ہوں۔"

ثانیہ نے طنزاً "کیا کیا نہ جتا دیا تھا۔ عون نے بیک ویو مرر اس پر سیٹ کرتے ہوئے مسکرا کر کہا۔

"اب تو صحیح سے کام لیتا ہوں مگر لوگ پہلے کی خطائیں بھولنے کو تیار ہی نہیں۔"

"ہنہ......" وہ سر جھٹک کر ایبہا سے ایڈریس پوچھنے لگی۔

"گرلز ہاسٹل میں رہتی ہوں میں۔"

اس نے ایڈریس بتا کر سیٹ سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لیں۔ دماغ اس قدر شل ہو رہا تھا کہ کسی ایک سوچ پر مرتکز ہی نہیں ہو پا رہا تھا۔ سو آنکھیں بند کیے دماغ کو سکون دینے کی سعی کرنے لگی۔

ایبہا کو ہاسٹل ڈراپ کرنے کے بعد عون ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ثانیہ کا انتظار کر رہا تھا، جو ایبہا کو اندر چھوڑنے گئی تھی۔ اس کے ہونٹوں پر مستقل مسکراہٹ کا ڈیرا تھا۔

معیز کی مہربانی سے آج وہ وقت آیا تھا، جس کے بارے میں وہ صرف خوابوں اور خیالوں ہی میں سوچا کرتا تھا۔

ثانیہ ہاسٹل کے گیٹ سے باہر آئی تو وہ گاڑی اسٹارٹ کرنے لگا۔

مگر وہ گاڑی میں بیٹھنے کے بجائے سڑک پر نظریں دوڑانے لگی۔ عون نے کھڑکی سے منہ باہر نکالا۔

"آؤ نا۔ کیا دیکھ رہی ہو؟"



"ٹیکسی......" نہایت اطمینان سے کہا گیا۔

عون کی مسکراہٹ غائب ہو گئی۔

"ٹیکسی کیوں...... گاڑی میں بیٹھو۔"

"میں ٹیکسی ہی میں آئی تھی۔ تمہارے ساتھ آنا تو مجبوری تھی۔"

اس کا انداز صفاچٹ تھا۔ وہ منتیں کروانے کے موڈ میں تھی اور عون جی جان سے منتیں کرنے کے موڈ میں۔

"کم آن ثانی...... یار! اب غصہ جانے بھی دو۔"

"کیسا غصہ......؟ مجھے تو کوئی غصہ نہیں ہے۔" وہ نارمل انداز میں بولی۔

"تو پھر ناراض کیوں ہو مجھ سے؟" عون نے بچوں کی طرح پوچھا۔

"میں کیوں ناراض ہونے لگی۔ ہر انسان کو اپنی مرضی سے زندگی جینے کا حق حاصل ہے۔ تم اپنے فیصلے کرنے میں آزاد ہو میں اپنے۔"

اس نے شانے اچکائے۔ عون نے نظر بھر کے اسے دیکھا۔ وہ بہت خوب صورت نہیں تھی۔ مگر اس کا پُراعتماد انداز اور ذات کا تفاخر اسے بہت جاذبِ نظر بناتا تھا۔

وہ بولتی تو عون کی نگاہ اس کے لبوں سے ہٹتی نہ تھی۔ اب بھی یہی ہوا۔ وہ بے خود سا اسے دیکھ رہا تھا۔ اس کی نظروں کے جمود سے وہ جز بز ہوئی۔

"مجھے گھورنا بند کرو اور جاؤ یہاں سے۔"

عون نے ونڈ اسکرین کے پار نظر جمائی اور ہارن پہ ہاتھ رکھ دیا۔

ایک سیکنڈ، دو، تین، چار، پانچ۔

وہ تیزی سے کھڑکی پہ جھکی۔ "یہ کیا بدتمیزی ہے"

"جب تک تم گاڑی میں نہیں بیٹھوگی میں یہ بدتمیزی کرتا رہوں گا۔"

وہ اطمینان سے بولا مگر ہارن پر سے ہاتھ نہیں ہٹایا۔ وہ اس کی اس حرکت پر پاؤں پٹختی آ کر گاڑی میں بیٹھ گئی۔

"میں صرف ماموں جان کی گاڑی کے خیال سے بیٹھ رہی ہوں۔" عون کی مسکراہٹ پر اس نے چڑ کر جتانے والے انداز میں کہا تو اس نے برجستہ جواب دیا۔

"کبھی ماموں کے خیال سے ان کے بیٹے پر بھی نظرِ کرم کر دیا کرو۔" اس کے چہرے کی رنگت بدلی۔

"گاڑی چلاؤ، ورنہ اب کی بار اتری تو کبھی نہیں بیٹھوں گی۔" ڈپٹ کر کہا اور ساتھ ہی دھمکی میں دے دی۔ عون نے شرافت سے گاڑی چلا دی۔

موسم بے حد سرد مگر خوب صورت تھا اور عون کے دل کا موسم تو باہر کے موسم سے بھی زیادہ حسین ہو رہا تھا۔

"آئم سوری ثانیہ! میں جانتا ہوں میں نے جو کچھ کیا اس سے تمہارا دل دکھا ہوگا۔ مگر اب میں ہی اپنے کہے کا مداوا کرنا چاہتا ہوں تو تم چانس ہی نہیں دے رہیں۔" عون نے مسکینی طاری کرتے ہوئے کہا۔

"تم بار بار مجھ سے معذرت مت کرو عون!" وہ بے حد سنجیدہ تھی "مجھے تم سے معذرتیں کروانے کا شوق نہیں ہے۔ مگر معاف کرنا! مجھے اب تمہارے لفظوں پر اعتبار نہیں رہا۔"

"کیا مطلب...... میں سچ میں شرمندہ ہوں۔" عون نے اپنے لفظوں پر زور دیا۔

"تم نے کہلوایا تھا کہ تم مجھ جیسی پینڈو اور فرش کی لپائی کرنے والی گنوار لڑکی سے شادی نہیں کرنا چاہتے۔" ثانیہ نے اسے یاد دلایا۔

"وہ بھی تمہارے الفاظ تھے اور یہ معذرت بھی۔ اب میں کسے سچ مانوں؟"

وہ قطعیت سے پوچھ رہی تھی۔ عون لاجواب ہونے لگا۔
"جھوٹ نہیں بولوں گا ثانی! میرا خواب تھا کہ میری بیوی پڑھی لکھی اور ذہین ہو۔ تمہارا فرسٹ امپریشن ایسا پڑا کہ میرا دل ٹوٹ گیا تھا۔ مگر جب مجھے پتا چلا کہ تمہاری اصلیت کچھ اور ہے تو....."
عون نے بھی سنجیدہ انداز اپنایا مگر ثانیہ نے بیچ ہی میں اس کی بات کاٹ دی۔
"مگر میں کیسے تم پر اعتبار کروں؟ ظاہر پہ مرمٹنے والے مرد کبھی بھی میرا آئیڈیل نہیں رہے۔" اس کا انداز کڑوا تھا۔
"تم بھی تو مجھے ظاہری طور پر ہی دیکھ رہی ہو۔" وہ ناراض ہوا۔
"بہر حال۔ ابھی میں کوئی بھی فیصلہ نہیں کر سکتی۔ جب تک کسی نتیجے پر نہیں پہنچ جاتی۔" وہ آرام سے بولی۔
بڑی پھپھو کا گھر آگیا تھا۔ آج کل ثانیہ وہیں رہ رہی تھی۔
"مگر تم لندن نہیں جاؤ گی۔"
وہ اترنے لگی تھی، جب عون نے اپنی بات پہ زور دے کر کہا۔ وہ گاڑی سے اُتر کر شیشے میں جھکی۔
"کیوں.....؟"
"اکیلی کیا کرو گی جاکر۔ تھوڑا ویٹ کرلو تو ہنی مون پہ لے جاؤں گا۔"
عون کی زبان پھسلی تو ثانیہ کے چہرے پر غصے اور حیا کے دلکش رنگ نظر آئے۔
"بد تمیز..." وہ دانت کچکچاتی گیٹ کی طرف بڑھ گئی۔ عون سر پہ ہاتھ پھیر کے رہ گیا۔
"ثانیہ بی بی... تمہیں بھی اپنے عشق میں مبتلا نہ کیا تو عون عباس نام نہیں۔"
خود کلامی کرتے ہوئے اس نے گاڑی اسٹارٹ کی تو اس کا ذہن کہیں اور ہی اڑانیں بھر رہا تھا۔



"یا اللہ..."
حنا اس کے ماتھے کی بینڈیج دیکھ کر پریشان ہو اٹھی۔ پکڑ کر اسے بستر پر لٹایا۔
"کیا... کیوں... کیسے؟"
ایمہا نے اس کے تمام سوالوں کا تفصیلی جواب دیا تھا۔
"مگر تمہیں مصیبت کیا پڑی تھی اکیلے نکلنے کی، وہ بھی اتنے خراب موسم میں۔" حنا نے چائے کا پانی رکھتے ہوئے اسے گھورا۔
"بینک جانا تھا۔ پرسوں فیس جمع کرانے کی آخری تاریخ ہے۔ بس وہاں سے نکلی تو موٹر سائیکل پہ دو لڑکے پیچھے پڑ گئے۔"
وہ کہتے کہتے چپ سی ہو گئی۔ پھر ایک دم سے اٹھ بیٹھی اور متوحش انداز میں اِدھر اُدھر ہاتھ مارنے لگی۔
"پرس... میرا پرس کہاں ہے؟"
"کون سا پرس... ابھی تو تم خالی ہاتھ آئی ہو۔" حنا اس کے قریب آتے ہوئے بولی۔
ایمہا اب اٹھ کر بستر کی چادر جھاڑ رہی تھی۔ اس کے ہاتھ پاؤں کپکپانے لگے۔ حنا نے اس کی حالت دیکھتے ہوئے اسے بستر پر بٹھایا تو وہ سر ہاتھوں میں تھام کے رو دی۔
"پتا نہیں میرا پرس کہاں گم ہو گیا... ہاسٹل کے ڈیوز اور فیس... میں نے سارے پیسے نکلوا لیے تھے۔" حنا نے تاسف سے اسے دیکھا۔

"بیگ لے کے جاتیں۔ اس میں پرس رکھتیں۔"

"تمہیں پتا تو ہے، یہاں سے بینک کتنا نزدیک ہے۔ مجھے تو ہم بھی نہیں تھا کہ ایسا ہوگا۔ جب میں گاڑی سے ٹکرائی تو پرس میرے پاس ہی تھا۔ اس کے بعد.... میں ہوش میں آئی تو اسپتال میں تھی۔"

اس کے آنسو مسلسل بہہ رہے تھے۔ لاسٹ سمسٹر کی فیس اور ہاسٹل کے ڈیوز ادا کرنے بہت ضروری تھے اور آج تو وہ بینک سے اس ماہ کی ساری رقم نکلوا لائی تھی۔

"رو مت بیا! کچھ سوچتے ہیں۔" حنا نے اسے تسلی دی، پھر بولی۔

"کوئی دھوکے باز ہی ہوں گے جن کی گاڑی سے ایکسیڈنٹ ہوا۔ انہوں نے ہی تمہارا پرس اڑایا ہوگا۔"

"ایسے لگ تو نہیں رہے تھے وہ۔" وہ بے بسی سے بولی پھر سہمے ہوئے انداز میں پوچھنے لگی۔

"حنا! اب کیا ہوگا۔ سارے پیسے چلے گئے۔"

"تو گھر سے اور منگوالو۔ بلکہ اپنے پاپا کو اپنے ایکسیڈنٹ کے متعلق انفارم کروگی تو وہ فوراً" ہی پیسے بھجوادیں گے۔"

حنا نے چٹکی بجائی اور جا کے چائے بنانے لگی۔

ابیہا پر تو جیسے چھوٹی موٹی سے قیامت ہی ٹوٹ پڑی تھی۔ اس دن والے واقعہ کے بعد وہ تہیہ کر چکی تھی کہ اب خود سے کبھی امتیاز احمد سے رابطہ نہ کرے گی مگر قسمت اسے پھر اسی موڑ پہ لے آئی تھی۔

☼ ☼ ☼

یہ صالحہ ہی جانتی تھی، کیسے اس نے اپنے روتے کرلاتے دل کو سنبھالا تھا۔

اس کا جی چاہتا امتیاز احمد کے سامنے بھکارن بن کے کھڑی ہو جائے اور اس کا ردعمل دیکھے۔

اسی سوچ کے تحت وہ کئی بار اس کی فیکٹری گئی۔ شہر کے آخری کونے تک جانے میں اس کے سینکڑوں روپے خرچ ہوتے، کبھی وہ آدھا راستہ پیدل طے کرتی اور آدھا رکشے پر، مگر امتیاز احمد پر نگاہ پڑتے ہی وہ چادر سے منہ ڈھانپ لیتی۔

وہ ویسا ہی پر تمکنت اور وجیہہ تھا۔ چہرے پر عجیب سا حزن اور گہری سنجیدگی کی چھاپ۔

زرینہ نے کہا تھا۔ صاحب بہت باکردار ہیں۔

صالحہ جانتی تھی وہ واقعی باکردار ہے۔

اور یہ اس کے کردار کی حیا ہی تھی، جو صالحہ کو اس کے سامنے آنے سے روکتی تھی۔

کیا بتاؤں گی اسے۔ یہ بدن کی عمارت کیسے کھنڈر بن گئی؟ مر نہ جاؤں گی، مراد صدیقی کی بدکرداری کی داستان سناتے ہوئے۔

وہ کیا سوچے گا.... اسے کتنا دکھ ہوگا یہ جان کر کہ ترازو کے دوسرے پلڑے میں اس کے مقابل جو شخص کبھی صالحہ کو وزنی لگا تھا۔ وہ کردار کا کتنا ہلکا نکلا۔

وہ پوچھے گا.... "صالحہ.... تم مجھے اس مرد کے مقابلے میں دھتکار کر چلی گئی تھیں؟" تو کیا جواب ہوگا میرے پاس؟

وہ کوڑھ زدہ فقیرنی کی طرح فٹ پاتھ پہ گھٹنوں کے گرد بازو لپیٹے ہانپتی رہتی۔ مگر امتیاز احمد کے سامنے جانے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ وہ دن رات میں ایک بار لازمی امتیاز احمد کا وزیٹنگ کارڈ نکال کے دیکھتی۔

اس پر چھپا امتیاز احمد کا نام اور فون نمبر زا سے حفظ ہو چکے تھے مگر وہ پھر بھی روزانہ وہ کارڈ نکال کے دیکھتی پڑھتی، چومتی اور آنکھوں سے لگاتی۔



یہ وہ نعمت تھی جو اس نے خود ٹھکرا دی تھی اور نعمتوں کو ٹھکرانے والے خود بہت ٹھکرائے جاتے ہیں۔ وہ اندر ہی اندر جانے کون کون سے روگ لگا بیٹھی۔ دل کے آس پاس اٹھنے والا ہلکا ہلکا درد کبھی کبھی اسے خوف زدہ کر دیتا تھا مگر اس کے پاس ٹیسٹ کرانے کے لیے رقم نہ تھی۔ سو زندگی کی گاڑی بس چلتی رہی۔

ہاں.... مگر اس میں امتیاز احمد نامی ایک درز پیدا ہو گئی تھی۔ جہاں سے آنے والی ہوا بہت سبک اور ترو تازہ تھی۔

☼ ☼ ☼

ابیہا کی پریشانی حد سے سوا تھی۔

وارڈن نے ہاسٹل کی فیس جمع کروانے کے لیے تو اسے ایک ہفتے کی مہلت دے دی تھی مگر کالج کی فیس جمع کرانا تو لازمی تھا۔ ورنہ اسے ایگزیمز میں بیٹھنے کی اجازت نہ ملتی۔

"آئم سوری بیا! تمہیں تو پتا ہے، میں اپنی پاکٹ منی کیسے اڑاتی ہوں اور ممی، پاپا یہاں ہیں نہیں۔ بھائی سے بھی کوئی رابطہ نہیں۔ ورنہ میں ہی کچھ کر دیتی۔" حنا شرمندہ تھی۔ اگر وہ حواس میں ہوتی تو اس کے لنگڑے لولے جھوٹ پکڑ لیتی مگر اس وقت تو اسے صرف کالج فیس کی فکر تھی۔

"صرف دو دن ہیں حنا.... مجھے ہر حال میں ایگزیمز میں بیٹھنا ہے۔"

وہ بھنچے لہجے میں بولی۔

"تم چاہو تو میں اپنے انکل سے مدد مانگ سکتی ہوں۔ میرے چچا.... تم گئی تو تھیں ان کے ہاں میرے ساتھ۔" حنا نے آفر کی۔

"اگر تم خود ان سے بات کرو تو وہ فوراً" ہی تمہاری مدد کر دیں گے۔"

ابیہا کو عجیب سے ماحول والا وہ گھر اور حنا کے چچا یاد آئے تو اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"نہیں.... میں گھر فون کر کے دیکھتی ہوں۔" وہ کمرے سے نکل گئی۔

حنا کے ہونٹوں پر عجیب سی مسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی۔

☼ ☼ ☼

وہ گھر پہنچا تو سفینہ کو روتے ہوئے پایا۔ ابزا سی کو کال کر رہا تھا۔

"ابو کی طبیعت خراب ہو گئی ہے۔"

امتیاز احمد کو ہارٹ اٹیک ہوا تھا۔ دونوں بھائیوں نے فوری طور پر انہیں اٹھا کر گاڑی میں ڈالا اور شہر کے بہترین اسپتال میں لے آئے۔

امتیاز احمد کو آئی سی یو میں لے جایا گیا تھا۔ سفینہ اور زارا کو وہ ساتھ نہیں لائے تھے مگر سفینہ موبائل فون پر مسلسل ابزد سے رابطے میں تھیں۔

"آپ گھر پہ ہی رہیں اور دعا کریں۔ یہاں آئیں گی تو ہم بھی ڈسٹرب ہوں گے۔" معیز نے انہیں سختی سے روکا تھا۔

فوری ٹریٹمنٹ سے امتیاز احمد کی حالت کچھ سنبھلی مگر ابھی بھی ان کی حالت خطرے سے باہر نہ تھی۔

دونوں بھائی جیسے ادھ موئے ہو گئے تھے۔

باپ کی اہمیت تو اپنی جگہ مسلم تھی مگر آج جب امتیاز احمد ہاتھوں سے جاتے محسوس ہوئے تو پتا چلا کہ وہ تو دل تھے۔ دل کی دھڑکن تھے۔ ان کی سانس تھے۔ وہ تو ان کی پوری زندگی تھے۔ اور زندگی دور جانے لگے تو کیسا محسوس ہوتا ہے.... وہ دونوں بھی اسی کیفیت میں تھے۔

پچھلے چھ گھنٹوں سے ایک پاؤں پہ کھڑے باپ کی ایک نظر کے متلاشی۔۔۔ خدا جانے کیا ہونے والا تھا۔

☼ ☼ ☼

امتیاز احمد کا نمبر ڈائل کر کر کے ایبہا کی انگلی تھک گئی۔ مگر شاید وہ آفس سے نکل چکے تھے۔
اس نے اپنے موبائل سے ان کا موبائل نمبر ملایا۔ اس سے پہلے بھی وہ ان کا موبائل نمبر ٹرائی کرتی رہی تھی۔ مگر مسلسل بیل جانے کے باوجود انہوں نے کال اٹینڈ نہ کی تھی۔
ایبہا کا دل جیسے بند ہونے کو تھا۔
اس سال امتحان میں نہ بیٹھنا۔ مطلب ایک سال اور۔۔۔ جبکہ اسے جلد سے جلد تعلیم مکمل کر کے اپنے پیروں پہ کھڑا ہونا تھا۔
اس کے آنسو بہہ نکلے۔
اسی وقت کسی نے کال اٹینڈ کرلی۔
"ہیلو۔۔۔" کسی عورت کی آواز پر گھبرا کر ایبہا نے لائن کاٹ دی۔ شاید سفینہ یا زارا میں سے کسی نے کال ریسیو کی تھی۔
"یا اللہ۔۔۔ رحم کردے۔" وہ بے بس تھی۔
خدا کو پکار سکتی تھی۔ سو پکارے گئی۔

☼ ☼ ☼

اٹھارہ گھنٹوں کے بعد امتیاز احمد کو کمرے میں شفٹ کردیا گیا۔ اس دوران ان کی ہارٹ سرجری بھی کی گئی تھی۔ ڈاکٹرز کے مطابق اب ان کی حالت خطرے سے باہر تھی۔ سفینہ اور زارا اسپتال آچکی تھیں۔ رو رو کر ان کا برا حال تھا۔
"اب وہ بہتر ہیں ماما پلیز۔۔۔ ایسی حالت لے کر ان کے سامنے مت جایئے گا۔ زارا تم بھی خود کو سنبھالو۔" معیز نے انہیں تنبیہہ کی تھی۔
معیز کچھ ضروری چیزیں لینے گھر آیا تو ساتھ ہی شاور لے کر کپڑے بھی تبدیل کرلیے۔ واپس جا کر وہ ایزد کو گھر بھیجنے والا تھا۔
وہ وارڈروب سے امتیاز احمد کے کپڑے نکال رہا تھا۔ جب سائیڈ ٹیبل پہ پڑا ان کا موبائل بجنے لگا۔
معیز نے چونک کر دیکھا اور پھر آگے بڑھ کر موبائل اٹھالیا۔
ایبہا کی کال تھی۔
اس نے لب بھینچے۔۔۔ اور کال ریسیو کرلی۔
"ہیلو۔۔۔"
"ہیلو۔۔۔ میں ایبہا۔۔۔ میں کب سے آپ کو فون ملا رہی ہوں۔ مگر آپ کال اٹینڈ نہیں کر رہے تھے۔ میں بہت پریشان ہوں۔ کل میں بینک سے سارے پیسے لے آئی تھی۔ ہاسٹل کے ڈیوز بھی اور کالج فیس بھی۔ راستے میں میرا ایکسیڈنٹ ہوگیا۔ میرا پرس وہیں گر گیا۔ سارے پیسے گم ہوگئے۔ اب میں کیا کروں۔"
بے ربط انداز میں وہ تیز تیز سب کچھ بتا دینا چاہتی تھی۔ شاید لائن کٹ جانے کا ڈر ہو۔
پھر وہ رونے لگی۔
معیز کے وجود میں جیسے کوئی شرارہ سا لپکا۔



"کاش کہ کبھی تم بھی ہماری زندگی میں سے ایسے ہی گم ہوجاؤ۔"
وہ نفرت بھرے لہجے میں بولا، تو ایبہا سن ہوگئی۔ معیز نے موبائل سوئچ آف کر کے وہیں ڈال دیا اور چیزیں سمیٹ کر نوکروں کو ہدایات جاری کرتا گھر سے نکل آیا۔
اس کا ذہن منتشر تھا۔ ابھی تک گھر والوں کے علاوہ کسی کو بھی امتیاز احمد کی خرابی طبع کی اطلاع نہ دی گئی تھی۔ کچھ خیال آنے پر معیز نے آفس فون کر کے امتیاز احمد کے پی اے کو ان کی طبیعت کی معمولی خرابی کا بتایا اور مینجر کو بھی اور اگلے ایک ہفتے تک کی تمام میٹنگز کینسل کروادیں۔
گاڑی اسپتال کی طرف تیزی سے رواں تھی۔

☼ ☼ ☼

صالحہ نے بہت مرتبہ اپنے والدین کے پاس لوٹنے کا سوچا۔ لیکن اگر بات صرف مراد صدیقی کی بے وفائی کی ہوتی تو جا کر ماں، باپ سے دکھڑا رو لیتی۔ ناک رگڑ کے معافی مانگ لیتی۔
اب یہ سب کچھ وہ اپنے ماں باپ کو کس منہ سے بتاتی؟ انہوں نے تو اسے بیاہتے ہی کہہ دیا تھا کہ وہ انہیں مرا ہوا سمجھ لے۔
مراد صدیقی کو جیل گئے سات سال ہونے کو تھے۔ ایبہا دسویں کا امتحان دے چکی تھی اور صالحہ اپنے اندر جانے کون کون سی بیماریاں لیے بستر پہ آن پڑی۔
ایبہا کی تو جان پہ بن آئی۔ ایک ماں ہی کا سہارا تھا۔ وہ بھی ہاتھوں سے جاتا دکھائی پڑتا تھا۔
ماں نے اسے اپنی ساری کہانی سنائی تھی۔ اسے ماں کی بے وقوفی پر افسوس ہوا۔ مگر اب کچھ نہیں ہو سکتا تھا مراد صدیقی اس کا باپ تھا اور یہ ایک تلخ حقیقت تھی۔ صالحہ بمشکل گھر کی دال روٹی چلا رہی تھی۔ مگر اب جب بستر پہ پڑی تو جان کے لالے پڑ گئے۔
اس پر مستزاد مراد صدیقی کی واپسی۔
ایبہا چھت پر کپڑے اتارنے گئی تھی۔ دروازہ مسلسل دھڑ دھڑائے جانے پر صالحہ نے بدقت تمام اٹھ کر دروازہ کھولا۔۔۔ تو لگا جہنم کا دروازہ کھول دیا ہو۔
اس کے بدن کی جان ٹوٹنے لگی۔
"ارے واہ۔۔۔ میری بلبل۔۔۔ خوشی سے سکتہ ہوگیا نا۔ کہاں تو گیارہ سال اور کہاں سات سال ہی میں واپسی۔" وہ چہکتا ہوا اندر داخل ہوا۔
اسی وقت ایبہا چھت سے کپڑوں کا ڈھیر لیے نیچے آئی اور کپڑے چارپائی پہ رکھ دیے۔
مراد کو دیکھ کر اس کا رنگ زرد پڑ گیا تھا۔
"آہا۔۔۔ یہ میری دولت ہے۔ میری کل کائنات۔" ایبہا کا بازو دبوچ کر اسے سامنے کیے دیکھتا، چمکتی آنکھوں والا یہ کوئی باپ نہیں، بلکہ گندی نظروں والا شیطان تھا۔
صالحہ کے کمزور وجود میں جیسے بجلی سی دوڑ اٹھی۔ اس نے لپک کر ایبہا کا بازو چھڑایا۔
"جاؤ۔۔۔ جا کے باپ کے لیے پانی لے کے آؤ۔"
ایبہا خوف زدہ ہرنی کی طرح وہاں سے بھاگی۔
"ٹھیک سے دیکھنے تو دیتی۔ بالکل تیری طرح قیامت نکلی ہے یہ بھی۔"
وہ کہہ رہا تھا۔ صالحہ کا دل جیسے کسی نے کچل ڈالا ہو۔ اس کا جی چاہا مراد صدیقی کے منہ پر تھوک دے۔ جوانی

بیٹی پر شفقت کے بجائے شیطانیت بھری نظر ڈال رہا تھا۔
"تجھے کیا ہو گیا ہے الو کی پٹھی؟"
صالحہ کی آنکھیں بھر آئیں۔ راہ بھٹکنے کی کیسی کڑی سزا پائی تھی اس نے۔
مراد کو افسوس ہوا۔ کمائی کا بڑا ذریعہ ہاتھوں سے نکل گیا۔
اس کے ابھی بھی وہی رنگ ڈھنگ تھے۔ آتے ہی شراب اور جوا شروع۔
صالحہ مرنے کو تھی۔ مگر پوری جان لڑا کے چوکنی ہو کر بیٹی کی حفاظت کرتی۔
مراد کو دوسرے کمرے میں سلا کر خود ساتھ والے کمرے میں ابیہا کے ساتھ کنڈی لگا کے ایک ہی بستر پر سوتی اسے مراد پر اعتبار نہ تھا۔ وہ غلاظت کے کسی بھی گڑھے میں گر سکتا تھا اور پھر وہ وقت بھی آگیا جس سے صالحہ ڈرتی تھی۔
مراد کا کسی سے جھگڑا ہوا اور وہ جھگڑا گھر تک آپہنچا۔
"دس لاکھ جوئے میں ہارا ہے یہ اور اب جیب سے پھوٹی کوڑی نہیں نکال رہا۔" کف اڑاتا شخص اور ساتھ میں مراد کو قابو کیے اس شخص کے حواری بھی تھے۔
مراد کا سارا نشہ ہرن ہو چکا تھا۔
"صبر کرو جبار بھائی۔ ایک ایک پائی چکا دوں گا۔"
"ارے تیری تو.... بکواس کرتا ہے سالے حرامی۔" اتنی گندی گالیاں.... صالحہ ڈوب مرنے کو تھی۔ چھوٹا سا گھر تھا۔ کہاں چھپتی اور کہاں ہیرے جیسی بیٹی کو چھپاتی۔
"میں آج پیسہ لے کے ہی جاؤں گا۔ چاہے مکان بیچ.... چاہے اپنی عزت...."
وہ شخص لال آنکھیں لیے غرایا تھا۔ ایک ہاتھ کھینچ کے مارا۔ مراد بلبلانے لگا۔
"خدا کی قسم مکان کرائے کا ہے۔"
"کچھ بھی کر.... مگر مجھے میری رقم آج ہی چاہیے۔" اس شخص کا ارادہ اٹل تھا۔
"بب.... بندی چلے گی؟" مراد کے ذہن میں جھماکا سا ہوا۔
"کون.... یہ؟" اس شخص نے آنکھ سے نحیف و نزار صالحہ کی طرف اشارہ کیا تو انداز میں حقارت تھی۔
"نہیں.... میری بٹی ہے۔ قیامت ہے قیامت۔" وہ پر جوش سا بولا تو صالحہ کے کمزور وجود میں جیسے بجلی سی بھر گئی۔ اچھل کر مراد پر جھپٹی اور ناخنوں سے اس کا چہرہ نوچ لیا۔
"بے غیرت.... خبردار جو اپنی گندی زبان سے میری بٹی کا نام لیا ہو تو۔"
مراد نے وہیں سب کے بیچ صالحہ کو ٹھڈوں اور تھپڑوں پر رکھ لیا۔
ابیہا چیختی ہوئی دوسرے کمرے سے نکل آئی۔ جبار بھائی نے پسندیدہ نظروں سے مکھن ملائی جیسی اس نوخیز کلی کو دیکھا تھا۔
وہ ماں کو بانہوں میں چھپا کے بیٹھ گئی۔
"چل بھئی مراد.... سودا منظور ہے مجھے۔ بندی بنا کے لے جاؤں گا۔ دس لاکھ کے بدلے اسے۔"
اس کی نظریں ابیہا سے گویا چپک ہی گئی تھیں۔ مرتی ہوئی صالحہ تڑپ اٹھی۔
"مم.... میں دوں گی دس لاکھ.... مجھے بس دو دن کی مہلت دے دو۔ میں دس لاکھ دوں گی۔"
"ہوں...." جبار بھائی کے لیے یہ آفر بھی پر کشش تھی۔
"مگر تیسرے دن تیری اس مکھن ملائی کو اٹھا کے لے جاؤں گا میں۔"



وہ خبیث ہنسی کے ساتھ بولا۔ صالحہ اس کے آگے ہاتھ جوڑے آنسو بہاتی رہی۔
مگر بہر حال وہ اسے دو دن کی مہلت دے گیا تھا۔ مراد صدیقی متحیر تھا۔
"کہاں دبا کے رکھا ہے خزانہ۔ کیا میرے پیچھے بھی دھندہ کرتی رہی ہے؟"
"میں امتیاز احمد کو بلاؤں گی۔" وہ ایک نئی ہمت کے ساتھ اٹھی۔
"امتیاز احمد کون؟" وہ بھول چکا تھا۔
صالحہ کے دل میں ٹیس اٹھی۔
"جب آئے گا تو دیکھ لینا۔ وہ پیسہ دے گا۔ مگر اس کے بعد تیرا نہ تو مجھ سے کوئی تعلق ہو گا اور نہ میری بیٹی سے۔" وہ کر ختگی سے بولی۔
"ہاں تو ٹھیک ہے۔ پانچ لاکھ مجھے بھی نکلوا دے۔ پھر میری شکل بھی نہیں دیکھے گی تو۔"
وہ واقعی بے غیرت تھا' شیطان تھا۔
صالحہ نے لرزتے کپکپاتے ہاتھوں سے امتیاز احمد کا نمبر ملایا۔ جواب تک اس کے دل پر نقش ہو چکا تھا۔
"ہیلو...." یہ امتیاز احمد کا لہجہ تھا۔ اس کے امیت جی کی آواز تھی۔ صالحہ سسکیوں کے ساتھ رونے لگی۔
وہ پریشان ہو گیا۔
"کون بات کر رہا ہے' ہیلو۔"
"میں.... صالحہ (بدکار)" وہ بولی تو دل کرلایا۔ دوسری طرف امتیاز کو جیسے چپ لگ گئی۔
وہ یقیناً "شاکڈ" تھا۔
"مجھے تمہاری ضرورت ہے امتیاز احمد۔ تم آج ابھی اسی وقت میرے گھر آجاؤ۔"
وہ رو رہی تھی' بلک رہی تھی۔
امتیاز تو ویسے ہی اس کے لیے موم تھا۔ کیوں نہ پگھلتا۔ اگلے دو گھنٹوں میں وہ اس کے مقابل تھا۔ صالحہ کو دیکھ کر اس کی آنکھیں حیرت و بے یقینی سے پھٹ گئیں۔
"اچھا.... تو پرانے منگیتر کو بلایا ہے تو نے۔" مراد صدیقی ہنستا ہوا چھت سے نیچے اترا تھا۔ مگر وہ دونوں اس کی طرف متوجہ ہی کہاں تھے۔
"صالحہ.... یہ تم ہو؟" وہ بے یقین تھا۔
وہ سونے چاندی جیسی لڑکی اور کہاں یہ بدرنگا پنجر۔
"مجھے صالحہ مت کہو امتیاز احمد۔ صالحہ تو کب کی مر چکی۔ تم سے جدا ہوتے ہی مر گئی وہ تو۔" صالحہ بلک کے روئی تھی۔
امتیاز احمد کو بہت کچھ ان دیکھا اور ان سنا بھی سمجھ میں آگیا تھا۔
باقی صالحہ نے اسے بتا دیا۔ ہاتھ جوڑے۔
"میری بیٹی جوئے پہ لگ رہی ہے امتیاز۔ میں تو نہ بچ سکی۔ مگر اسے بچا لو۔"
"میں دوں گا پندرہ لاکھ۔" امتیاز نے مزید کچھ نہ سنا تھا۔ "تم لوگ میرے ساتھ چلو گی۔"
"ارے ایسے کیسے۔ نامحرم کے ہاتھ اپنی بیٹی سونپ دوں میں۔ یوں نہیں بھیجوں گا میں اسے۔"
مراد بہت غیرت مند باپ بن کے چیخا۔ مستقل کمائی کا ذریعہ جو ہاتھ سے نکل رہا تھا۔
"امتیاز احمد.... نکاح کر لو میری بیٹی سے۔" صالحہ کی سانسیں تنگ پڑ رہی تھیں۔
امتیاز احمد ایک ٹک اسے دیکھ رہا تھا۔ پھر اس کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے' وہ رو پڑا۔

”ہاں... نکاح کر کے لے جاؤں گا۔“

وہ سرگوشی میں بولا تو صالحہ کا چہرہ تمتما اٹھا۔ صالحہ نے تفاخرانہ نظروں سے مراد کو دیکھا۔

امتیاز احمد موبائل لیے اپنے بیٹے کو فوری طور پر پندرہ لاکھ روپیہ لے کر وہاں پہنچنے کا کہہ رہے تھے۔

اسی شام پندرہ لاکھ کی ادائیگی ہوئی۔ نکاح کی سنت ادا کی گئی اور امتیاز احمد اپنے ساتھ ابیہا کو لے کر سیدھے ہوٹل میں گئے۔ دو دن اسے وہاں رکھا اور اس کا ایڈمیشن کالج میں کروا دیا۔ رہائش کے لیے گرلز ہاسٹل تھا۔

اور تب سے اب تک یہ سلسلہ جاری و ساری تھا۔ دو دن بعد ہی انہیں صالحہ کے مرنے کی خبر مل گئی۔ ابیہا کے لیے واپسی کا آخری در بھی بند ہو گیا۔

☼ ☼ ☼

امتیاز احمد کی حالت پہلے سے اب کافی بہتر تھی۔ مگر پھر بھی پتا نہیں کیوں معیز کے دل کو عجیب سا دھڑکا لگا ہوا تھا۔

ابھی سفینہ اور زارا آنے والی تھیں اور وہ امتیاز احمد کے پاس اکیلا تھا۔

”بزنس بہت ڈاؤن جا رہا ہے۔ آپ جلدی سے ٹھیک ہو جائیں۔ ویسے آرام کرنے کا یہ طریقہ کچھ زیادہ کامیاب نہیں ہے۔“

وہ انہیں بہلا رہا تھا۔

”میں بہت تھک گیا ہوں معیز۔ اب تم کاروبار سنبھال لو۔ مجھے لگتا ہے میرے مستقل آرام کے دن آگئے ہیں۔“

وہ عجیب سے لہجے میں کہتے معیز کے دل کو خدشات سے بوجھل کر گئے۔

”ہرگز نہیں۔ آپ جلدی سے ٹھیک ہوں اور اپنے مسئلوں سے خود نپٹیں۔ میں یہ دردِ سر نہیں لینے والا۔“

معیز نے ان کا دھیان بٹانے کے لیے گویا ڈپٹ کر کہا۔

”معیز...“ وہ بے بسی سے اسے دیکھنے لگے تو ان کی آنکھوں میں نمی تھی۔ معیز بھونچکا رہ گیا۔

اپنی جگہ سے اٹھ کر تیزی سے ان پر جھکا ان کا ہاتھ تھام لیا۔ وہ صدمے کی کیفیت میں گھر گیا تھا۔

”ابو... بی بریو... اب بالکل ٹھیک ہیں آپ۔“

”معیز... میرا وجدان کہتا ہے کہ میرے پاس بہت وقت نہیں ہے۔“

وہ ٹوٹے ہوئے لہجے میں کہنے لگے تھے کہ معیز جذباتی ہو کر انہیں ٹوک گیا۔

”خدا آپ کو صحت تندرستی دے ابو۔“

”مجھے کہنے دو معیز۔ میری سانسیں تنگ پڑ رہی ہیں۔ مگر ابیہا کا خیال مجھے سونے نہیں دیتا۔“

وہ شدید دکھ کے حصار میں تھے۔

اپنے ہاتھ کی گرفت میں معیز نے ان کا ہاتھ لرزتا محسوس کیا۔

”میں نے وصیت میں کچھ تبدیلیاں کی ہیں معیز... وکیل سے ملو گے تو وہ تمہیں سمجھا دے گا۔ مگر تم سے میں ایک وعدہ چاہتا ہوں معیز۔“

ان کے لب و لہجے میں کچھ ایسا تھا کہ اندر داخل ہوتی سفینہ ادھر ہی ٹھٹک گئیں۔

”میں چاہتا ہوں کہ ابیہا در در کی ٹھوکریں نہ کھائے۔ وہ صالحہ کی نشانی ہے معیز... کیا تم میری آخری خواہش سمجھ کر اسے میرے گھر میں مقام نہیں دلاؤ گے۔“



وہ بڑی آس سے پوچھ رہے تھے۔ معیز کا دل جیسے کوئی شکنجے میں جکڑنے لگا۔ انہیں بہلانا چاہا۔

”آپ ٹھیک ہو جائیں ابو۔ پھر اس موضوع پر بات کریں گے۔“

”نہیں... معیز! وہ صالحہ کے مرنے کے بعد بالکل اکیلی ہو گئی ہے اور وہ اکیلی اس دنیا میں کہاں ٹھوکریں کھاتی پھرے گی، تب ہی تو صالحہ نے مجبور ہو کر اسے میرے نکاح میں دینے جیسا بے جوڑ فیصلہ کیا تھا۔ میں اس نکاح کو نبھانا چاہتا ہوں معیز۔ اگر میری زندگی میں ابیہا رخصت ہو کر اس گھر میں آجائے صالحہ کی تصویر مجھے اپنے آس پاس چلتی نظر آئے... تو شاید آخری سانسیں آسان ہو جائیں۔“

معیز گنگ سا سن رہا تھا۔

اور ادھ کھلے دروازے کے باہر کھڑی سفینہ آج برسوں کے بعد ہوا میں معلق تھیں۔

ان کی رنگت سفید پڑ گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

ابیہا کا ذہن بالکل سن تھا۔ نہ تو ہاسٹل کے واجبات ادا ہوئے اور نہ ہی ایگزیمز کی فیس جمع ہو سکی۔ وہ دو دن تڑپتی رہی۔ مگر کوئی سبیل نہ بنی۔

حنا نے اس کی مجبوری دیکھی۔ مگر وہ بے چاری خود بہت مجبور تھی۔ سو وہ منہ زبانی ہی بس ہمدردی کرتی رہی۔

امتیاز احمد کے آفس کا فون پی اے نے اٹینڈ کیا اور ان کی بیماری کی خبر سنا دی۔ موبائل ان کا آف تھا اور ان کے علاوہ وہ کسی اور کو جانتی نہ تھی شہر میں۔

وہ بالکل لٹی پٹی بیٹھی تھی۔

فیس جمع کرانے کی آخری تاریخ گزر چکی تھی اور آج ہاسٹل میں اس کا آخری دن تھا۔

وہ رو رو کر تھک چکی تھی اور اب جبکہ ہر آس، ہر امید ختم ہو چکی تھی تو وہ شل ہوتے دماغ کے ساتھ ٹھس سی بیٹھی تھی۔

حنا نے گہری سانس بھر کے اٹھتے ہوئے ابیہا کے کپڑے نکال کے بیگ میں رکھنے شروع کیے۔ اپنے کپڑے وہ پہلے ہی پیک کر چکی تھی۔

”بس... اب تم میرے ساتھ میرے گھر چل رہی ہو۔“ اس نے فارغ ہو کر ابیہا کے پاس بیٹھتے ہوئے اطمینان سے کہا تو وہ خالی نظروں سے اسے دیکھنے لگی۔

”بھول جاؤ سب رشتوں کو ابیہا۔ یہ سب دنیا دکھاوا ہے۔ تم دیکھنا میں کیسے اپنی دوستی نبھاتی ہوں۔“

حنا کی آنکھوں میں عجیب سی چمک اور ہونٹوں پر کامیابی کی مسکراہٹ تھی۔

اگر ابیہا حواس میں ہوتی تو کم از کم حنا پر اعتبار کر کے ہاسٹل سے نہ نکلتی۔

وہ دونوں ٹیکسی سے اتر کے حنا کی شاندار سی کوٹھی کے اندر داخل ہوئیں، تو اندر سے نکلتا شخص ان دونوں کو دیکھ کے ٹھٹکا۔

”سیفی...“ حنا زور سے چلائی۔

ابیہا نے بے ساختہ ان کی طرف دیکھا۔ حنا بھاگ کے سیفی سے لپٹ گئی تھی۔ ابیہا کو دفعتاً احساس ہوا کہ اس نے حنا کے ساتھ آکر اچھا نہیں کیا۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)



بشریٰ احمد

# ہے تعلق ادھورا ادھورا سا

ناولٹ

"مجھے سعد بھائی سے یہ امید نہیں تھی۔" مہرین نے گزشتہ پندرہ منٹ میں چوتھی بار یہ فقرہ بولا تو سب نے ہی اسے گھورا تھا۔

"تمہاری کوئی امید پوری ہوتی ہی کب ہے۔" عفیرہ بری طرح چڑ گئی۔

"لیکن اب ہو گا کیا۔" ثناء حالات سے بہت جلد مایوس ہوتی تھی۔

"ہو گا یہ کہ کچھ نہیں ہو گا۔" فارینہ جو نہایت سکون سے کسی کتاب کے مطالعہ میں منہمک تھی، کتاب بند کر کے کھڑی ہو گئی۔

"ہاں تم تو ہو ہی عظیم خاتون، تمہیں اتنی چھوٹی موٹی باتوں سے کیا فرق پڑتا ہے۔" عفیرہ سے اس کی

بے نیازی برداشت نہیں ہو رہی تھی۔

"اسے فرق پڑے نہ پڑے، ہمیں تو پڑتا ہے نا۔ ہمارے خاندان میں یہ پہلی بار ہوا ہے کہ کسی نے بغیر وجہ کے ایسی حرکت کی ہو۔"

"کیا مطلب ہے یار... کیسی حرکت کردی اس بے چارے نے۔ شادی سے انکار ہی کیا ہے نا۔" فارینہ بھی جھنجلا ہی گئی

"فاری! تم کیا چیز ہو۔ تمہیں بالکل کوئی دکھ نہیں ہے۔ اپنی ریجیکشن کا۔" مہرین اسے حیرت سے دیکھ کر رہ گئی۔

"دکھ کیوں ہوتا؟ نہ اس نے مجھ سے کبھی کوئی کمٹمنٹ کی تھی اور نہ میں اس کی محبت میں گرفتار تھی اور ریجیکشن کی بھی خوب کہی۔ بڑوں نے اپنی خواہش ظاہر کی تھی۔ جس پر اس نے سہولت سے معذرت کرلی۔"

"یہی تو ہم کہہ رہے ہیں کہ اس نے ایسا کیوں کیا؟" عفیرہ نے ہتھیلی پر مکا مارتے ہوئے نکتہ نکالا۔

"اس کی مرضی ہے بھئی۔" فارینہ نے کندھے اچکائے۔

"کیا سعد بھائی کسی اور کو پسند کرتے ہیں؟" ثناء نے اندازہ لگانا چاہا۔ "تم بتاؤ فاری! تم لوگ تو یونیورسٹی میں بھی ساتھ تھے۔"

"مجھے کیا پتا بھئی، میں کوئی اس کی جاسوسی کرتی تھی کیا۔"

"اوہو... بھئی کامن سینس کی بات ہے یہ ذہن میں لاؤ کہ وہ زیادہ وقت کس کے ساتھ گزارتا تھا یا پھر کس کے آگے پیچھے پھرتا تھا۔" عفیرہ نے اسے عقل دینا چاہی۔

"وقت تو وہ زیادہ تر زین مجتبیٰ کے ساتھ گزارتا تھا اور آگے پیچھے وہ سر سلطان کے پھرتا تھا۔ اب یہ فیصلہ تم خود کرو کہ وہ ان دونوں میں سے کس کو پسند کرتا تھا اور کس کے ساتھ شادی کرنا چاہتا تھا۔" فارینہ اس موضوع سے اکتا کر کمرے سے ہی نکل گئی۔

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ وہ آفس میں کسی کو پسند کرتا ہو۔" عفیرہ نے فارینہ کی بات کا نوٹس لیے بغیر سوچ بچار جاری رکھی۔

"ہونے کو تو کیا کچھ نہیں ہو سکتا۔ لیکن ہم کیا کرسکتے ہیں بھلا۔"

"ہم کمپرومائز کرسکتے ہیں۔" ماہین ـــ تھی تو فارینہ کی بہن مگر صلح جوئی کی طرف مائل ہوئی۔

"تم ہی کرتی پھرو کمپرومائز، میں تو کھوج لگا کر رہوں گی کہ وہ کس کو پسند کرتا ہے۔ آخر ہمارے خاندان کی عزت کا معاملہ ہے اور تم لوگ دیکھنا اسے فاری سے ہی شادی کرنا پڑے گی۔" عفیرہ کے لہجہ میں عزم تھا۔



ایک ہاؤس میں آباد چاروں بھائی اولاد کے جوان ہونے تک بھی ایک فیملی کی حیثیت سے رہائش پذیر تھے۔ اگر اس خاندان میں حسن سلوک اور اتفاق پایا جاتا تھا تو اس کی سب سے بڑی وجہ جملہ خواتین میں روا داری کا موجود ہونا تھا۔ سب سے بڑے عتیق احمد تھے۔ ان کے دو بیٹے عباد اور سعد، جبکہ بیٹی ثناء تھی۔

اس کے بعد انیس احمد تھے۔ ان کی تین بیٹیاں فارینہ، ماہین اور مہرین تھیں۔ تیسرے نمبر پر عظیم تھے۔ جن کے بچوں کے نام صارم، عادل اور عفیرہ تھے۔ چوتھے نمبر پر عبیدالرحمٰن المعروف ابی چاچو تھے جو اپنے سب سے بڑے بھتیجے عبادالرحمٰن سے چند ہی برس بڑے تھے۔ لیکن مزاج میں حد درجہ سنجیدگی کے باعث نئی نسل کے ساتھ فاصلہ روا رکھے ہوئے تھے۔ ان کی شادی شدہ زندگی کی ناکامی کی بڑی وجہ بھی ان کا مزاج تھا۔

یوں یہ چار بھائی اپنی والدہ کے ساتھ ایک ہاؤس میں رہائش پذیر تھے۔

فارینہ سے شادی کا انکار تو سعد ابراہیم نے کردیا تھا۔ لیکن اسے اس حد تک اپنے سوشل بائیکاٹ کی



امید نہ تھی۔ چوتھا دن تھا۔ گھر کی جملہ خواتین کو اس سے مخاطب ہوئے ـــ امی، دادی دونوں چچی اس سے ناراض تھیں۔ ابو سے اس کا انکار فی الحال چھپا لیا گیا تھا۔ ورنہ کوئی بعید نہ تھا کہ وہ اسے گھر سے نکال باہر کرتے۔ صارم اور عادل بھی اس صورت حال سے پریشان تھے۔ عباد بھائی کو تو کسی سے کوئی غرض تھی نہیں۔ ہاں گھر کا وہ واحد فرد جو اس سچویشن کو صحیح معنوں میں انجوائے کررہا تھا تو وہ تھیں عباد بھائی کی اہلیہ، جنہیں فی الوقت اس بھرے پرے گھر کی واحد بہو ہونے کا اعزاز حاصل تھا۔ لیکن انہیں نہ جانے کیوں ہر کسی سے پرخاش ہی رہتی تھی اور شاید ان ہی کی وجہ سے عباد بھائی بھی گھر سے لاپروا ہو گئے تھے۔

سو شازمہ بھابھی بھی بڑی مہربان ہو رہی تھیں آج کل سعد ابراہیم پر۔

"سعد! ناشتا بنادوں؟" یہ آفر انہوں نے آج تک کسی کو نہ کی تھی۔

"نہیں بھابھی! ابھی ثنا آرہی ہے۔ وہ بنادے گی۔" سعد نے بہن کا نام لیتے ہوئے سہولت سے انکار کیا۔

"جیسے تمہارے مرضی۔" وہ اپنی اور عباد بھائی کی ناشتا کی ٹرے سیٹ کرکے کندھے اچکاتی کچن سے نکل گئیں۔

"کہاں رہ گئی تھیں تم۔ میں لیٹ ہو رہا ہوں۔" قدموں کی آواز سن کر وہ جھنجلاتا ہوا پلٹا تھا۔ لیکن فارینہ کو دیکھ کر چپ سا ہو گیا۔ گزشتہ چار دنوں میں اس نے کئی بار خود کو فارینہ کا سامنا کرنے کے لیے تیار کیا تھا۔ لیکن وہ دکھائی ہی نہیں دی اور آج جب وہ نظر آئی تو وہ گڑبڑا گیا۔

"سوری سعد! میری آنکھ دیر سے کھلی۔ حالانکہ مجھے معلوم بھی تھا کہ ثناء کو بخار ہے۔ پھر بھی میں الارم لگانا بھول گئی۔ تم جلدی سے بتاؤ کیا لوگے ناشتے میں۔" وہ بہت نارمل انداز میں اس سے بات کرتے ہوئے فریج میں سے سامان نکال رہی تھی۔

"بس چائے بنادو۔" سعد کو اسے دیکھ کر تسلی سی ہوئی تھی کہ وہ کم از کم باقی گھر والوں کی طرح جذباتی ہو کر ری ایکٹ نہیں کررہی تھی۔

"تم چلو... میں لاتی ہوں۔" سعد خاموشی سے پلٹ گیا۔ کچھ ہی دیر میں وہ چائے کے ساتھ سلائس اور ہاف فرائی انڈے پر مشتمل ناشتے کی ٹرے اٹھائے لاؤنج میں چلی آئی۔

"ثناء کی طبیعت زیادہ خراب ہے کیا؟" اس نے یوں ہی بات برائے بات دریافت کیا۔

"ہاں... کافی تیز بخار تھا رات کو۔ اب میں اس کے پاس جارہی ہوں۔ رات بھی کچھ کھائے پیے بغیر ہی سو گئی تھی۔ تمہیں کچھ اور چاہیے تو نہیں۔"

"نہیں اگر کچھ چاہیے ہوگا تو خود لے لیں گے۔" عفیرہ نہ جانے کہاں سے نمودار ہوئی تھی۔

"بری بات۔" فارینہ نے خاموش نگاہوں سے اسے تنبیہہ کی۔ جسے اس نے قطعاً" نظرانداز کردیا۔

"عظیم خاتون! اگر آپ کو خدمت خلق کا اتنا ہی شوق ہے تو میرا بھی ناشتا بنادیں۔ آج کالج وین نہیں آئے گی اور لوکل بسوں کا تو حال تمہیں معلوم ہے نا۔ میں لیٹ ہو جاؤں گی۔" عفیرہ نے لمبی تقریر کرڈالی۔ وہ پرائیویٹ کالج میں پڑھا رہی تھی۔

"تم جلدی سے ناشتا کرلو۔ میں تمہیں چھوڑ دوں گا۔" سعد نے خلاف توقع اسے آفر کی۔

"جی نہیں شکریہ۔ میں چلی جاؤں گی۔" کوئی اور موقع ہوتا تو وہ کبھی مفت کی سواری ہاتھ سے نہ جانے دیتی۔ لیکن اس وقت بات اصول کی تھی اور اصولوں پر



سمجھوتا وہ کرنا پسند نہیں کرتی تھی۔ سو فارینہ کے پیچھے ہی کمرے سے نکل آئی۔ لیکن سعد بڑے سکون سے ناشتا ختم کرکے اس کا انتظار کرتا رہا۔ جانتا تھا کہ وہ جو اتنی دیر سے ناشتا کررہی ہے۔ دو منٹ میں سلائس ختم کرکے ٹھنڈی چائے انڈیل لے گی اور ہوا بھی یوں ہی۔ وہ جوں ہی ناشتا کرکے بیگ لے کر آئی سعد چابیاں اٹھا کر کھڑا ہوگیا۔

"سعد کے ساتھ جارہی ہو؟" عین اسی لمحہ ابی چچا لاؤنج میں داخل ہوئے تھے۔

"جی... اس کی وین نہیں آئے گی آج۔"

"لیکن میں بس سے چلی جاؤں گی، تم لیٹ ہوجاؤ گے خوامخواہ۔" اس نے سعد کو گھورتے ہوئے جواب دیا۔

"نہیں، نہیں... سعد ہی چھوڑ دے گا۔ اکیلے بس میں جانا مناسب نہیں۔"

ابی چچا حتمی رائے دے کر وہیں لاؤنج میں اخبار لے کر بیٹھ گئے۔ اسے بھی سعد کے پیچھے نکلتے ہی بنی۔

"ہاں تو بتاؤ، کیا مسئلہ ہوگیا ہے تم سب لوگوں کے ساتھ۔" سعد نے گاڑی مین روڈ پر لاتے ہی اس سے دریافت کیا۔

"کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ تمہیں کس نے کہا کہ ہمارے ساتھ کوئی مسئلہ ہے؟"

"پھر اس طرح ری ایکٹ کیوں کررہے ہو؟" سعد نے سوچا تھا کہ جھنجلائے گا بالکل نہیں، لیکن اس کے اس طرح انجان بننے پر چڑ ہی گیا۔

"ہم نے تم سے پوچھا کہ تم نے فاری کو **ریجیکٹ** کیوں کیا۔ نہیں نا۔ تو بس پھر تم بھی کچھ نہ پوچھو۔" **عفیرہ** نے دوٹوک انداز میں کہا۔

"تم پوچھو، میں نے منع تو نہیں کیا اور ایک بات بتاؤں مجھے بھی فاری بہت عزیز ہے۔ جس طرح تم سب لوگوں کو ہے۔ میں اس کو بہت خوش دیکھنا چاہتا ہوں۔ لیکن میرا ساتھ اسے شاید مکمل خوشی نہ دے سکے۔"

"اسی لیے تم نے اسے **ریجیکٹ** کردیا۔" **عفیرہ** نے طنز کیا۔

"میں نے اسے **ریجیکٹ** نہیں کیا ہے۔" سعد نے ایک ایک لفظ پر زور دیا۔

"اوہ ہاں... اسے **ریجیکشن** نہیں کہتے، تم نے تو گڈول کے تحت ایسا کیا ہے۔" **عفیرہ** نے یوں گردن ہلائی جیسے پوری بات اب اس کی سمجھ میں آئی ہو۔

"ویسے سعد! ایک بات تو تم نے خود ہی بتادی۔ ایک میں پوچھ لیتی ہوں۔ تم کسی کو پسند کرتے ہو نا؟ کوئی کلاس فیلو، کوئی کولیگ۔" **عفیرہ** نے جانچتی نظروں سے اسے دیکھا۔

"میں کسی کو پسند نہیں کرتا۔ نہ کوئی کلاس فیلو... نہ کوئی کولیگ اور نہ کسی کو پسند کرنے کا میرا دور، دور تک کوئی ارادہ ہے۔ میں شادی گھر والوں کی مرضی سے ہی کروں گا۔"

"ہاں جیسے اب کررہے ہو۔" **عفیرہ** نے بڑبڑاتے ہوئے رخ پھیر لیا۔ سعد نے بھی سر جھٹک کر توجہ سامنے کی طرف مبذول کرلی کہ وہ بھی کس کے سامنے وضاحتیں پیش کرنے بیٹھ گیا۔ جو عام حالات میں کسی کی نہیں سنتی کجا کہ غصہ میں کسی کی سمجھے گی۔

☼ ☼ ☼

"محترم یوں تقریر کررہے تھے کہ جیسے فاری کا اس سے بڑھ کر کوئی اور خیر خواہ نہیں۔" **عفیرہ** کچن کی سلیب پر چڑھی سیب کو دانتوں سے کتر رہی تھی۔ ماہین برتن دھو رہی تھی۔

"مجھے شک ہے، وہ کسی کو پسند کرتے ہیں۔" ماہین نے خدشہ ظاہر کیا۔

"تمہیں شک ہے اور مجھے یقین ہے کہ ایسا ہی ہے، تم دیکھنا تو میں حقیقت معلوم کرکے ہی رہوں گی۔"

"کیسی حقیقت...؟" شازمہ بھابھی نے کچن میں قدم رکھا۔ "توبہ ہے بھابھی کے کان کتنے تیز ہیں۔"

"یہی کہ آپ اتنے مزے دار کھانے کیسے بناتی ہیں۔" **عفیرہ** کے اطمینان میں ذرا بھر بھی فرق نہیں آیا۔

"دراصل ہماری امی بہت اچھا پکاتی تھیں۔ خاندان بھر میں ان کے ہاتھ کا ذائقہ مشہور تھا تو ظاہر ہے ہم بہنوں نے بھی ان سے ہی سیکھا ہے۔"

شازمہ بھابھی تعریف سے پل بھر میں خوش ہوجاتی تھیں۔ ماہین نے بڑی مشکل سے مسکراہٹ ضبط کی۔ کیونکہ شازمہ بھابھی کی اچھی کوکنگ سے کبھی کبھار وہ لوگ مستفید ہو ہی جایا کرتے تھے۔ بہرحال اس وقت وہ **عفیرہ** سے محو گفتگو ہوچکی تھیں۔ ماہین برتن دھو کر فارغ تھی سو ہاتھ صاف کرتے ہوئے باہر چلی آئی۔ فارینہ برآمدے میں ہی نیم دراز کتاب تھامے کسی گہری سوچ میں گم تھی۔

"کیا سوچ رہی ہو؟" ماہین اس کے قریب چلی آئی۔

"کچھ نہیں، بس ایسے ہی۔" فاری اسے دیکھ کر مسکرائی۔

"فاری تم واقعی اتنی مطمئن ہو یا محض سب کو نارمل کرنے کے لیے یوں پوز کرتی ہو۔" ماہین نے جانچتی نظر اس پر ڈالی۔

"کیوں بھئی میں کیوں پوز کروں گی۔" فارینہ سنجیدہ ہوئی۔

"تم سعد بھائی کو پسند نہیں کرتیں فاری؟"

"ہم سب کزنز ہیں ماہی... سعد ہو یا صارم یا عباد بھائی میں کسی کو ناپسند نہیں کرتی۔"

"اوہو... میں اس لحاظ سے نہیں پوچھ رہی۔" وہ جھنجلائی۔ "ہمارے گھر میں تو کافی عرصے سے یہ بات ڈسکس ہورہی تھی نا کہ تمہاری شادی سعد بھائی سے ہوگی۔ پھر یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ ان کے انکار سے تمہیں کوئی فرق ہی نا پڑا ہو؟"

"معلوم نہیں، لیکن میرے دل میں کبھی اس کے لیے کوئی خاص جذبات نہیں جاگے اور اللہ کا شکر ہے کہ ایسا نہیں ہوا، وگرنہ واقعی میں دکھی ہوتی۔ لیکن ایک اور اہم بات بھی ہے کہ اس نے مجھ سے شادی کے لیے معذرت ضرور کی ہے، لیکن میری ذات پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ تم لوگ خوامخواہ جذباتی ہورہے ہو۔ ہمیں چاہیے کہ ہم دادی اور تائی جان کو اس بات پر آمادہ کریں کہ وہ اس کی پسند معلوم کرکے سیدھی طرح اس کا رشتہ لے کر جائیں۔ آخر یہ اس کا حق ہے۔"

"کوئی نہیں... ایسا ہرگز نہیں ہوگا۔" **عفیرہ** بھی وہیں چلی آئی تھی۔

"تم انسانی حقوق کی علمبردار کب سے بنی ہو۔" فارینہ مسکرائی۔

"کیا ہورہا ہے لڑکیو!" عظیم چچا کی آواز بالکل ان کے عقب سے ابھری تھی۔

"کچھ نہیں عظیم چچا۔ ویسے ہی دھوپ سینک رہے تھے۔" ماہین نے گڑبڑا کر کہا تو عظیم چچا کے چہرے پر مسکراہٹ نمودار ہوگئی۔ **عفیرہ** نے ماہین کو گھور کر دیکھا۔ برآمدے میں ان کی کرسیوں پر سے گزر کر دھوپ کب کی رخصت ہوچکی تھی۔

"اچھا... ایسا کرو، سعد یا صارم کو میرے کمرے میں بھیجو، مجھے کچھ کام ہے۔"

"آپ چلیں ابو! میں بھیجتی ہوں۔" **عفیرہ** یکدم اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔

دروازہ دو مرتبہ کھٹکھٹانے کے بعد بھی کوئی آواز نہیں آئی تو اس نے دروازے کی جھری بنا کر اندر جھانکا۔ کمرہ خالی تھا۔ وہ اطمینان سے اندر آگئی۔ واش روم کا دروازہ بند تھا اور پانی گرنے کی آواز آرہی تھی۔ ایک سرسری نگاہ چاروں طرف ڈالنے کے بعد اس نے سائیڈ ٹیبل پر رکھا موبائل اٹھالیا۔

"چلو فی الحال یہ ہی سہی۔" وہ فوراً کمرے سے نکل آئی۔

"صارم! تمہیں ابو بلا رہے ہیں۔ تمہیں یا سعد کو؟" صارم کے کمرے میں جھانکتے ہوئے اس نے اطلاع دی اور پھر بغیر رکے سیڑھیاں اتر گئی۔

"آؤ میرے ساتھ..." اس نے ثناء کا ہاتھ پکڑ کر اپنے ساتھ کمرے میں کھینچا۔

"میں بولتی جاؤں گی اور تم سارے نمبرز جلدی جلدی نوٹ کرلو۔ جو **مسڈ** کال ہوں یا ریسیوڈ بلکہ

ڈائیلڈ بھی دیکھ لینا۔"

دس، بارہ نمبر ہی سے بار بار کال آئی ہوتی تھی۔ مہرین نے جلدی جلدی لسٹ بنائی۔ عفیرہ بھاگ کر موبائل لاؤنج میں رکھ آئی۔ آخر بندہ کبھی کوئی چیز کہیں رکھ کر بھول بھی تو جاتا ہے۔ مطمئن ہو کر وہ کمرے میں آگئی۔

چار مسڈ کالز زین مجتبیٰ کی تھیں۔ دو عتیق چچا کی۔ ایک، دو نمبرز اس کے آفس کولیگز کے تھے۔ یہی حال ریسیوڈ اور ڈائیلڈ کالز کا تھا۔

"بس جناب! اس قصے میں تو کسی لڑکی کا دور، دور تک کوئی ذکر نہیں ہے۔" ثناء کو تسلی ہوئی تھی اپنے بھائی کے کردار سے متعلق۔

"تمہارا تو دماغ خراب ہے۔ یہ ضروری ہے وہ لڑکی کے اصل نام سے ہی نمبر محفوظ کرے۔ آخر اتنا ذہین ہے۔" عفیرہ نے لاشعوری طور پر اس کی ذہانت کا اعتراف کیا۔

"کیا مطلب؟"

"مطلب یہ کہ حسنہ کو حسن کے نام سے اور کوثر کو قیصر کے نام سے بھی محفوظ کیا جا سکتا ہے۔"

"توبہ کرو عفیرہ! تم تو پاکستانی پولیس کی طرح عقل سے ماورا باتیں کر رہی ہو۔ حسن اور قیصر دونوں سعد کے یونیورسٹی کے فرینڈز ہیں، کتنی بار گھر آ چکے ہیں۔ تم فضول کی اپنی یہ جاسوسی مہم چھوڑو اور کمپرومائز کر لو۔" ثناء نے اسے ٹھیک ٹھاک سنائیں۔ لیکن وہ بغیر بدمزہ ہوئے کچھ سوچتی اور مسکراتی رہی۔ صاف لگ رہا تھا کہ اس نے ثناء کی کسی بات کو سنجیدگی سے نہیں لیا۔

☼ ☼ ☼

"سعد! آج تمہاری دادی نے تمہارا فائنل جواب مانگا ہے۔" امی چائے دینے اس کے کمرے میں آئی تھیں۔ وہ لیپ ٹاپ پر مصروف تھا۔ امی کی بات پر ایک گہرا سانس لے کر ان کی جانب متوجہ ہوا۔

"مام ڈیر... میرا جواب وہی ہے جو میں دے چکا ہوں۔" وہ کبھی لاڈ میں ہوتا تو امی کو مام یا ماما ہی کہتا تھا۔ امی نہال ہو جاتی تھیں، لیکن اس وقت سپاٹ چہرہ لیے اسے دیکھتی رہیں۔

"کتنا فخر تھا مجھے اور تمہارے ابو کو کہ ہماری اولاد ہمارا کہا نہیں ٹال سکتی۔ لیکن پہلے عباد اور اب تم..." انہوں نے فقرہ ادھورا چھوڑا۔

"امی پلیز... مجھے عباد بھائی سے مت ملائیں۔"

"ہاں اس سے ملا بھی نہیں سکتے۔ اس نے شادی تو کم از کم ہماری مرضی سے ہی کی تھی نا۔ آگے اس کے نصیب۔" امی نے پر تاسف انداز میں اسے گویا عباد بھائی سے بھی ایک درجہ نیچے لا کھڑا کیا۔ وہ لب بھینچے لیپ ٹاپ کی اسکرین دیکھے گیا۔

"ٹھیک ہے۔ میں بتا دیتی ہوں تمہاری دادی کو۔" وہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔ دادی کو اسی جواب کی توقع تھی۔ جتنا عزیز تھا انہیں اپنا یہ پوتا وہ اتنا ہی دکھ دے رہا تھا۔

"میں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا صبیحہ کہ وہ نہیں مانے گا۔" انہوں نے امی کے مایوس چہرے کو دیکھ کر خود ہی اندازہ لگا لیا۔

"میری تو خواہش تھی کہ صارم اور ثناء کے ساتھ ہی ان دونوں کو بھی نپٹا دیتے۔ انہوں نے تو چلے جانا ہے۔ ہمارے گھر میں تو رونق انہی کے دم سے ہوتی تھی۔ لیکن بہرحال جو اللہ کی مرضی۔"

دادی نے امی کو تسلی دی۔ صارم کمپنی کی طرف سے دبئی ٹرانسفر ہو کر جا رہا تھا۔ قیام چونکہ طویل تھا۔ سو فیصلہ کیا گیا تھا کہ اس کی شادی کر دی جائے۔ ثناء اور اس کی منگنی دو سال پہلے ہوئی تھی اور اب دو ماہ بعد شادی کا ارادہ تھا۔ سعد اور فارینہ کے متعلق بھی دادی نے بیٹوں اور بہوؤں کی رضامندی سے فیصلہ کرنا چاہا تھا۔ لیکن کیا کیا جائے باقی سب تو بخوشی راضی تھے۔ سوائے اس کے جس کے نام کے ساتھ فارینہ کا نام جوڑا جا رہا تھا۔

☼ ☼ ☼

"کیا بوریت ہے یار... دو ماہ بعد گھر میں شادی ہے

اور ہم لوگ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے ہیں۔"

فارینہ زیادہ دیر تک گھر بھر پر چھائی جمود کی یہ فضا برداشت نہ کر سکی۔ وہ تھی بھی بہت حساس ہر کسی کو خوش دیکھنے والی۔

"ہاں واقعی... ہمیں ثناء کی خاطر حالات بہتر بنانے ہوں گے۔ ورنہ وہ کیا سوچے گی کہ ہم اس کے بھائی کی وجہ سے اس کی خوشیوں کا بھی خیال نہیں رکھ رہے۔" ماہین نے بھی تائید کی۔

"چلو... شاپنگ پر چلتے ہیں۔" مہرین نے فٹ پروگرام بنایا۔ اسے شاپنگ کا جنون تھا۔

"ایسے نہیں... ہر کام طریقے سے ہوتا ہے۔" فارینہ اٹھی اور صبیحہ تائی کو بلانے چل پڑی۔

"تم امی اور دادی وغیرہ کو بلاؤ۔ بھئی ہمارا لاؤنج اس وقت آباد ہوتا تھا۔" اس نے ماہین اور مہرین کو کہا اور واقعی کچھ ہی دیر میں سب لوگ لاؤنج میں جمع تھے۔ ماہین کاپی پنسل لیے چچی کے برابر آ بیٹھی۔ جہیز کی لسٹ بنانے لگی۔ مہمانوں کے نام فائنل ہو رہے تھے۔ دور نزدیک کے مہمان کہاں ٹھہرائیں جائیں گے۔ ہر مسئلہ توجہ طلب تھا۔

"خیریت ہے؟" شازمہ بھابھی نیچے اتر کر آئی تھیں ——— حیران رہ گئیں۔

"جی ہاں بھابھی! آپ بھی آئیں۔ ثناء کی شادی کے پروگرام بن رہے ہیں۔" فارینہ نے خوش دلی سے انہیں مخاطب کیا۔

"اوہ اچھا..." انہوں نے معنی خیز ہنکارا بھرا۔

"کیا لڑکی ہے یہ... جیسے اسے کوئی فرق ہی نہ پڑا ہو۔ سعد آسانی سے نظر انداز کیے جانے کے قابل تو نہیں ہے۔ امی کتنی بار کہہ چکی ہیں نازش کے لیے۔ خیر یہ معاملہ ختم ہوتا ہے تو بات چلاؤں گی۔" وہ بے دھیانی میں فارینہ پر ہی نظریں جمائے ہوئے تھیں۔ جسے اس نے بھی نوٹ کر لیا۔

"کیا دیکھ رہی ہیں بھابھی؟" فارینہ نے ہنس کر پوچھا۔

"آں... ہاں... کچھ نہیں۔" وہ چونکیں۔ "بس یہی سوچ رہی تھی کہ سعد نے آخر کیا سوچ کر تم سے شادی کا انکار کیا ہے۔

تم اس سے کم تو نہیں ہو۔" فارینہ کے مسکراتے لب یک دم سکڑے تھے۔ یہی بات عفیرہ بھی کہتی تھی۔ لیکن اس کے لہجے میں فارینہ کے لیے محبت اور خلوص ہوتا تھا، جبکہ شازمہ بھابھی کے لیے محض ایک چٹخارے دار موضوع تھا۔

"ارے چھوڑیں اس بات کو۔ یہ بتائیں کہ آپ کیسے کپڑے بنوائیں گی شادی کے لیے۔" ماہین فوراً بہن کی مدد کے لیے آئی۔ فارینہ نے تشکر آمیز انداز میں اسے دیکھا تھا۔ بھابھی کا من پسند موضوع انہیں مل چکا تھا۔ وہ ماہین کے ساتھ نئے فیشن اور رنگوں کے جدید امتزاج ڈسکس کرنے لگیں۔

☼ ☼ ☼

شکر ہے یہ مسئلہ تو حل ہوا۔ گھر والوں کی نئی مصروفیت نے سعد ابراہیم کو خاصا مطمئن کر دیا تھا۔ اگرچہ ابو اس ساری صورت حال سے بے خبر تھے۔ ان سے یہ ہی کہا گیا تھا کہ سعد فی الحال شادی پر راضی نہیں۔ فارینہ کے ساتھ پر راضی نہیں یہ بات بوجوہ چھپا لی گئی تھی۔ بہرحال جو کچھ بھی تھا۔ سعد ابراہیم خاصا ہلکا پھلکا محسوس کر رہا تھا خود کو۔ یہ بات اس کے مزاج سے بھی عیاں ہو رہی تھی۔ گھر والوں کا تابعدار تو وہ پہلے بھی تھا۔ لیکن اب تو تابعداری کا کچھ اور ہی عالم تھا۔ زیادہ تر ذمہ داریاں اسی کے سر تھیں جنہیں وہ بطریق احسن پوری کر رہا تھا۔ سب ہی اس سے مطمئن تھے سوائے عفیرہ کے۔ "گھر کے جملہ بزرگان کی گڈ بکس سے نکل گئے تھے تا اسی لیے خوشی خوشی سب کام کر رہے ہیں، تاکہ دوبارہ سے وہی پہلے والا سعد بن جائیں۔"

"وہ کسی کی گڈ بک سے نہیں نکلا تھا۔ ایک معمولی سی بات کو تم نے پتا نہیں کیوں سر پر سوار کر رکھا ہے۔" فارینہ نے اسے ڈپٹا۔

"اور جہاں تک کام کرنے کی بات ہے تو اس کی

بہن کی شادی ہے۔ اس میں وہ کام نہیں کرے گا تو کیا محلے والے آکر کریں گے۔" ماہین نے بھی اس کی عقل پر ماتم کیا۔

"کل وہ فون پر بات کر رہا تھا۔" عفیرہ پراسرار انداز میں مسکرائی۔

"تو کیا پہلی بار کر رہے تھے؟" ثناء نے ناسمجھی کے عالم میں اسے دیکھا۔

"کسی کو تسلیاں دے رہا تھا۔ تم فکر نہ کرو۔ ایک مرحلہ تو سر ہو گیا۔ آگے بھی ان شاء اللہ سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔"

"تو یار! اس میں کیا قابل اعتراض بات ہے؟"

"اس میں تو کوئی قابل اعتراض بات نہیں۔ بس آخری فقرہ مشکوک تھا۔"

"کیوں آئی لو یو کہہ دیا تھا انہوں نے؟" مہرین کی آنکھوں میں چمک آئی۔

"جی نہیں۔" عفیرہ کا منہ حلق تک کڑوا ہو گیا۔

"کہہ رہا تھا مجھ پر یقین کرو نہ کرو اپنی محبت پر تو یقین ہے نا۔" عفیرہ نے ایک ایک لفظ چبا کر ادا کیا۔

"عفیرہ! بہت بری بات ہے۔ تم اس کی جاسوسی کرتی پھر رہی ہو۔" فارینہ کو یہی بات قابل اعتراض لگی تھی۔

"ڈوب مرو تم۔ تمہاری خاطر میں سب کچھ کر رہی ہوں اور تم ہو کہ......" عفیرہ نے شدت جذبات میں بات ادھوری چھوڑی۔

"کون کس کی خاطر کیا کر رہا ہے۔" صارم اور سعد اکٹھے ہی لاؤنج میں آئے تھے۔ ثناء نے رخ تھوڑا سا پھیر لیا۔ وہ حتی الامکان کوشش کرتی تھی کہ صارم سے کم سے کم سامنا ہو۔

"ثناء! تم واپس پہلی پوزیشن میں آجاؤ۔ صارم تمہیں آئینے میں زیادہ واضح دیکھ رہا ہے۔" عفیرہ نے اس کی توجہ دیوار گیر آئینے کی طرف دلوائی۔

واقعی ذرا سا رخ پھیرنے پر وہ پوری کی پوری صارم کے سامنے تھی۔ ثناء اپنے بڑے بھائی کے سامنے اس پچویشن پر جھینپ گئی۔ جبکہ "بڑے بھائی" نے یوں پوز کیا تھا۔ جیسے سنا ہی نہ ہو۔ وہ کسی گہری سوچ میں تھا۔

"دادی کہاں ہیں؟" کافی دیر کے مراقبہ کے بعد اس نے یہ سوال کیا تھا۔

"امی کے ساتھ اظہار انکل کے ہاں گئی ہیں۔ ان کا ایکسیڈنٹ ہوا تھا نا۔" ثناء نے اپنی امی کے کزن کا نام لیا۔

"ہاں ٹھیک ہے۔ ثناء! ایک کپ چائے تو بھجوا دو میرے کمرے میں یار۔" وہ تھکا تھکا سا اٹھ کھڑا ہوا۔

"ثناء کی شادی میں اب کچھ دن ہی رہ گئے ہیں۔ اس لیے یہ اب کوئی کام نہیں کرتی۔" ثناء اٹھنے ہی لگی تھی کہ عفیرہ بول پڑی۔

"نہیں بھائی! میں بنا دیتی ہوں۔" ثناء کو اچھا نہیں لگا تھا اس کا کہا ٹالنا۔

"نہیں واقعی تم رہنے دو ۔ عفیرہ بنا دے گی۔ عفیرہ چائے کمرے میں ہی دے دینا۔" وہ کہہ کر رکا نہیں تھا۔ عفیرہ تپ کر رہ گئی۔

"ہونہہ...... خدمتیں کروانے کو رہ گئیں گھر کی لڑکیاں۔ شادی کریں گے باہر کی کسی طرح دار حسینہ سے۔" عفیرہ بڑبڑاتی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئی۔ جانتی تھی کہ اگر وہ نہ اٹھی تو ثناء سے رہا نہیں جائے گا اور ثناء کو واقعی آج کل وہ کچن میں گھسنے نہیں دے رہی تھیں۔

"کیسے کیسے خیالات آتے ہیں عفیرہ کے ذہن میں۔" اس کے اٹھنے کے بعد وہ دل کھول کر ہنس رہی تھیں۔

"طرح دار حسینہ کی بھی خوب کہی ہمارے گھر کے لڑکوں کا مختصر سا حلقہ احباب ہے۔ اس میں کہاں گنجائش ہے کسی طرح دار حسینہ کی۔"

یہ ان سب کا مشترکہ خیال تھا جو ٹھیک ایک ہفتہ کے بعد غلط ثابت ہو گیا۔

سعد نے امی کو لے کر جیولر کے ہاں جانا تھا۔ ان سب نے بھی اپنی ناختم ہونے والی شاپنگ کرنی تھی۔ سو سب ہی ساتھ ہو لیں۔ امی کو جیولر کے ہاں ڈراپ کر کے وہ انہیں مین مارکیٹ لے آیا۔ "آدھے گھنٹہ کے اندر اندر شاپنگ مکمل ہو جانی چاہیے۔" وہ انہیں



ڈیڈ لائن دے رہا تھا۔ جب دو اجنبی صورتیں ان کے قریب چلی آئیں۔

"ہیلو سعد......" خوش شکل اور خوش لباس خاتون جو عمر میں ذرا بڑی تھیں قریب آکر بڑے پرجوش انداز میں مخاطب ہوئیں۔

"السلام علیکم بھابھی!" سعد نے بھی ان کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے خوش دلی سے سلام کیا۔

"کیا ہو رہا ہے؟" انہوں نے مسکراتی نگاہ لڑکیوں پر ڈالی، جو یک ٹک ساتھ خاموش کھڑی لڑکی کو دیکھ رہی تھیں۔ جس کے انداز میں نسبتاً" لاتعلقی تھی۔ اس کو دیکھتے ہی پہلا لفظ جو ان کے ذہن کی اسکرین پر نمودار ہوا تھا وہ طرح دار حسینہ کا تھا۔

"ڈیوٹی پر ہوں جناب!" سعد کی خوش مزاجی عروج پر تھی۔

"اچھی ڈیوٹی ہے۔" بھابھی کھلکھلائیں۔

"تعارف نہیں کرواؤ گے؟" ان کی پرشوق نظریں لڑکیوں کے چہروں پر تھیں۔

"بالکل...... یہ عاطف بھائی کی مسز ہیں۔ زین کی بھابھی اور یہ ان کی سسٹر خزیمہ ہیں۔

اور بھابھی! یہ ثناء ہے، یہ ماہین، مہرین اور عفیرہ، فارینہ کو امی کے ساتھ جیولر کے ہاں چھوڑ کر آیا ہوں۔" فارینہ کا ذکر نہ جانے اس نے کیوں کیا تھا۔

"اچھا جی...... اپنی شاپنگ انجوائے کریں۔ پھر ملاقات ہو گی ان شاء اللہ۔"

"سعد! تم ان لوگوں کو لے کر کبھی گھر آؤ نا۔" انہوں نے رخصت ہوتے ہوئے دعوت دی۔

"نام تو خوب صورت ہے۔" عفیرہ زیر لب بڑبڑائی۔

"چوائس اچھی ہے سعد کی۔" عفیرہ نے گھر جاتے ہی اعلان کیا تھا۔

"تم اتنی دور کی کوڑی کیوں لاتی ہو ہمیشہ؟" فارینہ نے سر پکڑا۔

"اور تم ہمیشہ اتنی خوش گمانیوں میں کیوں رہتی ہو۔" عفیرہ نے سینڈل اتار کر پاؤں دباتے ہوئے جواباً" استفسار کیا۔

"ویسے مجھے لگ رہا ہے اس بار عفیرہ سچ ہی کہہ رہی ہے۔" ثناء کی آواز پست تھی۔

"لو جی...... یک نہ شد دو شد۔" ماہین نے ہنسی اڑائی۔

"نہیں ماہی! کل سعد بھائی امی سے خوب بحث کر رہے تھے کہ زین بھائی کی فیملی کو شادی میں انوائیٹ کرنا چاہیے۔"

"ہائیں......" وہ سب سیدھی ہوئیں۔ "یہ تو ناممکن سی بات ہے۔"

"ہاں اور وہ کہہ رہے تھے کہ میں عبید چچا سے خود بات کروں گا۔"

"پھر تو معاملہ گڑبڑ تھا۔ اگر وہ اس حد تک اسٹینڈ لینے کی سوچ رہا تھا۔ دونوں گھرانوں میں اگرچہ قریب کی رشتہ داری تھی۔ لیکن تعلقات میں بڑی گہری دراڑیں پڑی ہوئی تھیں۔ آنا جانا کئی سالوں سے بند تھا۔ عزیز رشتہ داروں کے گھر کسی تقریب میں ملاقات ہو بھی جاتی تو سلام دعا سے زیادہ نہیں بڑھتی تھی۔ عاطف بھائی کی شادی دو، تین سال پہلے ہی ہوئی تھی اور یہ اتفاق ہی تھا کہ ان کی مسز سے ابھی تک ملاقات نہیں ہوئی تھی۔"

قصوروار پتا نہیں کون تھا۔ دراصل عبید چچا کی شادی زین کی پھوپھو کے ساتھ ہوئی تھی۔ سعد کے دادا اور زین کی دادی فرسٹ کزنز تھے۔ عائشہ کے ساتھ شادی اگرچہ بڑوں کی رضامندی سے طے پائی تھی۔ لیکن عبید چچا نے ٹوٹ کر ان سے محبت کی تھی۔ لیکن عائشہ چچی کے مزاج میں عجیب ٹھہراؤ سا تھا۔ وہ اپنی چچا کی محبتوں کی شدتوں کو محسوس تو کرتی تھیں۔ لیکن جواباً" ان کے انداز میں وہ گرم جوشی اور والہانہ پن محسوس نہیں ہوتا تھا۔ تین سال تک وہ عبید الرحمان کے گھر میں رہیں۔ اللہ کی مرضی کہ اولاد بھی نہ ہوئی۔ وگرنہ شاید حالات اس نہج تک نہ پہنچتے۔

عائشہ چچی دراصل اپنے خالہ زاد کزن سے محبت کرتی تھیں۔ اگرچہ شادی کے بعد وہ اس خیال کو دل

سے نکال چکی تھیں۔ لیکن لاشعوری طور پر عبید چچا کو دل میں وہ مقام نہ دے پائیں جس کے وہ حق دار تھے۔ ان کی طبیعت میں جو جمود شادی کے بعد آگیا تھا وہ کسی سے پوشیدہ نہ تھا۔ پھر پتا نہیں کیسے ابی چچا کو ان کی زندگی کے اس عشق گمشدہ سے آگاہی ہوگئی جو وہ ہمیشہ کے لیے اپنے دل میں دفن کرچکی تھیں۔ غصہ تو عبید چچا کا خاندان بھر میں مشہور تھا۔ اس معاملے پر بھی کمپرومائز نہ کرپائے۔ انہوں نے عائشہ چچی کو گھر سے تو بے دخل کردیا تھا، لیکن دل سے نہ نکال پائے۔

دوسری طرف عائشہ چچی کی والدہ نے بھی صلح جوئی کا رستہ نہ اپنایا۔ یوں مصالحتی کوششیں بار آور ثابت نہ ہوئیں۔ عبید چچا نے والدین کے ہزار چاہنے کے باوجود بھی دوسری شادی نہ کی اور یوں دو زندگیوں کی جدائی دو خاندانوں میں نا ختم ہونے والی خلش چھوڑ گئی اور اب انہونی ہونے کو جارہی تھی۔ جو سعد ان لوگوں کو شادی میں انوائیٹ کرنا چاہ رہا تھا۔ سعد کی زین سے دوستی کی تو سب کو خبر تھی۔ لیکن اس کے گھر اس حد تک آنا جانا ہوچکا ہوگا یہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔ باقی گھر والوں کی تو اس سارے قصہ سے کوئی جذباتی وابستگی نہ تھی۔ لیکن دادی کے دل کا ملال اس ذکر سے اور بڑھ جاتا کہ ان کے بیٹے کی ویران زندگی پوری کی پوری ان کی آنکھوں میں گھوم جاتی۔

"پیاری دادی جان! اب جبکہ ذکیہ دادی کو اس دنیا سے گزرے کئی سال ہوگئے ہیں تو اب یہ عداوت آپ کے دل میں کیونکر ہے۔" وہ دادی کو پکڑے بیٹھا تھا۔

"میرے دل میں کیسی عداوت... بس میرا جی نہیں مانتا۔" دادی کا ایک ہی جواب۔

"عائشہ چچی کا گناہ اتنا بڑا بھی نہیں تھا۔ اپنے حصہ کی سزا تو وہ کاٹ ہی چکیں۔ محبت ہی کی تھی نا انہوں نے شادی سے پہلے اور شادی کے بعد انہوں نے پوری کوشش کی تھی اس گھر میں سیٹ ہونے کی۔ عبید چچا کو بھی اپنے دل میں گنجائش پیدا کرنی چاہیے تھی۔ محبت قربانی مانگتی ہے۔" شدت جذبات میں وہ کچھ زیادہ ہی اونچا بول رہا تھا۔

عبید چچا نہ جانے کیا کرنے آئے تھے۔ دروازے کی چوکھٹ تھامے ایک ایک لفظ سنا تھا انہوں نے اور پھر خاموشی سے پلٹ گئے۔

دادی سر جھکائے دوپٹے کے پلو سے آنکھیں خشک کرتی رہیں۔ وہ دن یادداشت میں تازہ ہوگئے تھے۔ جب ابی چچا ساری دنیا سے چھپ کر راتوں کو بے آواز آنسوؤں سے روتے تھے اور وہ ان کے کمرے کے باہر ٹہلتے ہوئے ان کے آنسوؤں کو اپنے دل پر گرتا محسوس کرتی تھیں۔

"تم عبید سے خود بات کرلو۔" وہ یہی کہہ سکیں سعد سے۔

"میں یہ بھی کرلوں گا۔" اس کے لہجہ میں عزم تھا۔ عبید چچا کو قائل کرنا مشکل کام تھا اور اسی مشکل کام کو آسان بنانے کے لیے وہ مناسب الفاظ ترتیب دے رہا تھا کہ عبید چچا نے خود ہی دادی کو کہہ دیا کہ سعد جس کسی کو شادی میں بلانا چاہ رہا ہے بلالے۔ آپ منع مت کیجئے گا۔ ان کے اس واضح بیان کے بعد دادی کے پاس کسی پس و پیش کا جواز نہ تھا۔ عبید چچا نے اتنی جلدی اتنا بڑا فیصلہ کیونکر کرلیا۔ یہ سب کے لیے حیران کن تھا۔ سوائے عفیرہ کے جس نے عبید چچا جو کے کمرے میں جاکر چپکے سے سعد کی فارینہ سے شادی کے انکار کی اصل وجہ بتائی تھی۔ اس کا تو خیال تھا کہ عبید چچا دو منٹ میں سعد کے دماغ سے عشق کا بھوت اتار پھینکیں گے۔ لیکن انہوں نے تو ان لوگوں کو انوائیٹ ہی کرنے پر رضامندی ظاہر کردی تھی۔

عفیرہ تو اپنا اندازہ درست ہونے پر بہت پرجوش ہورہی تھی۔

"حیرت ہے... سعد ایسا تو نہیں تھا۔ یونیورسٹی میں ایک سے ایک لڑکی تھی۔ لیکن سعد نے کبھی کسی کو نظر اٹھا کر نہیں دیکھا۔" اس کی شرافت کی سب سے بڑی گواہ خود فارینہ تھی۔

"یہ دل کے معاملے ہیں، جس سے کیمسٹری مل جائے بندہ اسی کا ہوجاتا ہے۔" ماہین نے یہ فقرہ کل ہی پڑھا تھا۔ وہ اکثر پڑھے ہوئے اقوال بڑے ذوق و شوق سے گفتگو میں استعمال کرتی تھی۔

"اور ویسے بھی زین کے ساتھ اس کی دوستی تو دس، بارہ سال پرانی ہے۔ پھر عباد بھائی کی شادی میں اسے انہیں انوائیٹ کرنے کا خیال کیوں نہیں آیا۔"

عفیرہ نے فارینہ کے لیے سوچ کا ایک در وا کیا تھا اور واقعی پھر فارینہ کچھ بول ہی نہ سکی۔ بات جو صحیح تھی۔



مایوں کی رسم میں زین کے گھر سے سب ہی آئے تھے۔ سوائے عائشہ چچی کے۔ فنکشن چونکہ گھر پر ہی ارینج کیا گیا تھا۔ ریسپشن پر فارینہ، عفیرہ اور ماہین تھیں۔ مہرین نے اندر روتی دھوتی ثناء کو سنبھال رکھا تھا۔ جو آج کل دن میں چار مرتبہ یہ سیشن ضرور پورا کرتی تھی۔

"وہ دیکھو آگئے وہ لوگ" عفیرہ نے فارینہ کو پوری طاقت سے کہنی ماری۔ زین کے ساتھ عاطف بھائی کی مسز، زین کی دونوں چھوٹی بہنیں اور خزیمہ بھی تھی۔

"وہ ہے خزیمہ گرین سوٹ والی۔" اس نے فارینہ کو جلدی سے بتایا۔

"لڑکی تو اچھی ہے۔" فارینہ نے ستائشی نظروں سے دیکھا۔ سعد نے بھی ان لوگوں کو دیکھ لیا تھا، اسی لیے تیزی سے آگے بڑھا تھا۔

"دیکھو سعد کی پھرتیاں۔" عفیرہ بڑبڑائی۔

سعد مہمانوں کو لے کر ان ہی کے پاس چلا آیا تھا۔

"السلام علیکم۔" عاطف بھائی کی مسز خاصی خوش اخلاقی سے ان لوگوں سے ملیں۔

"آج ہم اسپیشلی آپ سے ملنے آئے ہیں۔" انہوں نے فارینہ سے ملتے ہوئے کہا تو فارینہ کے ساتھ زین اور سعد بھی گڑبڑا گئے۔

"باقی لوگوں سے تو یہ مارکیٹ میں ملی تھیں نا۔ تم سے ملاقات نہیں ہوئی تھی۔" سعد نے فوراً وضاحت کی۔ فارینہ نے بھی خوش دلی سے مسکراتے ہوئے گردن ہلادی۔

"بڑا ذکر سنا تھا آپ کا۔" زین کی بہن بھی فارینہ سے مخاطب ہوئی۔

"اچھا کیسا ذکر؟" عفیرہ نے انجان بنتے ہوئے ابرو چڑھائے۔

"بھئی، فاری کا اکیڈمک ریکارڈ اتنا زبردست تھا تو ہم اس سے امپریس ہوکر ہر وقت اسی کی باتیں کرتے تھے نا۔"

سعد نے ہی وضاحت کی۔ ساتھ ہی زین کو گھورنے کی بھی کوشش کی جو پوری توجہ سے جوتے کی نوک سے قالین کے بیل بوٹوں کو کرید رہا تھا۔ جیسے یہی کرنے یہاں آیا ہو۔

"فاری! تم ان لوگوں کو کمپنی دو۔ ہم ذرا لائٹنگ چیک کروا رہے ہیں۔" ان لوگوں کو ہدایت دیتا ہوا سعد زین کا ہاتھ پکڑ کر باہر چل دیا۔

دادی تو سرسری سا ان سے مل کر ایک طرف ہوگئیں۔ امی اور چچی نے البتہ دیر تک ان کو کمپنی دی۔ آخر گھر آئے مہمان تھے اور یہی تہذیب کا تقاضا تھا۔ بہرحال دادی کا اتنا مل لینا بھی بڑی بات تھی۔ عبید چچا پوری تقریب میں ذرا سی دیر کو نظر آئے۔ جب وہ فوٹو سیشن کے لیے ثناء اور صارم کے ساتھ آکر بیٹھے تھے۔

ثناء کی رو رو کر آنکھیں اور ناک سرخ ہوچکی تھیں۔ پھر بھی زرد سوٹ میں بہت پیاری لگ رہی تھی۔ صارم بھی ڈیسنٹ سا کچھ جھینپا جھینپا سا تھا۔

"تم اتنا کیوں رو رہی ہو۔ ایک کمرے سے اٹھ کر دوسرے کمرے میں ہی جانا ہے نا۔" عفیرہ نے قریب آکر اسے تسلی دی۔

"بلکہ تمہیں تو خوش ہونا چاہیے۔ یہاں ہم پانچ لوگ ایک کمرے میں رہتے تھے۔ وہاں تم اکیلی مزے کرنا۔ اپنی مرضی سے سونا جاگنا۔ تمہیں جلدی نیند آتی ہے نا، ہم لائٹ آف نہیں کرتے۔ تمہیں صاف کمرہ پسند ہے، ہم ہر وقت بکھیر کر رکھتے ہیں اور تو اور اپنی مرضی سے جب چاہے سیٹنگ بھی بدل سکتی ہو۔"

وہ صوفہ کی ہتھی پر چڑھی ثناء کے کان میں گھسی

ہوئی تھی۔ صارم اپنی اکلوتی بہن کی بے موقع تقریر پر پہلو بدل کر رہ گیا۔

"کہیں تمہارا ارادہ صارم کو بھی کمرے سے نکلوانے کا تو نہیں ہے۔" سعد بھی پیچھے ہی کھڑا تھا۔

"اف توبہ! ایک تو یہ ہر موقع پر دخل اندازی کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔" عفیرہ بے مزہ ہو کر وہاں سے اٹھ دی۔ ساری تقریب میں وہ سعد اور خزیمہ کو نظروں میں فوکس کیے رہی' لیکن کمال ہے بھئی بڑے پکے لوگ تھے۔ ایک بار بھی وہ ان کی چوری نہیں پکڑ سکی۔

شادی والے دن سب لڑکیوں کو عبید چچا کی جانب سے سخت وارننگ دی گئی تھی۔

"چاہے سارا دن تیاریاں کرتے رہو' لیکن سات بجے سے پہلے گاڑیوں میں بیٹھ جانا ہے۔" وہ لڑکیوں کی طول پکڑتی تیاریوں اور اس کے نتیجے میں پھیلی افراتفری سے بہت چڑتے تھے۔ یہ ان کی دی گئی وارننگ کا اثر تھا یا اتفاق کہ تمام لوگ وقت مقررہ پر تیار ہو چکے تھے۔ فارینہ ثناء کے ساتھ پارلر گئی ہوئی تھی۔

دادی کے ساتھ عفیرہ' مہرین' ماہین' سعد کی گاڑی میں تھیں۔

"مجھے تو زین بھائی کی پوری فیملی میں خزیمہ سب سے اچھی لگی ہے۔" عفیرہ نے نہ جانے کس بات کے جواب میں کہا تھا۔ سعد نے چونک کر بیک ویو مرر میں سے اسے دیکھا۔ وہ خزیمہ پر اس کی خاص نظر عنایت تمام فنکشنز میں محسوس کر رہا تھا۔ وہ چونکہ میڈیکل کی تعلیم کے سلسلے میں اپنی بہن کے گھر رہائش پذیر تھی۔ سو تمام تقریبات میں اسے بھی مدعو کیا گیا تھا۔

"ہاں ماشاء اللہ پیاری بچی ہے۔" دادی نے بھی سادگی سے تعریف کی۔ "ڈاکٹر ہے' لیکن نخرہ نام کو نہیں۔"

"میں تو کہتی ہوں دادی کہ اپنے کسی پوتے کے لیے رشتہ مانگ لیں۔ ڈاکٹر بہو ہو گی تو بہت فائدہ ہو گا۔ امی' تائی اماں اور آپ کے ہر ماہ اتنے چکر لگتے ہیں ڈاکٹروں کے' گھر میں ڈاکٹر لے آئیں' بچت ہی بچت ہو گی۔" مفت مشورہ عفیرہ کی جانب سے آیا تھا۔

"تم خاموش نہیں رہ سکتیں۔" ماہین نے اسے ڈپٹا۔ دادی نے بھی سنی ان سنی کر دی' لیکن عفیرہ خوش تھی کہ سعد کے سامنے ہی اس نے دادی کو خزیمہ نامی خطرے سے آگاہ کر دیا تھا۔

"آخر دادی کو بھی تو پتا چلے کہ یہاں ہمارے گھر میں کون سی گیم چل رہی ہے۔" اس نے ماہین کے کان میں سرگوشی کی۔ ماہین نے گاڑی سے اترتے کے ساتھ ہی اسے آڑے ہاتھوں لیا۔

"چار دن سے گھر میں آئی نازش تو تمہیں نظر ہی نہیں آ رہی' جو کسی نہ کسی بہانے سعد یا عادل کے گلے کا ہار بننے کی کوشش کر رہی ہوتی ہے۔"

"اس کی تو نیچر ہی ایسی ہے۔ عادل تو میرا بھائی ہے۔ کسی لڑکی کی طرف نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا اور سعد کی خیر ہے' وہ تو خود کسی کو نظروں میں بسائے ہوئے ہے۔" اس کے اطمینان میں کوئی فرق نہیں آیا۔

"چلو ذرا میسج تو کرو۔ ثناء اور فاری کب تک آ رہے ہیں۔" ماہین نے مہرین سے کہا۔ تھوڑی ہی دیر میں ثناء بھی آ گئی۔ ڈیپ ریڈ اور بوٹل گرین شرارے میں وہ نظر لگ جانے کی حد تک خوب صورت لگ رہی تھی۔

"ہائیں! یہ میری بھابھی ہے۔" عفیرہ نے غش کھانے کی ایکٹنگ کی۔

"اچھا تم لوگ ثناء کے پاس رکو۔ میں سعد یا عادل کو دیکھتی ہوں۔ فوٹو گرافر نہیں آیا۔" فارینہ کو ہر چیز کی فکر رہتی تھی۔ وہ ایسی ہی ذمہ دار قسم کی لڑکی تھی۔

"السلام علیکم!" وہ تیزی میں گزر رہی تھی۔ جب زین نے اچانک کسی کونے سے نکل کر اسے سلام کیا تھا۔

"وعلیکم السلام۔ کیسے ہیں زین بھائی۔" فارینہ نے رک کر خوش دلی سے جواب دیا۔ ایک عرصہ تک وہ سعد اور زین کی کلاس فیلو رہی تھی۔ سو اچھی سلام دعا تھی۔

"وہ میں سعد کو دیکھ رہی تھی۔ فوٹو گرافر کا پوچھنا تھا۔" فارینہ نے نظریں چاروں جانب دوڑائیں۔



"وہ ایکچوئیلی سعد کو شازمہ بھابھی نے نازش کے ساتھ گھر بھیجا ہے۔ ان کا جوتا ٹوٹ گیا تھا۔ وہ تبدیل کرنے گئی ہیں۔"

"اف یہ شازمہ بھابھی کے پرانے حربے۔" وہ جی بھر کر بے مزہ ہوئی۔

"اچھا... میں عادل کو دیکھتی ہوں۔"

"ایکسکیوزمی فارینہ۔ مجھے آپ سے بات کرنی ہے۔" زین کچھ متذبذب سا تھا۔

"جی؟" فارینہ نے استعجاب سے اسے دیکھا۔

"آپ کو معلوم ہے' سعد نے آپ کے ساتھ شادی سے انکار کیوں کیا تھا؟" وہ تمہید باندھ رہا تھا۔

"اف خدایا۔ میری شکل پر کیا ہے جو ہر شخص مجھ سے ایک اسی موضوع پر بات کرتا ہے۔" فارینہ نے گہری سانس لی۔

"جی اندازہ تو ہے۔ لیکن میں اس سلسلے میں کیا کر سکتی ہوں۔" وہ چڑ ہی تو گئی۔ اسی لیے صاف بات کرنے کی ٹھانی۔

"آپ اپنی رائے تو دے سکتی ہیں۔" زین کھل سا گیا۔

"دیکھیں میری رائے کوئی مانگے گا تو ضرور دوں گی۔ لیکن یہ فیصلے بڑوں کے کرنے کے ہوتے ہیں۔ دیکھیں کیا ہوتا ہے۔ بہر حال ہوپ فار دا بیسٹ۔" وہ کہہ کر رکی نہیں اور زین اس واضح جواب پر جیسے کھل ہی گیا۔

"کیا ہوا؟ کیوں مسکرائے جا رہا ہے؟" سعد انتہائی چڑا ہوا واپس آیا تھا۔

"یار! میں نے فارینہ سے بات کی ہے۔ اسے کچھ کچھ... اندازہ ہو چکا ہے۔ لیکن اسے غصہ نہیں آیا۔"

"دماغ صحیح ہے۔ اسے کیسے اندازہ ہو سکتا ہے؟" سعد نے گھورا۔

"یقین کر... اس نے خود کہا ہے کہ یہ فیصلہ بڑے کریں گے۔ مجھے لگا ہے کم از کم وہ انکار نہیں کرے گی۔"

"یونیورسٹی کے چار سالوں میں تو اس سے بات کر نہیں سکا اور اب پانچ منٹ میں راضی کر لیا۔"

"ہاں' یہ تو واقعی حیرت انگیز بات ہے۔" زین خجل سا ہوا۔

"اچھا چل نکاح ہونے والا ہے۔ میں پہلے ہی ایک ڈرامہ بھگتا کر آ رہا ہوں۔" اس کا اشارہ نازش کی طرف تھا۔ اسی لیے اتنا بیزار تھا۔

"عفیرہ کی باتیں ہم مانیں نا مانیں ہوتی صحیح ہیں۔" فارینہ کے ذہن میں مسلسل زین کے الفاظ کی بازگشت ہو رہی تھی۔

نکاح اور رخصتی میں زیادہ وقت نہ لگا۔ مہمانوں کو رخصت کر کے ثناء کو سجی ہوئی گاڑی میں گھر لایا گیا۔ عفیرہ اس کی اکلوتی نند تھی' لیکن فاری' مہرین اور ماہین نے بھی اس کا استقبال کیا۔

"رخصت ہو کر اپنے ہی گھر واپس آنا کتنا خوب صورت لگتا ہے۔" عفیرہ نے با آواز بلند اظہار رشک کیا۔ "نہ ماں' باپ سے دوری' نہ بہن' بھائیوں سے جدائی۔ شادی ہو تو ایسی۔"

رات گئے رسموں سے فراغت پا کر وہ چاروں اپنے مشترکہ کمرے میں آئی تھیں۔ فارینہ چاہ رہی تھی کہ ان لوگوں سے زین کی بات ڈسکس کرے۔ پھر چپ ہو گئی۔ "عفیرہ نے نئے سرے سے سعد کے خلاف محاذ بنا لینا ہے۔"

☼ ☼ ☼

"امی! چائے ملے گی۔" سعد نے صبح سویرے کچن میں جھانکا تھا۔

"ہاں ٹھہرو' بناتی ہوں۔" وہ آٹا گوندھ رہی تھیں۔

"میں بنا دیتی ہوں تائی اماں۔" عفیرہ برتن دھوتے ہوئے بولی۔

"ثناء کے جانے سے مشکل ہو گئی ہے نا آپ کو۔" سعد بھی اکلوتی بہن کی کمی محسوس کر رہا تھا۔ انہیں دبئی گئے بیس روز ہو چکے تھے۔

"ہاں... لیکن مجھے یہ لڑکیاں کہاں کچھ کرنے دیتی

ہیں۔ آج عفیرہ اکیلی تھی تو میں کچن میں آگئی کہ بچی کیا کچھ سنبھالے گی۔" امی کے لہجہ میں ان سب کے لیے محبت تھی۔

"کیوں۔ فاری وغیرہ کہاں ہیں؟" سعد کو بھی گھر کے خالی پن کا احساس ہوا۔

"رات کو ہی تو گئی ہیں اپنے نانا کے ہاں ابھی دو چار روز ٹھہریں گی۔" امی بھی کرسی کھینچ کر سعد کے مقابل بیٹھ گئیں۔

"کیوں خیریت؟" سعد چونکا۔

"ہاں.... وہ مبشر بھائی آئے ہوئے ہیں نا کینیڈا سے۔" انہوں نے فاری کے ماموں کا نام لیا۔

"میرا خیال ہے کئی برس کے بعد آئے ہیں۔"

سعد نے عفیرہ کو دیکھا جو خاموشی سے چائے کے دو کپ امی اور اس کے آگے رکھ کر باہر چلی گئی تھی۔

"بچوں کی شادی کرنے لوٹے ہیں۔ بھابھی بتا رہی تھیں فاری کو مانگا ہے انہوں نے۔" امی نے کچھ جتاتی ہوئی نظروں سے اسے دیکھا۔

سعد کو زبردست اچھو لگا۔ گرم گرم چائے حلق جلا گئی تھی۔

"لیکن امی! ان کے بیٹے کی ایج تو زیادہ نہیں، میرا خیال ہے عباد بھائی کے ساتھ کا ہے وہ۔" سعد کی یادداشت غضب کی تھی۔

"ہاں ہے تو.... لیکن ماشاءاللہ سرجن ہے۔"

"تو کیا چچا، چچی ہاں کردیں گے۔" سعد کو گھبراہٹ ہو رہی تھی۔

"ظاہر ہے، وہ تو راضی ہی ہیں۔ بس اماں کہہ رہی ہیں کہ فارینہ کو اتنی دور نہیں بھیجنا۔ کتنی خواہش تھی ہماری کہ ثناء کی طرح فارینہ بھی گھر کی گھر میں ہی رہ جائے، لیکن تمہارے تو مزاج ہی نہیں ملتے۔" امی کا قلق اتنے دن گزرنے پر بھی کم نہیں ہو رہا تھا۔

سعد نے امی کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ بس وہ پرسوچ انداز میں چائے کے کپ پر نظریں جمائے بیٹھا رہا۔



"یہ نہیں ہو سکتا۔" ابی چچا اضطراری کیفیت میں اٹھ کھڑے ہوئے۔

"کیوں نہیں ہو سکتا۔" سعد ایک بڑے محاذ کے لیے خود کو تیار کر کے عبید چچا کے پاس آیا تھا۔

"دیکھو سعد! زیادہ بحث نہیں کرو، میں نہیں سمجھتا کہ یہ مناسب ہو گا۔"

"وہی تو میں پوچھ رہا ہوں ابی چچا! کہ آپ ایسا کیوں سوچ رہے ہیں۔" سعد نے ان کی طرف دیکھا۔

"دیکھو سعد! مجھے اپنے تمام بھتیجا بھتیجی بہت عزیز ہیں، لیکن فاری مجھے سب سے زیادہ پیاری ہے۔ میں اس کو کسی آزمائش میں نہیں ڈالنا چاہتا۔"

"کیسی آزمائش ابی چچا! میں بچپن سے زین کو جانتا ہوں۔ وہ نہایت شریف اور نیک اطوار کا حامل ہے اور فارینہ کو وہ کتنا پسند کرتا ہے۔ اس کا میں بھی گواہ ہوں۔ آپ اس سے مل کر تو دیکھیں۔" سعد کے لہجہ میں دبا دبا جوش تھا۔

"میں زین کی شرافت پر شک کر رہا ہوں، نہ عادات و اطوار پر۔ لیکن یہ جو پیار محبت کی باتیں ہیں نا یہ جوانی کا خمار ہوتی ہیں اور یہ خمار ایک بار اتر جائے تو پھر کچھ باقی نہیں رہتا۔" ان کے چہرے پر ہلکی سی سرخی در آئی۔

"یہ تو آپ کا تجربہ ہے نا اور ضروری تو نہیں کہ ہر کسی کے ساتھ ایسا ہی ہو۔" سعد نے بے رحم تبصرہ کیا۔

"ٹھیک ہے۔ لیکن میں یہ نہیں چاہتا کہ میری ناکام ازدواجی زندگی کا خمیازہ فارینہ کو بھگتنا پڑے۔ وہ لوگ اتنی آسانی سے فارینہ کو نہیں اپنائیں گے اور یہ بات یاد رکھو کہ فارینہ بے خبر ہے تو اسے اس معاملہ کی خبر ہونی بھی نہیں چاہیے۔ کوئی آپ کو چاہتا ہے یہ احساس دل میں امنگیں پیدا کرتا ہے اور کیا فائدہ ایسی امنگوں کا جو بار آور ثابت نہ ہوں۔" انہوں نے اپنے تئیں سعد کو قائل کیا تھا۔

"اگر میں کہوں کہ فاری بے خبر نہیں ہے تو۔" سعد نے ان کی باقی بات سنی ہی نہ تھی۔

"کیا مطلب ہے؟ تم تو کہہ رہے تھے کہ فاری انوالو

نہیں ہے۔" وہ چونکے۔

"ہاں۔۔۔ وہ انوالو نہیں ہے۔ لیکن بے خبر بھی نہیں۔ زین نے ثناء کی شادی میں اس سے اس کی رضامندی چاہی تھی۔" سعد نے گویا دھماکہ کیا۔

"پھر کیا کہا فارینہ نے؟" معاملہ اتنا سادہ نہیں تھا۔ جتنا کہ وہ سمجھ رہے تھے۔

"ظاہر ہے ابی چچا! فاری نے بڑوں کی رضامندی سے اس معاملہ کو مشروط کیا ہے۔"

"سعد! تمہیں یہ بات اتنا بڑھنے ہی نہیں دینا چاہیے تھی۔" وہ غصہ میں آگئے۔ "اول تو زین کے بڑے اس کا رشتہ مانگنے آئیں گے ہی نہیں اور اگر زور زبردستی مانگ بھی لیا تو اس گھر میں فاری کا کیا مقام ہوگا جہاں۔۔۔" ابی چچا شدید طیش کی حالت میں بات ادھوری چھوڑ کر کھڑکی میں آکھڑے ہوئے۔

"اگر میں کہوں کہ وہ لوگ راضی ہیں تو۔۔۔؟" سعد ان کے پیچھے اٹھ آیا۔

"ناممکن۔۔۔" وہ ماننے کو تیار نہ تھے۔

"آپ ہر بات خود سے کیوں فرض کرلیتے ہیں ابی چچا۔" سعد جھنجلا گیا۔ "اب حالات وہ نہیں ہیں۔ آپ کا معاملہ بگڑا اس میں دو فریق زیادہ قصوروار تھے، ایک ذکیہ دادی اور۔۔۔" اس نے توقف کیا۔

"اور دوسرے آپ۔۔۔" سعد کی آواز دھیمی ہوگئی۔ "ذکیہ دادی اب اس دنیا میں رہی نہیں اور رہ گئیں عائشہ چچی تو وہ اپنے حصہ کی سزا کاٹ چکیں۔ ان کو ہم پورے عزت و احترام سے واپس لے کر آئیں گے۔" سعد کے لہجہ میں عزم تھا۔

"ہاں دنیا میں مذاق بنواؤ گے میرا۔ یہ زندگی ہے، کوئی ایڈونچر نہیں۔" وہ آگ بگولہ ہوگئے۔

"زندگی ہے۔ جب ہی تو یہ بات کررہا ہوں۔ کیا قصور ہے اس عورت کا جو پندرہ برس سے آپ کے نام پر اپنے گھر بیٹھی ہے۔" سعد تلخ ہوا۔

"اور یہ بات میں فارینہ اور زین کے رشتہ کی وجہ سے نہیں کہہ رہا۔ ان کی قسمت میں ملاپ ہوا تو کوئی نہیں روک سکتا۔ میں ایسا صرف آپ کی اور عائشہ چچی کی ویران زندگی کو دیکھ کر کہہ رہا ہوں۔ یقین کریں ابی چچا میں جتنی بار بھی ان سے ملا ہوں، وہ ہر بار اتنی محبت سے ملتی ہیں اور ایک ایک شخص کا نام لے کر احوال پوچھتی ہیں کہ میں شرمندہ ہوجاتا ہوں۔ سچ بتائیں ابی چچا! آپ کو اس معاملہ میں اپنی کوئی غلطی کبھی نظر نہیں آئی۔ آپ سے منسوب ہونے سے پہلے اگر ان کے دل میں کسی کے لیے محبت تھی بھی تو انہوں نے آپ کی زندگی میں داخل ہونے کے بعد کبھی آپ کے ساتھ خیانت تو نہیں کی۔ آپ کی محبت کی قدر کرتی تھیں اور شاید محبت بھی کرتی تھیں کہ آج تک آپ کے نام پر بیٹھی ہیں۔ چاہتیں تو خلع لے کر اپنی مرضی سے شادی کرسکتی تھیں۔ لیکن آج تک اسی آس میں ہیں کہ آپ کو کبھی تو اپنی زیادتی کا احساس ہوجائے گا۔ آپ نے بہت برا کیا ابی چچا بہت برا۔"

سعد تاسف سے سر ہلاتا ہوا کمرے سے نکل آیا۔ ابی چچا ساکت کھڑے اس کے الفاظ کی بازگشت سنتے رہے۔

☼ ☼ ☼

تین راتوں سے ابی چچا سوئے نہیں تھے۔ آنکھیں بند کرتے ہی ایک فلم سی چلنے لگتی بند آنکھوں کے سامنے۔ ان کا غصہ شروع دن سے ہی خاندان میں مشہور تھا۔ مزاج میں رعونت نہیں تھی، لیکن جو کہہ دیتے، اس سے پیچھے نہیں ہٹتے تھے۔ ساری زندگی بیوی کے بغیر گزار دی۔ اب پینتالیس برس کی عمر میں بیوی کو لے کر آوں۔ وہ بار بار نہ جانے کیوں اس امکان کو سوچ سوچ کر جھنجلا رہے تھے۔

"عائشہ نے خلع کیوں نہیں لی۔" وہ اٹھ کر بیٹھ گئے۔

عجیب کشمکش تھی، وہ جتنا سوچوں سے چھٹکارا چاہ رہے تھے اتنا ہی دل و دماغ الجھتا جارہا تھا۔

"پینتالیس برس کو ہوگیا ہوں۔ زیادہ گزر گئی جو باقی ہے وہ بھی گزر جائے گی۔" وہ کمرے کا دروازہ کھول کر ٹیرس پر نکل آئے۔



میں بچوں کی بات کو اتنا سیریس کیوں لے رہا ہوں۔ جب یہ معاملہ نیا نیا تھا اور خاندان برادری کا ہر قابل ذکر شخص ان کو منانے کی کوشش کرتا تھا تو تب تو انہوں نے ایک بار بھی عائشہ کے لیے واپسی کے دروازے نہیں کھولے۔ اب کیوں بے چینی ہورہی ہے۔

"اس لیے کہ اللہ اور رسول کو گواہ بنا کر ایک جیتے جاگتے وجود کو زندگی میں شامل کیا تھا اور پھر یکطرفہ فیصلہ کرتے ہوئے اس کی طرف دیکھا بھی نہیں۔ ان پندرہ برسوں کا اگر روز قیامت اس نے حساب مانگ لیا تو؟"

اندر سے ابھرتی آواز نے ان کو منجمد کرڈالا۔ خوف سے رونگٹے کھڑے ہوگئے۔ دور کہیں موذن نے فجر کی اذان دینا شروع کی تھی۔ وہ تھکے تھکے قدموں سے کمرے میں آگئے۔ اس روز سجدہ میں جاکر انہوں نے اللہ سے اپنے ہر عمل اور کردہ، ناکردہ گناہوں کی معافی طلب کی تھی۔

☼ ☼ ☼

عبید چچا کو انجائنا کا اٹیک ہوا تھا۔ پورا گھر جیسے زلزلوں کی زد میں آگیا۔ ان کو تو کبھی دل کی معمولی سی تکلیف بھی نہیں ہوئی تھی۔ دادی کے آنسو خشک نہیں ہورہے تھے۔ سعد کو پشیمانی نے آگھیرا۔ ان کے دل میں مچی اکھاڑ پچھاڑ کا اصل ذمہ دار تو وہی تھا۔

"معمولی سا اٹیک ہے۔ اسٹریس کے زیر اثر ہیں۔ اسٹریس ریلیز ہوگا تو جلد نارمل ہوجائیں گے۔" ڈاکٹرز نے تسلی بخش صورت حال قرار دی تھی۔

سعد نے زین کو فون کرڈالا۔ اسٹریس اس وقت تک رہنا تھا جب تک عبید چچا فیصلہ کرنے کی کشمکش میں رہتے اور یہ فیصلہ آسان سعد کو ہی بنانا تھا اور اس میں اسے زین کی مدد چاہیے تھی۔ آگے کا کام زین نے سنبھالا۔

ذکیہ دادی کی وفات کے بعد دونوں بہوئیں گھر کے معاملات میں آگے بڑھی تھیں۔ دونوں ہی ساس کے برعکس تھیں۔ عائشہ چچی کو سمجھانے میں زین کے ساتھ ساتھ زین کی امی، چچی اور عاطف بھائی کی مسز کا بھی کافی ہاتھ تھا۔ ان کے دل میں عبید چچا کے لیے بہت گلے شکوے تھے۔ لیکن لاڈلے بھتیجے زین نے جس کو انہوں نے اولاد کی طرح چاہا تھا۔ ابی چچا کے دل کی توڑ پھوڑ کی ایسی منظر کشی کی کہ عائشہ چچی کے کرچی کرچی دل میں بھی ہمدردی کا احساس جاگا۔ ازدواجی زندگی کی ناکامی کے بعد انہوں نے دین سے ناتا جوڑ لیا تھا۔ دین کی رہنمائی بھی گھر کو بنانے کی طرف تھی۔ سو جب امی، ابو اور دادی ان کو لینے آئے تو بغیر کسی رد و کد کے وہ بن باس کو خیرباد کہہ کر اپنے گھر لوٹ آئیں۔

سعد اکیلا یہ محاذ نہیں سنبھال سکتا تھا۔ سو اس نے تمام لوگوں کو اعتماد میں لیا تھا اور یوں جو فیصلہ عبید چچا خود نہیں کرپا رہے تھے وہ ان سب لوگوں نے مل کر کردیا تھا۔ عبید چچا نے بھی سب کے سامنے عائشہ چچی کا ہاتھ تھام کر ان سے معافی مانگی تھی۔ عائشہ چچی آنکھوں میں جھلملاتے آنسو اپنے اندر اتارتے ہوئے مسکرا دی تھیں۔

"لو بھئی عبید چچا کو بڑھاپے میں ہیرو بننے کا شوق سوار ہوگیا۔ پوری دنیا کے سامنے بیگم کے ہاتھ تھامے بیٹھے رہے۔" شازمہ بھابھی لاؤنج میں بیٹھی ہنسی اڑا رہی تھیں۔ ابی چچا کے سامنے تو کچھ نہیں بول سکیں۔ لیکن پیٹھ پیچھے تمسخرانہ انداز میں فقرے اچھال رہی تھیں۔

"بائی داوے کس کو بوڑھا کہہ رہی ہیں؟" عفیرہ نے تیکھی نظروں سے انہیں گھورا۔ "آپ کے شوہر نامدار سے محض دس برس بڑے ہیں عبید چچا اور اسمارٹ یقیناً عباد بھائی سے زیادہ ہی ہیں جن کو فاسٹ فوڈ کھلا کھلا کر آپ نے عدنان سمیع بنا دیا ہے۔"

"واہ۔" سعد جھوم گیا۔ "کبھی کبھی تو یہ لڑکی دل خوش کردیتی ہے۔"

شازمہ بھابھی کا موڈ تو ایسا خراب ہوا کہ کئی دنوں تک کسی سے بات نہیں کی۔ صرف عباد بھائی کا دماغ کھایا اور جب کئی روز کے بعد بات کی بھی تو۔۔۔ بات بھی کیا تھی شوشہ چھوڑا تھا۔ نازش کے لیے سعد کا رشتہ طلب کیا تھا۔ سعد تو لاہور گیا ہوا تھا۔ باقی اہل

خانہ اچھل پڑے۔

"یا اللہ! ایبک ہاؤس کو خوشیاں راس کیوں نہیں آتیں۔" ماہین نے ٹھنڈی سانس بھری۔ تائی اماں پریشان تھیں کہ عباد بھائی اس رشتہ پر اپنی رضامندی ظاہر کر چکے تھے۔

"کیا کروں اماں! دوسری بہو بھی شازمہ جیسی لے آوں۔" تائی اماں رو دی تھیں۔ کیونکہ عباد بھائی' ابو کی برین واشنگ میں لگے تھے۔

"ابو آپ کو تو پتا ہے شازمہ کی نیچر کا۔ کوئی اور بہو آگئی تو اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بنائے رکھے گی۔ گھر تقسیم ہو جائے گا۔ دونوں بہنیں ہوں گی تو ہم بھائی بھی اکٹھے رہیں گے۔" ان کا بیان اس قدر رقت آمیز تھا کہ ابو بھی سوچ میں پڑ گئے۔

"تائی اماں! میرے ذہن میں آئیڈیا ہے۔" عفیرہ بڑی دل سوزی سے تائی اماں کو آنسو بہاتے دیکھ رہی تھی' ایک دم اچھلی۔

"سعد بھائی خزیمہ کو پسند کرتے ہیں نا۔ ان کے گھر چلتے ہیں۔ آپ عباد بھائی سے کہہ دیں کہ بہت پہلے سے آپ نے سعد کے کہنے پر خزیمہ کے والدین سے بات کر رکھی ہے۔ وہ ناراض تو ہوں گے۔ لیکن کچھ کر نہیں سکیں گے۔ تایا ابو کو بھی آپ کہہ دیں کہ سعد خزیمہ کے سوا کسی سے شادی پر راضی نہیں۔ ویسے بھی دیکھیں نا خزیمہ میں برائی بھی کوئی نہیں۔ ڈاکٹر بھی بن رہی ہے' خوب صورت اور اسمارٹ بھی ہے اور سب سے بڑھ کر سعد کے دل کی پسند ہے۔"

سعد کی خوش قسمتی کہ اس بار عفیرہ کے دل میں اس کی ہمدردی جاگی تھی۔ تائی اماں نے دادی اور چچی سے مشورہ کیا۔ سب کے خیال میں خزیمہ نازش سے بدرجہا بہتر تھی۔ عفیرہ نے فون ملا کر تائی اماں کے ہاتھ میں تھمایا۔ انہوں نے خزیمہ کی والدہ سے ملاقات کا وقت طے کیا۔ اگلے روز بڑی خاموشی سے امی' تائی اماں اور دادی خزیمہ کے گھر چلی گئیں۔

شازمہ بھابھی بے فکر رہیں۔ اپنے طور پر وہ شطرنج کی بساط پر اپنی چال چل چکی تھیں۔

عادل آفس سے لوٹا تو فارینہ کی زبانی سارے معاملے کا علم ہوا۔ اس سے مارے رنج کے کچھ بولا ہی نہیں گیا۔ جھٹ سعد کا نمبر ملایا۔

"اگر تو خزیمہ کو پسند کرتا تھا تو پہلے کیوں نہیں بتایا۔" وہ وہیں فارینہ کے سامنے سعد پر چڑھائی کر رہا تھا۔ "کیا کہہ رہے ہو؟" سعد میلوں دور تھا' لیکن عادل کی بات پر اچھل پڑا۔

"صحیح کہہ رہا ہوں۔ گھر والوں کو خزیمہ کے ہاں بھیج کر تو انجان بن رہا ہے؟"

"کس نے بھیجا ہے اور کیوں بھیجا ہے؟" سعد پریشان ہوا۔

"دادی' چچی اور تائی اماں گئی ہیں تیرا رشتہ لے کر۔" عادل نے الفاظ چبائے۔ جس کو محرم راز بنایا تھا وہی دغا دے گیا۔ اس نے فون بند کر کے صوفہ پر اچھال دیا۔ فارینہ ہکا بکا رہ گئی۔

"عادل اور خزیمہ! اوہ مائی گاڈ۔" اس نے فوراً" امی کا نمبر ملا کر مختصراً" یہ بات ان کے گوش گزار کی۔ شکر ہے ان لوگوں نے اب تک رشتہ کی بات نہیں چھیڑی تھی۔ لاکھ جتنوں سے امی نے دادی اور بھاوج کو اشارے کنایوں میں آگاہ کرنے کی کوشش کی۔ تائی اماں تو کچھ نہ کچھ سمجھ رہی تھیں۔ لیکن دادی بڑے جوش و خروش سے سعد کی تعریفوں میں رطب اللسان تھیں۔

نماز کا کہہ کر دادی کو وہاں سے اٹھایا اور دوسرے کمرے میں جا کر انہیں بتایا۔ پھر تو دادی ایسی چپ ہوئیں کہ واپسی کے وقت تک کچھ نہیں بولیں اور یوں یہ وفد بغیر کوئی بات کیے لوٹ آیا۔

☼ ☼ ☼

"تمہیں کس نے کہا تھا کہ میرا رشتہ طے کرواؤ۔" سعد بڑی دیر سے کمرے میں ٹہل رہا تھا۔ عفیرہ اور فارینہ اس کے کمرے میں ہی تھیں۔ عفیرہ کافی دیر سے اس کی ڈانٹ سن رہی تھی۔

"عادل خزیمہ کو پسند کرتا ہے۔" یہ واقعی اس کے لیے بریکنگ نیوز تھی۔

"عادل تو تمہارا بھائی ہے۔ وہ تو کسی لڑکی کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا' ایک میں ہی فارغ ہوں یہاں پر لڑکیاں تاڑنے کے لیے۔"

اف! اس شخص کے کان کتنے تیز ہیں۔ اس دن والی بات کیسے دل میں رکھی ہوئی تھی۔

"اچھا بابا! غلطی ہو گئی۔ ایک تو میں نے تمہارا بھلا کیا تھا۔ اوپر سے ایک گھنٹہ سے سنائے جا رہے ہو۔" عفیرہ اس سے زیادہ کسی کی نہیں سن سکتی تھی۔

"اب کرو گے نا' نازش سے شادی تو پتا چلے گا۔" وہ بڑبڑاتی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئی۔

"میں دو دن کا بچہ نہیں جس کو مار پیٹ کر نازش سے شادی کروا دی جائے گی۔ تم میری فکر چھوڑو اور آئندہ ایسی کوئی حماقت کرنے سے پہلے کسی سے مشورہ کر لیا کرو۔"

سعد نے گویا لاسٹ وارننگ دی تھی۔ وہ سر جھٹکتی کمرے سے نکل گئی۔ ابھی اس نے عادل کے پاس جا کر بھی حساب برابر کرنا تھا۔ جس نے بھائی ہو کر بھی اسے اپنے دل پر ہونے والی واردات سے آگاہ نہیں کیا تھا۔



زین کے گھر والے آئے تھے' فارینہ کا رشتہ لے کر۔ سعد کی کوششوں کو کنارہ مل گیا تھا۔ فارینہ انگشت بدنداں تھی۔ زین اس کو پسند کرتا ہے یہ تو اس کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔ خوشی کے احساس نے دل کو چھوا تھا۔ ساتھ ہی ثناء کی شادی میں ہونے والی زین سے اپنی گفتگو یاد آئی تو خوب شرمندگی ہوئی۔ کیسے مزے سے کہہ دیا تھا کہ بڑے جو فیصلہ کریں۔ اس کا دماغ تو ان دنوں عفیرہ کے چلائے گئے چکر کے گرد ہی گھوم رہا تھا۔

"تو یہ تھی ساری کہانی اور تم اپنے نازک دماغ کو کہاں کہاں کھپا رہی تھیں۔" ثناء اسکائپ پر ان لوگوں سے مخاطب تھی۔

"ہاں۔۔۔ تم بھی مجھے سناؤ۔ ایک وہ تمہارا بھائی ہے۔ وہ بھی ہر وقت طنز کرتا رہتا ہے۔" عفیرہ برامان گئی تھی۔

"نہیں بھئی۔ ہم کون ہوتے ہیں تمہیں سنانے والے۔ ہم تو کچھ اور ہی سوچ رہے ہیں۔" ثناء بلاوجہ ہی مسکرا رہی تھی۔ ماہین اور مہرین بھی ہنسنے لگیں۔ عفیرہ نے مشکوک نظروں سے انہیں گھورا۔

"اب تم لوگ مجھے بے وقوف بنانے لگے ہو۔"

"نہیں بالکل نہیں۔ ہم یہ کام کیوں کریں گے۔ ہم قدرت کے کاموں میں دخل اندازی نہیں کرتے۔" ماہین نے گھسا پٹا فقرہ بولا۔

"اچھا بھئی! اب عفیرہ کو مزید تنگ مت کرو۔ اس کو اصل بات بتا دو' تاکہ اس کے من میں بھی لڈو پھوٹیں۔" فاری نے عفیرہ کے کندھوں کے گرد بازو حمائل کیے۔

"کیا بات ہے' تم لوگ اتنے پراسرار کیوں ہو رہے ہو۔ کیا میں پھپھو بننے والی ہوں۔" اس نے ثناء کے کھلے کھلے چہرے سے کچھ اور ہی اندازہ لگایا۔ ثناء جھینپ گئی۔ صارم وہیں ساتھ بیٹھا آفس کا کام کر رہا تھا۔ عفیرہ کی بات پر اس نے ثناء کو بغور دیکھا۔

"ہائیں! یہ گڈ نیوز تو تمہیں سب سے پہلے مجھے دینی چاہیے تھی۔" اس نے فائل بند کر دی۔

"توبہ ہے صارم! میں عفیرہ سے عفیرہ اور سعد کے رشتہ کے متعلق بات کر رہی تھی۔" ایک تو ان دونوں بہن' بھائیوں کے دماغ بھی ایک ہی سمت میں چلتے ہیں۔ وہ صارم کو گھورنے لگی۔

"بی بی! ہم تمہیں سعد کے لیے مانگ رہے ہیں۔" ثناء نے اندر کی بات باہر نکال ہی دی۔

عفیرہ کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔

"ایسا نہیں ہو سکتا۔" وہ ایک دم سیدھی ہوئی۔

"کیوں ایسا کیوں نہیں ہو سکتا۔" ماہین نے ابرو چڑھائے۔

"تمہیں صارم بھائی نے پسند کر کے شادی کی۔ فاری کو زندگی میں شامل کرنے کے لیے زین بھائی نے اتنے

پارٹ بیلے اور میں یونہی تمہارے سڑیل اور بد مزاج بھائی کی بیوی بن جاؤں۔ ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔" وہ ناراضی سے کہتی ہوئی وہاں سے واک آوٹ کر گئی۔

امی کے پاس آئی۔ خبر واقعی سچی تھی۔ تائی اماں نے باضابطہ طور پر اس کا رشتہ مانگا تھا۔

"امی! یہ وٹہ سٹہ بڑی غلط چیز ہے۔ وہ لوگ ہمیں بلیک میل کرنا چاہتے ہیں۔"

اس نے امی کو ورغلانا چاہا' لیکن کمال کی ذہنی ہم آہنگی تھی' اس گھر کی خواتین کے مابین۔ انہوں نے ایک لمحہ میں اسے وہاں سے اٹھا دیا۔ دادی کے پاس پہنچی تو انہوں نے فٹ سے لپٹا کر پیار کیا۔

"ارے ہمارے تو ذہن میں ہی نہیں آیا تھا جب اس نے فاری سے انکار کیا تھا کہ تمہارا نام لے کر دیکھیں۔ لیکن کتنا سعادت مند بچہ ہے۔ میری زبان سے یوں ہی تمہارا نام نکل گیا۔ فوراً" راضی ہو گیا۔ بالکل بھی چوں چرا نہیں کی۔" دادی پوتے کی سعادت مندی پر نہال تھیں۔ وہ بے مزہ ہو کر اٹھ گئی۔

"چوں چرا نہیں کی تو کیا ہوا پسند بھی تو نہیں کرتا۔ میں بغیر ارمانوں کے کسی بندے کی زندگی میں شامل نہیں ہو سکتی۔

شام کو سعد سے ہی بات کروں گی۔" اس نے دل میں پکا ارادہ کیا۔

"تم بے وقوفی کر رہے ہو سعد۔" وہ سعد کے کمرے کا دروازہ کھولنے لگی تھی کہ اندر سے آتی عباد بھائی کی آواز پر ہاتھ وہیں رک گیا۔

"میں کوئی بے وقوفی نہیں کر رہا۔ میں امی اور دادی کی خواہش پوری کر رہا ہوں۔"

"یہ امی اور دادی بھی نا۔ محض شازمہ کی ضد میں آ کر ایسا کر رہی ہیں۔ تم دیکھو سعد! نازش سے شادی کی صورت میں ہم دونوں بھائی ہمیشہ اکٹھے رہ سکتے ہیں۔"

"آئی ایم سوری عباد بھائی' اگر ہم دونوں بھائیوں کے اکٹھا رہنے کی یہی شرط ہے تو میری طرف سے معذرت۔"

"تمہیں آخر نظر کیا آیا ہے اس بے وقوف لڑکی میں؟" اف عباد بھائی اس کے لیے اس لہجہ میں بات کر سکتے ہیں۔ وہ پانی پانی ہو گئی۔

"اخلاص... ہمدردی اور بے غرضی' یہی نظر آیا ہے مجھے اس بے وقوف لڑکی میں..." سعد نے ایک لمحہ کا بھی توقف کیے بغیر جواب دیا۔

"وہ لڑکی جو خاندان کے ہر ایک شخص کی خوشیوں کے لیے تگ و دو کر سکتی ہے۔ وہ یقیناً" میری زندگی میں بھی سکون کا باعث بنے گی۔"

سعد کے لہجہ میں اس کے لیے یقین تھا۔ وہ وہیں سے واپس پلٹ گئی۔ دل پر دھرا بوجھ ذرا سا سرک گیا تھا۔

تائی اماں اس بار کچا کام نہیں کرنا چاہ رہی تھیں۔ شازمہ کی تلوار بدستور موجود تھی۔ اس لیے انہوں نے منگنی کے بجائے ڈائریکٹ شادی پر زور دیا۔ زین اور فارینہ کا بھی نکاح طے پایا گیا تھا۔ ایک ہاؤس میں ایک بار پھر ہنگامے جاگ اٹھے تھے۔

☼ ☼ ☼

دلہن بنی عفیرہ کا حسن نگاہوں کو مبہوت کر رہا تھا۔ سعد نے کئی بار کن اکھیوں سے اسے دیکھا۔ ابٹن مایوں والے روز بھی وہ اسے بہت خوب صورت لگی تھی۔ کمال ہے اپنے آپ سے ہمیشہ بے نیاز رہنے والی اس لڑکی پر اتنا روپ آسکتا ہے۔

اس نے کبھی عفیرہ کو توجہ سے نہیں دیکھا تھا۔ اس کا دلہن بنا روپ اسے حیران کر گیا تھا۔ دل میں کہیں گھنٹی سی بجی تھی۔ اس نے تو صرف سیرت کو ترجیح دی تھی۔ صورت اس کو بن مانگے مل گئی تھی۔

عفیرہ کئی دنوں سے چپ تھی۔ سعد کی باتوں سے دل پر چھائی کثافت کچھ تو دور ہو گئی تھی۔ لیکن محبت کی کمی کا احساس اسے بدستور تھا۔

سب کی چھیڑ چھاڑ اور رسموں سے فراغت کے بعد وہ سعد کے کمرے میں پہنچا دی گئی۔ آنے والے لمحوں کا سوچ کر ہاتھ یخ ہو رہے تھے۔ سعد کمرے میں پہنچا تو وہ سر جھکائے بیڈ شیٹ کے ابھرے ہوئے پرنٹ کو انگلی کی پوروں سے محسوس کر رہی تھی۔

"کمال ہے... آج تو یہ میرا کمرہ لگ ہی نہیں رہا۔" سعد نے کمرے میں داخل ہوتے ہی باآواز بلند تبصرہ کیا۔ وہ چونک گئی۔

"کمرے کا خوابناک ماحول' پھولوں کی بھینی بھینی سی خوشبو اور اس پر مستزاد ایک خوب صورت سی بیوی' کیا رومانٹک منظر ہے۔" وہ بلاوجہ ہی شوخ ہو رہا تھا۔ عفیرہ کی نگاہیں کچھ اور جھک گئیں۔

"کیا ہوا... اداس ہو؟" سعد کی نظروں سے اس کا اترا چہرہ مخفی نہ رہ سکا۔

"نہیں۔" اس نے بدقت گردن ہلائی۔

"گڈ... اداس ہونا بھی نہیں۔ کیونکہ رخصتی کے بعد اپنے ہی گھر میں آنا خاصا خوش گوار ہوتا ہے اور تمہیں تو ویسے بھی خوش ہونا چاہیے کہ وہاں تم پانچ لڑکیاں ایک روم شیئر کرتی تھیں۔ یہاں تم اکیلی مزے کرنا۔ اپنی مرضی سے سیٹنگ ویٹنگ چینج کرتی رہنا۔ دیر تک جاگنا ہو تو بھی کوئی مسئلہ نہیں۔ میں ہرگز لائٹ آف نہیں کروں گا۔ بلکہ دونوں مل کر جاگا کریں گے۔"

ایک تو اس کی یادداشت بھی غضب کی تھی۔ نہ جانے کیا کیا باتیں یاد کرے گا۔ عفیرہ کو لگا وہ طنز کر رہا ہے۔ جھٹکے سے سر اٹھایا تو اسے مسکراتی نظروں سے اپنی طرف دیکھتے پایا۔ تسلی سی ہو گئی۔

"ظاہر ہے اب یہ میرا کمرہ ہے تو میں اپنی مرضی سے ہی رہوں گی' فکر نہ کریں۔" وہ زیادہ دیر تک خاموش نہیں رہ سکتی تھی۔

"ہاں... یہ تو ہے۔" سعد نے سر کھجایا۔

"آپ کسی اور سے شادی کرنا چاہتے تھے نا؟" اس سے زیادہ دیر تک صبر نہ ہوا۔ کئی دفعہ کا سوچا ہوا سوال بلا ارادہ ہی لبوں سے برآمد ہوا تھا۔ فارینہ اور زین کا قصہ ختم ہونے کے بعد بھی اس کا ذہن الجھا ہوا تھا۔

"قطعاً" نہیں... نہ تم سے نہ کسی اور سے' میں فی الحال شادی ہی نہیں کرنا چاہتا تھا۔"

"پھر کیوں کی؟ کوئی زبردستی تھی کیا۔" وہ نروٹھے پن سے بولی۔

"زبردستی کوئی مجھ سے نہیں کر سکتا۔ کبھی بھی نہیں۔ یہ تو پوری زندگی کا معاملہ تھا۔ بس مجھے لگا کہ جب تک میری شادی نہیں ہو گی شازمہ بھابھی اور عباد بھائی' امی کو پریشان کرنے کے لیے کوئی نہ کوئی ایشو بناتے ہی رہیں گے۔ سو میں نے فٹافٹ شادی کا پروگرام بنا ڈالا۔ رہا سوال تمہاری ذات کا تو میں نے سوچا کہ جو لڑکی محض اپنی کزن کی خاطر میری چھپ چھپ کر جاسوسی کر سکتی ہے۔ میرے دن رات پر نظر رکھ سکتی ہے۔ وہ یقیناً" ایک دلچسپ ہم سفر ثابت ہو گی' بس دادی نے لڑکی کا نام پوچھا۔ میں نے تمہارا نام لے دیا اور یوں تم آج یہاں اتنا پیارا سا روپ لیے بیٹھی ہو۔"

سعد ہلکے پھلکے انداز میں وضاحت کرتا ذرا سا رومانٹک ہوا تھا۔

"آپ نے فاری اور زین بھائی کے متعلق پہلے کیوں نہیں بتایا؟"

"بتا دیتا تو تمہاری خداداد صلاحیتیں کیسے سامنے

تقی کے چہرے سے رنگ ایک پل کو غائب ہوئے' اگلے ہی پل اس نے سرہلا کر ٹی وی کی آواز اونچی کردی۔

"سنو۔۔۔ ذرا یہ مگ کچن میں رکھتی جانا۔" وہ مڑنے لگی تو تقی نے کہا۔

"لیکن تم نے تو کافی پی ہی نہیں۔" اس نے بھرے ہوئے مگ کو حیرانی سے دیکھا۔

"بس اب موڈ نہیں رہا۔" اس نے ٹی وی کی آواز اور اونچی کرلی۔ شفا نے مگ کچن میں رکھ کر واپس آتے ہوئے اپنی کافی کا گھونٹ لیا تھا اور لیتے ہی جیسے ابکائی سی آگئی تھی۔

"یخ۔۔۔ یہ کیا چیز ہے۔"

"کافی ہے۔۔۔" تقی نے اطمینان سے کہا۔

"اتنی بدذائقہ کافی۔۔۔ بلکہ بدذائقہ کہنا بھی غلط ہے۔ یہ تو کوئی عجیب ہی چیز ہے۔ ایسا لگ رہا ہے جوشاندہ میں تھوڑی سی کڑواہٹ ڈال کر دے دی ہے۔"

"میں تو ایسی ہی کافی بناتا ہوں۔ بتایا تو تھا' خود بنا کر خود ہی پیتا ہوں۔" بڑی معصومیت اور فخر سے جواب آیا تھا۔

"اچھا ہی کرتے ہو۔۔۔ کیونکہ اس فضول چیز کو کوئی اور پینے کا رسک نہ ہی لے تو اچھا ہے۔" وہ جل کر بولی تھی۔ "اونہہ۔۔۔ سارا منہ کا ذائقہ خراب کردیا' واپس کرو میرا شکریہ۔"

اس نے انتہائی برا منہ بنا کر کہا تھا۔ تقی زور' زور سے ہنسنے لگا۔ شفا پاؤں پٹختی وہاں سے چلی گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

روحیل کی کچھ خبر نہ مل رہی تھی۔ تقی نے مہک سے بات کرنا چاہی' تو پتا چلا' وہ آؤٹنگ کے لیے ہوائی گئی ہوئی تھی۔ اتنی معلومات بھی مشکل سے دی گئیں' ورنہ اس کے گھر والے تو بتانے کو بھی تیار نہیں تھے۔ ان سب کو تقی پر غصہ تھا۔ تقی کو ان سے بھی زیادہ ان کے بدتمیزی والے رویوں پر غصہ آیا۔ اس نے دوبارہ فون نہ کرنے کی قسم کھائی اور چند روز کے لیے شیڈول کے تحت کراچی چلا گیا۔ چونکہ شوٹنگ سے متعلقہ کام کراچی میں ہی ہونا تھا۔ سو اس کا کچھ پتا نہ تھا' کتنے دن لگ جاتے۔

"میں تم سے بڑی ہی شرمندہ ہوں بیٹی! اس روز اپنی جھونک میں پتا نہیں کیا' کیا بول گئی تھی۔ دراصل ساہر کو بیٹی بنا کر پالا۔ اپنی ماں ـــــــ سے زیادہ میرے ہاتھوں میں پلی ہے۔ اس کا گھر اجڑنے کا خیال ہی سوہان روح لگتا ہے۔ لیکن تم بھی تو کسی کی بیٹی ہو اور جو ساہر نے تمہارے ساتھ کیا اس کی معافی دینا مشکل کام ہے۔ ساہر نے جو بویا خود اس کا پھل کاٹے گی بھی۔۔۔ بس ہوسکے تو میرے لفظوں کو بھول جانا۔ اللہ تمہیں خوش رکھے۔"

"آپ کیوں فکر مند ہوتی ہیں۔ میں بھی نہیں چاہتی کہ بھابھی کا گھر خراب ہو۔" اس نے انہیں روحیل کے متعلق بھی بتادیا۔

"اب جب تک روحیل کا پتا نہیں چلتا' کچھ بھی نہیں ہوسکتا۔۔۔ میں وعدہ تو نہیں کرسکتی لیکن پوری کوشش کروں گی' وہی ہو جو آپ چاہتی ہیں۔ مجھے تو صرف اپنے بھائی کی ناراضی ختم کرنا ہے اور کچھ نہیں۔ (اور ابھی تو مجھے یہ بھی سوچنا ہے کہ یہاں سے نکل کر کرنا کیا ہے۔)"

وہ کل تقی کی باتوں اور اب ان مہربان خاتون کی باتوں سے خاصی مطمئن ہوگئی تھی' سو مسکرا کر کہہ رہی تھی۔ جبکہ دل میں کچھ اور سوچ رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

اس نے چائے بنائی تھی۔ امی کہیں نظر نہ آئیں تو ابا کو خود ہی دینے چلی آئی۔

وہ صحن میں کرسی میز پر اپنی بساط بچھائے منہمک بیٹھے تھے۔ شفا نے دو' تین بار آہستہ سے انہیں پکارا' مگر وہ اتنے منہمک تھے کہ نظر اٹھا کر دیکھا بھی نہیں۔



اتنے دن میں وہ یہ تو جان گئی تھی کہ وہ شطرنج کے شوقین ہیں' لیکن کھیلتے ہوئے اتنے "مگن" ہوجاتے ہیں' یہ نہیں پتا تھا۔

کچھ دیر متذبذب سی کھڑی رہی اور کھڑے کھڑے چونکہ بساط پر نظر بھی ڈال رہی تھی' سو دو' تین چالیں بہت واضح اسے بھی نظر آگئیں۔ اب خود پر جبر کرکے کھڑے رہنا مشکل تھا۔ شطرنج کے کھلاڑی کے ساتھ یہ بڑا مسئلہ ہوتا ہے۔ سامنے بساط بچھی ہو تو بنا چال چلے وہاں سے ہٹ جائے۔

سو وہ بھی چپکے سے کرسی اٹھا لائی' احتیاط سے میز کے دوسری طرف رکھی۔ ابا نے چشمے کے اوپر سے بھویں اچکا کر اسے دیکھا۔

"آپ بھی شوق رکھتی ہیں؟" ذرا سا حیران ہوئے۔ شفا نے نہ ان کی طرف دیکھا' نہ جواب دیا' بس پرسوچ نظروں سے بساط کو دیکھتے ہوئے چال دی۔

"بھئی واہ۔۔۔" ابا عش عش کر اٹھے۔ کیا زبردست چال چلی تھی' اتنی دیر سے غور کررہے تھے' مگر مجال ہے جو سمجھ میں آرہی ہو۔ کہاں ان جیسے منجھے ہوئے کھلاڑی اور کہاں یہ کل کی لڑکی۔ اس نے ایک چال چل کر ساری گیم کا رخ ہی بدل دیا تھا۔ انہیں لطف آیا۔ حریف ہم پلہ ہو تو مقابلے کا مزہ بھی آتا ہے' سو کمر کس کر میدان میں اتر آئے۔

اب چال پر چال چلی جانے لگی۔ کبھی شہ مات اور کبھی مات کو شہ۔۔۔ آدھ گھنٹہ بعد آخری چال چلی گئی۔ تب تک چائے ٹھنڈی یخ ہوچکی تھی۔ جیت البتہ ان کی ہی ہوئی۔

"شاباش۔۔۔" انہوں نے باقاعدہ تالی بجائی تھی۔

"آج بڑے عرصے بعد کھیلنے کا اتنا لطف آیا ہے' مجھے تو پتا ہی نہیں تھا' شفا بیٹی اتنی اچھی شطرنج کھیل لیتی ہے۔"

شفا نے مسکرا کر اس تعریف کو حق کی طرح وصول کیا۔

"میں ہار گئی' لیکن آپ یہ نہ سمجھیں کہ اگلی بار میں آپ کو جیتنے دوں گی۔" اس نے مزے سے کہا تھا۔

"ضرور' ضرور۔" وہ بھی راضی تھے۔ "اتنا اچھا کھیلنا سیکھا کہاں سے؟"

"اسکول لیول پر کھیلا کرتی تھی۔ خواہش بہت تھی' لیکن ڈسٹرکٹ لیول تک پہنچ نہیں سکی۔" اس نے ذرا سی شرمندگی سے کہا تھا۔

"وجہ کیا ہوئی؟"

"میچز کے دوران خالہ کے بیٹے کی شادی آگئی۔ شادی بھی ضروری تھی میچز بھی۔۔۔ لیکن شادی ظاہر ہے' زیادہ ضروری تھی سو۔۔۔ اپنا نام کٹوا دیا۔" وہ مسکرا کر بول رہی تھی۔

"اوہو۔۔۔ برا ہوا۔۔۔ خالہ کے بیٹے کی شادی نے ایک اچھی پلیئر کو آگے بڑھنے سے روک دیا۔" وہ اس سے ایسے بات کررہے تھے جیسے وہ چھوٹی سی بچی ہو اور ان کے سامنے تو بچی ہی تھی۔

وہ خفیف سا ہو کر ہنس دی۔

"اب آپ مجھے شرمندہ کررہے ہیں' اتنا اچھا بھی نہیں کھیلتی۔"

"خیر بیٹے! یہ تو کسر نفسی سے کام لیا آپ نے۔ اگر تھوڑا اور موقع مل جاتا تو مجھے یقین ہے' بہت نام کماتیں آپ شطرنج میں۔ آپ سے بہتر۔ کوئی نہ کھیل سکتا۔ میری مانو' ابھی بھی دھیان دے لو۔ اپنے ٹیلنٹ کو ضائع نہ کرو۔" وہ جیسے اس کی صلاحیت پر بہت ہی

ہوں سے۔
"ابھی تو شفا نے چائے بنانے میں نام کمایا ہوا ہے۔" امی وہاں آگئی تھیں اور ان کے انداز کہتے تھے جلی بیٹھی ہیں۔
"جاؤ بیٹی! ان کے لیے اور چائے بنا لاؤ۔ پہلے سے بنائی ہوئی گرم کرکے تو پئیں گے نہیں۔۔۔ اونہہ لے کے سارا کپ ضائع کروادیا۔ ٹیلنٹ ضائع نہ کرو۔ اسی ٹیلنٹ کے چکر میں اپنی ضد کے ہاتھوں میرا بیٹا ضائع کروا رہے تھے۔ آئے بڑے ٹیلنٹ کے قدردان۔" وہ بڑبڑانے لگیں' آواز ظاہر ہے اتنی ہی رکھی کہ ابا صرف انہیں بڑبڑاتے دیکھیں' سن نہ پائیں۔
"شطرنج کوئی عام کھیل نہیں ہے۔ یہ مائنڈ گیم ہے' مائنڈ گیم۔ ہرا یرا غیرا نہیں کھیل سکتا' لیکن اس بچی میں صلاحیت ہے۔ حیرانی مجھے اس بات کی ہے کہ جب یہ شطرنج کھیل سکتی ہے تو تقی جیسے نالائق کی باتوں میں کیسے آگئی۔" شفا نے جاتے ہوئے سنا' ابا کہہ رہے تھے۔
"تو کیوں۔۔۔ کیا برائی ہے میرے تقی میں؟" امی تڑخ کر بولی تھیں۔ ابا نے پتا نہیں کیا کہا۔ شفا تو چپکے سے اندر کھسک لی۔



دیوار پر شفا کی تصویر لگی ہوئی تھی۔ ساہر نے سب سے پہلے اسے ہی اتار کر اس کی جگہ ہدیہ اور عادل کی تصویر لگائی اور اس کے بعد کمرے کی ایک ایک چیز بدل ڈالی۔ بیڈ شیٹ' پردے' صوفہ' وال ہینگنگز' نائٹ بلب کا کلر۔۔۔ چھت پر رات کی منظر کشی کرتا وال پیپر لگوادیا' دیواروں کا رنگ بدل دیا۔ کل ملا کر شفا کی ایک ایک چیز کو بچوں کی چیزوں سے تبدیل کردیا تھا۔ وہ شفا کو گھر سے نکال چکی تھی۔ اب اس سے وابستہ چیزوں کو نکال رہی تھی' لیکن یہ اتنا بھی آسان نہیں تھا۔
قدم قدم پر شفا کے حوالے بکھرے تھے۔ کسی نہ کسی چیز پر' بات میں وہ یاد آجاتی۔ سب سے بڑی بات عمیر کی اتری ہوئی صورت' یہ بات ثابت کرنے کے لیے کافی تھی کہ وہ اسے اتنی جلدی دل و دماغ سے نکالنے کے لیے تیار نہیں ہیں۔
انہوں نے ساہر سے کچھ نہیں کہا تھا۔ بس خاموش ہوگئے تھے۔ صبح آفس چلے جاتے۔ جانے سے پہلے ناشتا کرلیتے۔ واپس آتے اور کمرے میں بند ہوجاتے یا لیپ ٹاپ پر مصروف یا ٹی وی اوڑھنا بچھونا۔ بات کرلی تو جواب مل گیا۔ ورنہ ایک لامحدود چپ۔ بچوں کو پیار کرلیتے۔ ان سے بات کرلیتے۔ وہ ضد کرتے تو کھیل بھی لیتے۔ لیکن وہ خود کہتے تب۔ عمیر نے جیسے کسی بھی چیز کی ڈیمانڈ کرنا ہی چھوڑ دیا تھا۔ آہستہ آہستہ وہ اپنے گرد خول بناتے جارہے تھے۔ نارمل انسان تھے۔ لیکن اب نارمل ہوتے جارہے تھے۔
یہ سب کچھ ناقابل قبول تھا۔ شفا گئی تھی تو کیا ہوا' آگے ان کی اولاد تھی اور اپنی اولاد کے لیے تو انہیں خود کو نارمل رکھنا ہی چاہیے تھا۔
ساہر نے جب بھی بات کرنا چاہی موضوع بدل دیے' ایک روز تو اتنے سخت لہجے میں ڈانٹا کہ دوبارہ ساہر ہمت ہی نہ کرسکی۔
اسے کبھی کبھی تقی کی باتیں یاد آنے لگتیں' تو ڈر جاتی' پھر سر جھٹک کر اس خوف سے پیچھا چھڑاتی۔
"ابھی زخم تازہ ہے۔ آہستہ آہستہ عمیر' شفا کو بھول جائیں گے۔" وہ خود کو تسلی دے لیتی تھی۔ لیکن بھول جانا اتنا آسان بھی نہیں تھا۔
بیڈ شیٹ بچھا کر اس نے کمرے پر تفصیلی نظریں ڈالیں۔
"ہدیہ کو روم کیسا لگ رہا ہے؟"
"مما! یہ روم اب میرا ہوگا؟" ہدیہ نے اشتیاق سے پوچھا تھا۔
"جی جانو! یہ اب آپ کا ہے؟" اس نے پیار سے ہدیہ کا گال تھپتھپایا تھا۔
"شفا پھپھو کا روم اب میرا ہوگا۔ مما! میں بڑی ہوکر شفا پھپھو بنوں گی۔" پتا نہیں یہ سوال تھا یا ارادہ' لیکن ساہر دہل گئی۔
"اللہ نہ کرے۔" اس نے بے ساختہ دل پر ہاتھ



رکھا تھا۔ پھر اپنی بے اختیاری پر شرمندہ سی ہوگئی۔
"چلو ہدیہ! دیکھتے ہیں' عادل سو کر اٹھا یا نہیں۔"
اس نے ہدیہ کا ہی نہیں اپنا بھی دھیان بٹانے کی کوشش کی تھی۔



"میں نے تو تمہیں سو بار سمجھایا۔ کبھی ڈھکے چھپے لفظوں میں اور کبھی بالکل کھلم کھلا۔۔۔ کہ اپنی پیاری ساہر بھابھی سے ہوشیار رہا کرو۔۔۔ لیکن تم۔۔۔ ایک نمبر کی گدھی۔۔۔ اب کیسا مزہ چکھایا انہوں نے۔" ثمر اس سے ملنے آئی تھی۔ اس کے بابا چھوڑ کر گئے تھے اماں کو بتائے بغیر۔
"بس جو قسمت میں ہوتا ہے۔ وہ مل کر ہی رہتا ہے۔" شفا نے تحمل سے کہا تھا۔
"چلو پھر بھگتو اس مصیبت کو' قسمت کا لکھا سمجھ کر۔" وہ جل ہی گئی۔ "تم انسانوں کی اس کیٹگری سے تعلق رکھتی ہو جو گھر میں لگی ہوئی کیل سے بار بار ٹھوکر کھانے کے بعد بھی نہیں سنبھلتے۔ بار بار گرتے ہیں۔ بار بار زخمی ہوتے ہیں۔"
"خیر اب ایسی بات بھی نہیں ہے۔ میں بس عمیر بھائی کو ہرٹ کرنا نہیں چاہتی تھی۔ اسی لیے خاموش رہتی تھی۔ مجھے پتا ہوتا' میری خاموشی مجھے یہ دن دکھا دے گی تو کبھی اتنا کمپرومائز نہ کرتی۔" وہ افسردہ سی ہوگئی تھی۔ ثمر نے فی الفور موضوع بدل دیا۔
"اچھا تم اداس نہ ہو۔ ساہر بھابھی نے جو کیا ہے' وہ اسے ضرور بھگتیں گی۔"
"وہ بھگتیں یا نہ بھگتیں' مجھے اس سے فرق نہیں پڑتا۔ ان کی اب کوئی عزت نہیں ہے میرے دل میں۔ لیکن مجھے اپنے بھائی سے تو ملنا ہے۔ عمیر بھائی کی خفگی کا خیال مجھے رات کو سونے بھی نہیں دیتا۔" وہ رونے لگی تھی۔
"تم کیوں روتی ہو' تم دیکھنا' عمیر بھائی جلد مان جائیں گے۔" ثمر نے اسے ساتھ لگا کر دلاسا دیا تھا۔
"روحیل کا کچھ پتا چلے گا تب نا۔" وہ بہت ہی مایوس ہوچکی تھی۔ "پتا نہیں' میں نے اللہ کو اتنا ناراض کیسے کردیا کہ اس نے میری زندگی کے سب سے قریبی رشتے کو ہی مجھ سے دور کردیا۔ میرا تو اور کوئی تھا بھی نہیں ثمر۔" وہ باتیں جو وہ کسی سے نہیں کرسکتی تھی' ثمر سے بنا جھجکے کر رہی تھی۔
"گھر بڑا اچھا سیٹ کیا ہے تم نے۔" ثمر سر اٹھا کر ستائشی نظروں سے چاروں طرف دیکھ رہی تھی۔ ایک بالکل غیر متعلق بات سن کر شفا حیران ہی ہوئی۔
"تقی کی امی نے بہت مدد کی۔ ورنہ تمہیں پتا ہے گھر' ور سجانے کے معاملے میں میری صلاحیت زیرو ہی تھی۔" شفا نے چہرہ صاف کرتے ہوئے کہا تھا۔
"اچھی خاتون ہیں تقی کی امی۔" ثمر نے کہا۔ وہ بھی یہیں موجود تھیں۔ سو ثمر کی ان سے بھی ملاقات ہوگئی تھی۔ "لیکن تمہارے ساتھ ان کا رویہ کیسا ہے؟ مطلب شکل سے مہربان لگنے والی خاتون اصل میں کتنی مہربان ہیں؟" اس نے بسکٹ کھاتے ہوئے پوچھا تھا۔
"تمہاری سوچ سے بھی زیادہ۔" شفا نے بے ساختگی سے کہا تھا۔
"بلکہ صرف وہ ہی کیوں۔ سب لوگ ہی بہت اچھے ہیں۔ ابا' جری' رضی بھائی' بین' اتنے محبت کرنے والے لوگ بہت کم ہوتے ہیں دنیا میں۔"
"اچھا۔۔۔ اور تقی؟ میرا مطلب وہ کیسا ہے؟"
"تقی!" شفا کے چہرے پر مسکراہٹ آگئی۔ "اس کے بارے میں کیا بتاؤں۔"
ثمر چونکی۔ (یہ مسکراہٹ کچھ خاص لگی اسے۔ ایسا لگا شفا کے چہرے کا ہر حصہ روشن ہوگیا ہو۔)
"تمہاری مسکراہٹ تو کچھ اور ہی کہہ رہی ہے۔" ثمر نے شرارت سے کہا تھا۔
"ایسی کوئی بات نہیں ہے کہ میں تقی کے ذکر پر مسکراؤں۔" اس نے سابقہ انداز میں کہا تھا۔ "لیکن تقی بہت اچھا ہے۔ بہت بہترین انسان۔
کبھی چھوٹا سا بچہ لگتا ہے اور کبھی ایک بڑے بزرگ کی طرح سنجیدہ۔ اس کا دل بہت خاص ہے' جن کے پاس خاص دل ہوتے ہیں' وہی اس طرح کسی بھی

انجان انسان کی مدد کا حوصلہ کر سکتے ہیں۔
وہ منٹوں میں آپ کا اتنا اپنا بن جاتا ہے کہ لگتا ہی نہیں یہ کبھی غیر تھا۔
اسے کھانا کھانے کا بہت شوق ہے۔ لیکن اگر کوئی جانور بھی اسے بھوکا نظر آجائے تو اپنا کھانا اٹھا کر اسے دے آتا ہے۔ بہت کم لوگ دنیا میں اتنے اچھے ہوتے ہیں کہ آپ خود بخود دعا کرنے لگیں' اللہ ان کے ساتھ کچھ برا نہ کرے۔"
وہ مسکراتے ہوئے جیسے ایک ٹرانس میں بول رہی تھی۔
"بہت کم وقت میں بہت زیادہ خصوصیات نہیں پتا چل گئیں تمہیں۔" ثمر نے بھی مسکرا کر کہا تھا۔ لیکن اگر شفا اسے غور سے دیکھ لیتی تو جان جاتی' وہ اسے کچھ جتا رہی تھی۔
"میں کبھی اس کے سامنے مانوں گی نہیں' لیکن سچ تو یہ ہے کہ تقی میں خصوصیات ہی بہت ہیں۔ مجھے تو ابھی چند ہی پتا چلی ہیں۔" اس نے شرارت سے کہا تھا۔
"کس قدر احمق ہو تم شفا۔" ثمر نے کہا۔ "ابھی کہہ رہی تھیں' اللہ کو میں نے پتا نہیں کیسے اتنا خفا کر دیا۔ عمیر بھائی تم سے ناراض ہیں' لاتعلق ہیں' لیکن یہ بھی تو دیکھو اللہ نے تمہیں کتنے بہترین انسان سے نواز دیا ہے۔ وہ اتنا بہترین ہے کہ تم خود اس کی تعریف کر رہی ہو' میں یہاں آئی تو سوچ رہی تھی' تم منہ لٹکا کر مایوس اور بے بس بیٹھی ہوگی' لیکن ماشاءاللہ تم تو خوش بیٹھی ہو' تو یہ کس کی وجہ سے ہے۔ تقی کی وجہ سے نا۔"
وہ حیران رہ گئی۔ تھوڑا سا غور کیا' تو واقعی ایسا ہی تھا وہ خوش تو پتا نہیں' لیکن کوئی خاص پریشان بھی نہ تھی۔ قریبی اسکول میں نوکری کرلی تھی۔ تقی کو اکثر شوٹنگ کے سلسلے میں جانا پڑتا تو وہ ابا کی طرف آجاتی۔ ابا اس کی جاب کے حق میں نہیں تھے۔ لیکن اس نے سب کو اپنا ہم نوا بنالیا' یہ کہہ کر کہ فارغ رہ کر کیا کرے گی۔
بہت دیر وہ یہی سب سوچتی رہی' پھر سر جھٹک کر اس خیال سے خود کو نکالا اور ثمر سے گھر والوں کی خیر' خیریت معلوم کرنے لگی۔
ثمر شام تک رکی' جب جانے لگی تو تقی بھی آچکا تھا۔ سوئے اتفاق سمیر بھی ساتھ تھا۔ گیٹ پر ہی ٹاکرا ہوا۔
ثمر نے تقی سے تو خیر' خیریت معلوم کی' لیکن سمیر پر ایک نظر ڈالنا بھی گوارا نہ کیا۔ اس ادائے بے نیازی پر سمیر کا ننھا سا دل کٹ کر رہ گیا۔
ابھی ایک غم زدہ گیت گانے کا سوچ ہی رہا تھا کہ تقی اس کا ہاتھ کھینچ کر اندر لے گیا۔
ثمر شفا کے کان میں گھسی۔
"مجھے یہ سوچ کر بہت فکر ہو رہی تھی کہ تقی بھائی اس بدتمیز لڑکے کے دوست ہیں۔ لیکن تمہاری باتوں سے بہت تسلی ہو گئی ہے۔ ثابت ہوا ضروری نہیں کہ انسان اپنے دوستوں جیسا ہو۔" اس کا اندازہ جلا بھنا تھا۔ شفا کو ہنسی آئی۔ پھر ثمر چلی گئی تو وہ اندر آگئی۔
اندر آتے ہی اسے دوبارہ بڑے زور سے ہنسی آئی تھی' جسے اس نے بڑی مشکل سے روکا۔ سمیر' تقی کے کندھے پر سر رکھے نازیہ حسن کی روح کو تڑپنے پر مجبور کر رہا تھا۔

"کیا ہوا؟
میرا دل ٹوٹا
میری آنکھیں کھلیں۔
کیا یہ سپنا تھا۔"

"منہ پہ تھپڑ مار کے دیکھ لینا تھا' سپنا ہے یا نہیں۔" تقی جل کر کہا تھا۔ وہ صوفے کی پشت پر سر رکھے نیم دراز تھا۔ اس کے کندھے پر سمیر کا سر تھا اور ان دونوں کی پشت دروازے کی طرف تھی۔
"تقی! میرے دوست' تجھے میری کوئی فکر نہیں؟" درد میں ڈوبی ہوئی آواز۔
"مجھے صرف اپنے کندھے کی فکر ہے۔ دل ٹوٹنے سے اچھا تھا' یہ سر ہی ٹوٹ گیا ہوتا' کم از کم میرے کندھے پر اتنا وزن تو نہ پڑتا۔"
"یار! تو انتہائی بے مروت انسان ہے۔ یہاں دوست بے چارہ غم سے نڈھال ہوا پڑا ہے اور تجھے اپنے کندھے کی پڑی ہے۔"
"میں بہت تھکا ہوا ہوں۔" بے مروتی سے کہا گیا۔
"تو میں بھی جناب کو ایئرپورٹ پر ریسیو کرنے آفس کے بعد ہی گیا تھا۔ تھکا ٹوٹا ہوا تھا' مگر انکار نہیں کیا۔" سمیر نے عورتوں کی طرح ہاتھ نچا کر کہا تھا۔
"اچھا ٹھیک ہے نا۔ جس دن میں تھکا ہوا نہیں ہوں گا' اس روز تمہارے غم میں شریک ہو جاؤں گا۔" جان چھڑانے والا انداز تھا۔
"اس نے میری طرف دیکھا بھی نہیں۔" سمیر کا دکھ کم ہی نہیں ہو رہا تھا۔
"اچھا ہی کیا کہ نہیں دیکھا' ورنہ بے چاری ساری رات نیند میں ڈرتی رہتی۔" اس نے بے مروتی سے سمیر کا سر پیچھے دھکیلا۔ "اب پیچھے ہٹو' مجھے ذرا ٹانگیں سیدھی کرنے دو۔" اس نے کاہلی سے ٹانگیں پھیلاتے ہوئے کہا تھا۔
"ویسے تقی! ایک بات طے ہے' تم نام کے ہی دوست ہو۔ جب بھی میں نے تمہیں مدد کے لیے پکارا' منہ کی ہی کھائی ہے۔ مجال ہے جو تم نے کبھی میری مدد کردی ہو' الٹا دو اور مسائل بڑھا کر سائیڈ پر ہو جاتے ہو۔"
"واہ کیا زنانہ انداز میں شکوہ کیا ہے۔ یقین کرو تم اس وقت سمیر نہیں سمیرا لگے ہو۔" تقی نے داد و تحسین کے ڈونگرے برسائے۔ "لیکن شکوہ کرنے اور طعنے دینے سے پہلے آپ اگر ذرا اپنے ماضی میں جھانک لیں تو اچھا ہوگا۔ یاد کرو سیکنڈ ایئر کے کیمسٹری کے پیپر میں ایم سی کیوز تمہیں کس نے حل کروائے تھے؟ جی ہاں' آپ کا جواب درست ہے۔ اسی احسان فراموش' دوست کے نام پر دھبے تقی نے اور انگلش کا پیپر تو تمہیں پورا کا پورا حل ہی میں نے کروایا تھا' بات کرتے ہو۔"
"اچھا۔۔۔ اچھا۔۔۔ میری یادداشت کافی اچھی ہے' اب اتنی پرانی باتیں بھی نہیں کہ بھول جاؤں' تم یاد نہ کرواؤ تو اچھا ہے۔" سمیر شرمندہ ہو گیا تھا۔ شفا کوشش کے باوجود اپنی ہنسی روک نہیں سکی۔
آواز پر ان دونوں نے ہی مڑ کر پیچھے دیکھا تھا۔
"سوری۔" شفا شرمندہ ہو گئی۔
"نہیں' اس میں سوری کی تو کوئی بات نہیں' یہ سمیر اپنا ہی ہے۔" تقی نے بے تکلفی سے کہا۔
"بالکل بھابھی۔۔۔" سمیر فوراً" مہذب ہوا۔ "خیر' آپ بتائیں' کیسی ہیں؟"
"میں ٹھیک ہوں۔ آپ کے لیے چائے لاؤں سمیر بھائی؟"
سمیر نے انکار کرنے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ تقی نے سرعت سے کہا۔
"سمیر چائے نہیں پیے گا' کھانا کھائے گا۔"
شفا جواب دینا چاہ رہی تھی کہ تقی نے اگلا جملہ بول دیا۔
"اور یہ تمہارے ہاتھ کا بنا کھانا کھانا چاہ رہا ہے۔ سارا راستہ میرے کان کھا گیا یہ کہہ کر کہ شفا بھابھی کے ہاتھ کا کھانا کھانا ہے۔ امی سے اس نے تعریف سنی تھی' تمہارے بنائے چکن پلاؤ کی۔ تب سے یہی رٹ لگا رکھی ہے کہ بھابھی سے کہو چکن' پلاؤ کھلائیں۔" انداز ایسا تھا جیسے خود بڑا بیزار ہوا ہو اس کی باتیں سن کر۔
سمیر کا منہ کھل گیا' یہ کب کی بات ہے جب اس نے یہ سب کہا' لیکن تقی اسے بولنے کا موقع دیے بغیر بولتا جا رہا تھا۔
"اچھا۔ میں چکن پلاؤ بنا لیتی ہوں۔" شفا نے کہا۔
"اور ہاں سنو' ساتھ میں آلو کا رائتہ اور کچومر سلاد بھی بنا لینا' سمیر کو کھانے کا بہت شوق ہے۔" پیچھے سے آواز لگائی۔
شفا کے جاتے ہی سمیر نے اس کی گردن دبوچ لی۔
"خبیث آدمی! میرا نام لے کر اپنے لیے کھانا بنواتے تجھے شرم نہیں آئی۔"
"اس میں شرم کی تو کوئی بات نہیں۔" تقی نے خود کو اس سے آزاد کروا کر کھلکھلاتے لہجے میں کہا تھا۔
"جب میں کھانے بیٹھوں گا تو کیا تم میرے ساتھ

نہیں بیٹھو گے؟ بیٹھو گے نا؟ تو پھر تمہارا نام لیا جائے یا میرا کیا فرق پڑتا ہے۔"

"فرق تو واقعی کوئی نہیں پڑتا، لیکن سمجھ میں میری یہ نہیں آرہا' آخر میرا نام لینے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ کیا بھابھی تمہارے لیے کھانا نہیں بناتیں؟"

"یار! داستان لمبی ہے' ابھی ذرا فریش ہو کر سناتا ہوں' بس اتنا سن لو کہ ہم دونوں باری کے حساب سے کام کرتے ہیں اور آج کھانا بنانے کی باری میری تھی' جبکہ میرا کھانا بنانے کا بالکل دل نہیں چاہ رہا۔۔۔ اب تمہارا نام لیا ہے تو شفا بے مروتی سے انکار بھی نہیں کر سکتی۔ میں کہتا تو اس نے جواب سیدھا میرے منہ پر مار دینا تھا۔۔۔ اور سچ کہوں تو اس کے ہاتھ میں ذائقہ بھی بہت ہے۔ اب جب وہ اتنا اچھا کھانا بنا سکتی ہے تو کون خود اپنے ہاتھ سے کھانا بنا کر اپنے منہ کا ذائقہ برباد کرے۔"

اس نے مزے سے کہا تھا' اپنی کامیابی پر خوش بھی بہت تھا۔

☼ ☼ ☼

"ایک بات سمجھ میں نہیں آئی۔" شیو بناتے ہوئے تقی کو اچانک خیال آیا تو اسی طرح جھاگ لگے منہ کے ساتھ کچن میں آگیا۔

ان دونوں کے پاس اسباب زندگی کی کمی تھی' سو بہت سی چیزیں ان دونوں نے باہمی رضا سے ایسے سیٹ کرلی تھیں کہ دونوں کو استعمال میں کوئی دقت نہیں ہوتی تھی۔ مثلاً" وال کلاک ایک تھا' تو اسے کسی کے کمرے میں لگانے کے بجائے لاؤنج کی دیوار پر لگا دیا تھا۔ شیشہ بھی ایک ہی تھا تو اسے صحن کے ایک طرف جو واش بیسن نصب تھا' اسی کے اوپر لگا دیا کہ دونوں کو مشکل نہ ہو' اب تقی وہیں تولیہ کندھوں پر پھیلائے شیو بنا رہا تھا۔ جب کچن میں آیا تو آدھے چہرے پر جھاگ تھا' آدھے سے غائب۔

شفا اپنا ناشتا بنا رہی تھی' اس نے مڑ کر تقی کو دیکھا اور ہنسنے لگی۔

"منہ تو صاف کر کے آؤ' کتنے مضحکہ خیز لگ رہے ہو اس طرح۔"

"تم مجھ پر بعد میں ہنس لینا' پہلے میری بات کا جواب دو۔"

"اچھا بتاؤ' کس بات کا جواب چاہیے؟" وہ آملیٹ دم پر رکھ کے اس کی طرف متوجہ ہوئی۔

"وہاں مری میں جب میں نے تم سے سمیر کا ذکر کیا تو تم نے کہا تھا' تمہاری سہیلی شادی شدہ ہے۔ کیا واقعی ایسا ہے؟ تمہیں پتا ہے' تمہاری سہیلی اور سمیر کی منگنی اسی بات پر نہیں ہو سکی۔ بلکہ یہ بھی سننے میں آیا۔ وہ طلاق یافتہ ہے۔"

"ہاں تو یہ تو تمہاری غلطی ہوئی نا۔ میں نے تو صرف شادی شدہ کہا تھا' تم نے طلاق یافتہ ہی بنا دیا۔"

"میں نے بھی ایسا کچھ نہیں کہا۔ میرا خیال ہے' ایک سے دوسرے تک پہنچتے بات گڑبڑ ہو گئی۔" تقی کو افسوس ہو رہا تھا۔

"میں ایک بات بتاؤں' میں بھی اس بارے میں بات کرنا چاہ رہی تھی' لیکن پہلے مجھے یہ بتاؤ' یہ تمہارا دوست ہے کیسا؟"

"تم کیوں پوچھ رہی ہو؟ تم نے اس کا رشتہ کروانا ہے؟" تقی نے تو از راہ تفنن کہا تھا' لیکن شفا سنجیدہ ہی تھی۔

"یہی سمجھ لو۔" اس نے پر سوچ انداز میں کہا تھا۔

"میں جو دو' تین بار سمیر بھائی سے ملی ہوں تو مجھے لگا کہ ان کے بارے میں میرے اور ثمر کے اندازے غلط تھے۔ وہ اتنے برے نہیں ہیں جتنا ہم نے سمجھ لیا تھا۔"

"اتنے فتنے کیا۔۔۔ وہ بالکل بھی برا نہیں ہے' اسے چڑانے کے لیے جو مرضی بولتا رہوں۔ لیکن سچ تو یہ ہے کہ وہ بہت اچھا انسان ہے۔ کوئی بھی لڑکی اس کے ساتھ بہت خوش رہ سکتی ہے۔" سمیر وہاں تھا نہیں' اس لیے۔ تقی پر اس کی محبت پوری طرح اتری ہوئی تھی۔ سمیر اس کے منہ سے اپنی اتنی تعریف سنتا تو ایک منٹ کو تو غش ضرور ہی کھا جاتا۔



"تم جو بھی کہو' لیکن وہاں مری میں اس کے انداز ہمیں بالکل بھی پسند نہیں آئے تھے۔"

تقی ہنس دیا۔

"یار! وہ تو محض ایک شرارت تھی جو ہم دوستوں نے سمیر کے ساتھ کی تھی اور سچ بات تو یہ ہے کہ سمیر کے گلے بھی پڑ گئی وہ شرارت۔" وہ اسے سب کچھ تفصیل سے بتانے لگا کہ کس طرح ان سب نے مل کر سمیر کو ثمر سے بات کرنے کے لیے اکسایا تھا اور بعد میں مار کھاتا دیکھ کر بھاگ گئے تھے۔

"مجھے ثمر کے خیالات تو پتا ہی تھے۔ اس لیے میں نے غصے میں جھوٹ بول دیا تھا کہ وہ شادی شدہ ہے۔ مقصد صرف یہ تھا کہ سمیر یہ سن کر مایوس ہو اور اس کا پیچھا چھوڑ دے۔ لیکن کیا پتا تھا کہ قسمت اس طرح ملوا دے گی۔"

"اچھا ایک اور بات بتاؤ۔ اب ثمر کو سمیر کے لیے راضی کر سکتی ہو؟"

"اگر تم گارنٹی دو سمیر کی تو کیوں نہیں۔"

"گارنٹی ہی گارنٹی۔" تقی نے پرجوش ہو کر ہاتھ پر ہاتھ مارا۔ "میں بتا رہا ہوں' وہ بہت اچھا شوہر ثابت ہو گا۔ پھر ثمر کو پسند بھی بہت کرتا ہے۔ تم دیکھنا اس کے آگے پیچھے پھرا کرے گا۔ کیونکہ سمیر میں وہ تمام خصوصیات موجود ہیں جنہیں ہم مردوں کی زبان میں جورو کی غلامی کے لیے ضروری سمجھا جاتا ہے۔ اوپر سے محبت بھی کرتا ہے۔ یعنی سونے پہ سہاگہ۔ تم دیکھنا' تمہاری سہیلی بہت خوش رہے گی۔ اور تم انتہائی نالائق بیوی بنو گی۔ شوہر کی خدمت کیسے کی جاتی ہے۔ تمہیں کچھ پتا بھی ہے کہ نہیں' کبھی تو انسان اپنے ساتھ شوہر کا کھانا ناشتا بنانے کا بھی سوچے' لیکن نہ جی۔"

وہ ذہین آدمی تھا۔ اکثر و بیشتر ایک تیر سے دو شکار کر لیا کرتا تھا۔ اب بھی یہی کیا۔ اسے چڑا بھی لیا اور اپنا مقصد بھی اسے بتا دیا۔ گو کہ یہ اس کی شان کے خلاف تھا کہ شفا سے اپنے لیے کچھ بنانے کا کہتا۔ (ڈائریکٹ۔۔۔ ان ڈائریکٹ تو اکثر اپنے کام کروا ہی لیتا تھا۔ بتایا نا ذہین آدمی تھا۔) لیکن وہ اتنا خوش رنگ آملیٹ بنا رہی تھی اور اس قدر دل فریب خوشبو تھی کہ وہ کہنے سے خود کو روک ہی نہیں سکا۔

"مجھے کوئی شوق نہیں ہے خود کو تمہاری "لائق" بیوی ثابت کرنے کا۔ جس کا یہ کام ہے' وہ کرلے گی۔ تم اتنا کرو کہ مہک سے میری بات کروا دو۔ تمہارے احسان کا بدلہ تو اتاروں۔"

وہ بھی بے مروتی میں کوئی اعلا پائے کی ڈگری ہی رکھتی تھی۔

تقی نے برا سا منہ بنایا۔

"فون کیا ہے اسے۔۔۔ لیکن وہ بات کرنے پر راضی نہیں ہے۔ میں اب دوبارہ فون نہیں کروں گا۔"

"ابھی نہیں کرو گے تو بعد میں پچھتاؤ گے۔" شفا نے تحمل سے کہا تھا۔ "بہت زیادہ محبت کرتی ہے نا وہ تم سے تو اسی لیے اس کا ری ایکشن بھی شدید ہے۔ ناراضی ختم ہو گی تو سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔ جتنی جلدی ہو سکے اسے منا لینا چاہیے' ایسا نہ ہو' وقت ہاتھ سے نکل جائے۔"

وہ سر جھکائے اب آملیٹ کو پراٹھے میں رول کر رہی تھی اور اس طرح بول رہی تھی جیسے ان دونوں کے درمیان وہ خود کہیں ہو ہی نہیں۔

تقی نے بے ساختہ سر اٹھا کر اسے دیکھا اور پتا نہیں کیوں دیکھا تھا۔ لیکن دیکھا تھا اور بہت غور سے دیکھا تھا' پھر اس نے تیزی سے سر جھٹکا اور باہر نکل گیا۔

شفا حیران ہوئی' وہ اس طرح بات ادھوری چھوڑ کر کس طرح جا سکتا تھا۔ خیر اس نے بھی کندھے اچکائے اور اپنا کام سمیٹنے لگی۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

صباحت یاسمین



"سوں سوں۔"

میں ہچکیوں کی سی آواز سن کر ٹھٹکا۔ کمرے میں اندھیرا تھا' اس لیے مجھے یہی لگا کہ کوئی نہیں ہے مگر آواز آنے پہ ادھر ادھر نظر دوڑائی تو اندھیرے کے باوجود مجھے بیڈ کراؤن سے ٹیک لگائے وہ وجود دکھائی دیا' جو جھٹکے کھا رہا تھا اور سسکیوں کا گلا گھونٹنے کی کوشش میں بے حال تھا۔

"نزہت!" میں تڑپ کر اس کے پاس گیا۔ "واٹس رونگ یار؟" میں نے اس کا گھٹنوں میں دیا سر نرمی سے اوپر اٹھانا چاہا۔ اس نے غمگسار کندھا قریب پا کر خود پہ ضبط کی کوشش ترک کردی۔ میں دوڑ کر اٹھا اور بنا آواز پیدا کیے دروازہ بند کرکے چٹخنی چڑھائی۔ کچھ دیر وہ میرے کندھے سے لگی روتی رہی۔ جب اس کا غبار ذرا کم ہوا تو میں نے اپنے ہاتھوں سے اس کے گال خشک کرکے بکھرے بالوں کی لٹیں سمیٹیں۔

"زین! میں کیوں اتنی غلط ہوں۔ ہر کام میں' ہر بات میں......"

"کس نے کچھ کہا ہے؟"

"کسی نے کیا نہیں کہا' میرے ہر کام میں کیڑے نکالے جاتے ہیں اور ہر لمحہ تنقید کی جاتی ہے۔ میں کیا کروں۔" وہ پھر رونے لگی۔

"میں سب کی طرف سے سوری کرتا ہوں۔ تم ریلیکس ہو جاؤ پلیز۔"

"تم کیوں سوری کرتے ہو۔ باقی کسی کو احساس کیوں نہیں ہوتا۔"

"بس کرو نزہت! چپ ہو جاؤ اب۔" میں نے اسے ننھے بچوں کی طرح پچکارا۔

"لاسٹ سنڈے میں نے تو آلو چھولے نہیں بنائے تھے' پھر بھی چھولے اتنے سخت تھے کہ سب کا پیٹ خراب ہوا' تب تو کوئی ایشو نہیں بنا اور میری دفعہ......" میری سمجھ میں نہ آیا کہ اس کی اس بات کے جواب میں کیا کہوں جب ہی میں خاموش رہا۔

وہ بہت خوش مزاج تھی اور صابر شاکر بھی۔ جب ہی میری امی' ان کی بجھلی بہو اور سب سے چھوٹے بیٹے کی طرف سے ہونے والی ہر بات وہ سہہ جاتی۔

"میں نے سالن بنایا تو کہا مرچیں تیز ہیں۔ اگلی دفعہ کم رکھیں تو سب کو سالن پھیکا لگا۔ سب لوگ آرام سے کھا پی رہے ہوتے ہیں' اچانک سعدیہ آکر کہتی ہے کہ شوربا پتلا ہے' شلجم ٹھیک سے نہیں گلے تو سب متفق ہو جاتے ہیں۔"

سعدیہ میرے چھوٹے بھائی کی بیوی تھی۔ میرے پاس ان باتوں کی کوئی جواب نہ تھا۔ پتا نہیں ایسا کیوں ہوتا کہ وہ جو بھی بناتی' سب کو اس میں خامیاں ہی نظر آتیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس سے پکانے کا کام لے لیا گیا اور اوپر کے کام اس کے ذمہ کردیے گئے۔ آٹا وہ گوندھتی۔ روٹیاں سعدیہ یا کوئی اور بناتا۔ سالن بنانا ہوتا تو سبزی بنانے کا کام اسے ملتا۔ برتن وہ دھوتی۔ وہ بہت ہوشیار نہ تھی مگر جب بار بار ایسا ہوتا رہا تو وہ سمجھ گئی کہ اسے ہمیشہ کم اہم کام دیا جاتا ہے اور دیے گئے کام کو وہ جتنے بھی اچھے طریقے سے کرتی' اتنی تنقید کی جاتی کہ نزہت کا ضبط جواب دے جاتا۔ مجھ سے ایک سال چھوٹے بھائی کی شادی پانچ سال پہلے ہوئی تھی۔

میری بھابھی اور وہ ہم عمر ہی تھیں۔ ہماری شادی کے بعد جلدی ان دونوں کی اچھی دوستی ہو گئی مگر جانے کیا خار چڑھی سعدیہ کو اس سے۔ وہ اکثر نزہت پہ چوٹ کر جاتی۔ دل دکھانے والے تبصرے کرتی۔ بیرون ملک مقیم اپنے شوہر سے جب بھی وہ اسکائپ پہ باتیں کرتی۔ بظاہر نزہت کی تعریف کر رہی ہوتی مگر در حقیقت طنز ہوتا۔ سب سے چھوٹا بھائی اور امی اس کو ہمیشہ برحق سمجھتے تھے اور اس کے ہمنوا بن جاتے۔ شاید اس کی وجہ یہ تھی کہ سعدیہ اس گھر میں پہلے آئی تھی اور گھر پر اس کی گرفت مضبوط تھی۔ سب ہی اس کے گن گاتے تھے وہ نہیں چاہتی تھی کہ نزہت کو اس گھر میں اہمیت حاصل ہو۔

"زین! وہ میرا مت سوچیں' اپنا ہی سوچ لیں' آٹا نرم یا سخت ہونا اتنا بڑا ایشو تو نہیں کہ وہ غیبت پہ اتر آئیں۔ آج میں کچن میں گئی تو سعدیہ اور امی کہہ رہی تھیں' میری ماں نے مجھے کچھ سکھایا ہی نہیں۔ پھوہڑ ہوں۔"

سامنے کی گئی باتوں سے یقیناً اسے اتنی تکلیف نہ ہوتی ہوگی' جتنی اس بات سے ہوئی تھی کہ سب اس کی غیر موجودگی میں بھی ویسی ہی باتیں کرتے ہیں۔

"زین! یہ تو گناہ ہے نا؟" اس نے میرا گھٹنا ہلا کر مجھے جھنجھوڑا اور تائید چاہی۔

"ہاں!" مجھے اس ایک لفظی جواب کے سوا کچھ نہ سوجھا۔

"زین! تم انہیں سمجھاؤ نا' یوں مت کیا کریں' یہ غلط بات ہے۔"

"نزہت! یار میں انہیں نہیں سمجھا سکتا۔"

"کیوں نہیں سمجھا سکتے انہیں۔ ہماری علیشہ چھوٹی سی ہے پھر بھی جب اس نے کھانے پہ منہ بسورا تو بابا نے اسے سمجھایا کھانے میں عیب نہیں نکالتے۔ اسے برا نہیں کہتے۔ وہ سمجھ گئی۔ چھوٹی بچی سمجھ سکتی ہے تو اتنے بڑے بڑے بندے کیوں نہیں؟"



ایک بار پھر میرے پاس جواباً" صرف چپ سی۔

"زین! زین! سن رہے ہو نا؟ علیشہ نے کہا تھا سالن گندا ہے تو بابا نے کہا کہ آپ کی ماما بسم اللہ پڑھ کر کھانا بنانا شروع کرتی ہیں تو ایسا کھانا گندا کیسے ہو سکتا ہے۔ پتا ہے زین! علیشہ فوراً" سمجھ گئی پھر اس نے مزے سے کریلے کھا لیے تھے۔" اپنی مخصوص معصومیت سے اس نے کہا۔

وہ اپنی برائی سے بہت زیادہ ڈسٹرب ہوئی تھی۔ وہ جواباً" چپ رہتی یا "جی اچھا آئندہ ایسا نہ ہو گا" کہہ کر مسکرا دیتی۔

"نزہت!" میں نے اس کے ہاتھ تھام کر کہا۔ "یار! اگر میں نے انہیں اچھی نیت سے بھی اس ضمن میں کچھ سمجھانا چاہا تو بات تم ہی پہ آئے گی کہ بیوی نے کان بھرے ہیں۔ اس لیے میں انہیں کچھ نہیں کہوں گا لیکن تم جو بناتی ہو جیسا بناتی ہو مجھے ہمیشہ لذیذ لگتا ہے اور تم جو خرید کر لاتی ہو وہ بہت عمدہ ہوتا ہے۔ تمہاری اولین ذمہ داری میں ہوں۔ کپڑے استری کرنا، جوتے پالش کرنا میرے کھانے پینے کی فکر کرنا۔ تم کسی ایک بھی معاملے میں غیر ذمہ دار نہیں ہو۔ تم بہت سمجھ دار ہو۔ اگر کسی کو تمہارے کام پسند نہیں آتے تو وہ ان کی اپنی پسند ہے۔ تم آئندہ کسی غیر اہم بات پہ نہیں روؤ گی۔ کیونکہ میرے لیے اپنا خیال رکھنا تمہاری دوسری اہم ذمہ داری ہے۔"

"زین!" اندھیرے میں بھی میں جان گیا کہ اس کے لب مسکرائے ہیں، آنکھیں جگمگائی ہیں اور اس نے مسکراتے ہوئے میرا نام لیا ہے۔ مجھے اس کے لبوں کی مسکان بے حد عزیز تھی۔ جب ہی تو چھٹی ختم ہوتے ہی جونہی میں اٹلی واپس گیا۔ میں نے گھر لینے کے لیے کوشش شروع کر دی۔ وہ بارہ افراد کی بڑی فیملی سے چار لوگوں والے گھر میں آئی تھی۔ لہٰذا اگر کبھی اسے کوکنگ آئل کے اندازے میں غلطی ہوئی نمک مرچ مناسب نہ رکھ سکی تو یہ ایسی غلطیاں نہ تھیں کہ پکانے کا کام ہی اس کے لیے شجر ممنوعہ قرار دے دیا جاتا۔

میٹھی لیٹھی باتیں کرنے والی یہ میٹھی سی لڑکی مجھے اتنی عزیز تھی کہ میں نہیں چاہتا تھا کہ اس کی یہ خواہش حسرت بن جائے کہ گھر میں کبھی اس کے کسی کام کی تعریف کی جائے۔ اس لیے شادی کی تیسری سالگرہ پہ وہ سوا دو سال کے نوفل کے ہمراہ میرے ساتھ اٹلی میں تھی۔



ہم نے کئی بار پاکستان کے چکر لگائے۔ وہاں پہ اب بھی اسے پہلے جتنا نا سمجھ، چھوٹا، کم تجربہ کار سمجھ کر ٹریٹ کیا جاتا تھا۔ جبکہ اب وہ اتنی بڑی ہو چکی تھی کہ ساس کے عہدے پر فائز ہونے والی تھی۔ نوفل نے اپنے لیے اپنی چچا زاد کو پسند کیا جو کہ اس سے محض ڈیڑھ سال چھوٹی تھی۔ جب وہ پہلی بار اٹلی کے ایئرپورٹ پر اتری تو سردی سے سی سی کر رہی تھی اور دوسرے دن جب اس نے بصد شوق بریانی بنائی تو ہم دونوں میاں بیوی سی سی کرنے لگے۔ تھوڑی دیر بعد نوفل کھانے کی میز پہ آیا اور پہلا چمچ لیتے ہی دھاڑا۔

"یہ چکن بریانی ہے یا مرچ بریانی۔ تمہیں کھانا بنانا نہیں آتا کیا؟"

"نوفل!" نزہت نے اسے ڈپٹا۔ وہ جو روٹھی ہو گئی تھی۔ ایک دم حیران سی ہو کر دیکھنے لگی۔ "پہلے لقمہ نے ہی آگ لگا دی ہے بھلا اتنی مرچیں کوئی ڈالتا ہے بریانی میں۔"

"دہی کے ساتھ کھا لو، مرچیں نہیں لگیں گی۔"

نوفل خاموش ہو گیا مگر جب جب وہ لقمہ لیتا، ایک نگاہ غلط اپنی بیوی پہ ضرور ڈالتا جو انجان بنی بیٹھی تھی مگر اس کی مرچوں کی وجہ سے اس کی آنکھوں سے بھی پانی بہہ رہا تھا۔ کھانے کے بعد وہ اپنے کمرے میں گئی تو نزہت نرمی سے بولی۔

"دیکھو بیٹا! ان کے گھر میں بہت لوگ ہیں۔ جبکہ ہم صرف چار ہیں۔ اس لیے اگر بریانی تیکھی بنی ہے تو اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ وہ کھانا پکانا نہیں جانتی۔ آئندہ اس سے اتنی تلخی سے بات نہ کرنا۔"



"اچھا۔" نوفل بددلی سے بولا۔

"میں کافی کے ساتھ تمہیں سینڈوچ دے دیتی ہوں ابھی، ٹھیک ہے؟" بیٹے کا موڈ ٹھیک کرنے کی خاطر وہ اسے لالچ دینے لگی۔

"جی دے دیں کیونکہ میں دن بھر کا بھوکا ہوں۔ بالکل پیٹ نہیں بھرا میرا اور کل سے کھانا آپ ہی بنائیں گی۔ میں اس طرح کا کھانا نہیں کھا سکتا۔"

"کھانا تو اب تمہاری دلہن ہی بنائے گی بیٹا! کیونکہ یہ اس کا گھر ہے۔"

"لیکن ماما! اسے کھانا بنانا نہیں آتا۔"

"میں اسے سمجھا دوں گی۔ سیکھ جائے گی۔ لیکن آج اگر اسے کوکنگ سے ہٹا دیا تو وہ کبھی نہ سیکھ پائے گی۔ نہ ہی اس میں کانفیڈنس آئے گا۔ جاؤ اب تم اپنے کمرے میں جاؤ، میں تم دونوں کے لیے کافی لے کر آتی ہوں۔"

نوفل کے کوئی بھی مزید نکتہ اٹھانے سے پہلے اس نے حکم صادر کیا، پھر وہ اپنے کمرے میں چلا گیا اور نزہت کچن میں۔

میں اکثر سوچا کرتا تھا جب میرے گھر والے جلے کٹے تبصرے کرتے تو نزہت کبھی پلٹ کر جواب نہ دیتی نہ ان کی باتوں پر ناک بھوں چڑھاتی تو اس کی کیا وجہ تھی؟

آج مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ یہ اس کی اعلا ظرفی اور کشادہ دلی تھی لیکن اس سب کا اسے کوئی فائدہ تو نہ ہوا۔ گھر والوں نے اسے اب تک تسلیم نہ کیا تھا مگر اس کا جواب بھی مجھے جلد ہی مل گیا تھا۔

میری بہو اسکائپ پہ پاکستان میں اپنی ماں سے بات کر رہی تھی۔ میں نے اس کے کمرے سے گزرتے ہوئے سنا۔ اس کی ماں کہہ رہی تھی۔

"رات کو بریانی اور دوپہر میں پھر مٹر پلاؤ۔ تمہیں پتا ہے نزہت اور زین ہی نہیں نوفل بھی چاول زیادہ پسند نہیں کرتا۔"

"ماما! تائی امی نے کہا ہے۔ یہ میرا گھر ہے۔ یہاں مجھے ہر طرح کی آزادی ہے۔ میں جو چاہوں کروں۔ کوئی روک ٹوک نہیں۔"

اور پھر وہ مزے لے لے کر بتانے لگی کہ رات کو بھی بریانی میں مرچیں زیادہ تھیں۔ ابھی نمک تیز رہ گیا مگر تائی امی نے کچھ بھی نہیں کہا۔"

اس کی ماں جواباً" جھٹ سے بولی۔

"نزہت کو خود بھی تو کچھ ڈھنگ سے بنانا نہیں آتا، ورنہ اچھا پکانے والوں کو کہاں برداشت ہوتی ہیں ایسی کمیاں بیشیاں!"

"ماما! تائی امی بہترین کھانے بناتی ہیں۔ بس انہیں یہ عادت نہیں کہ کوئی انہیں کسی کمی بیشی کا بتائے تو وہ ہزار عذر گنوا کر اپنے پکائے کھانے کو بہترین کا ووٹ دلوا کر ہی دم لیں۔ یا کسی کے پکائے ہوئے کھانے میں عیب ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالیں۔

نزہت کی اعلا ظرفی کا اسے قدرت کی طرف سے انعام ملا تھا۔ اسے بہو بھی اعلا ظرف ملی تھی۔

کچھ دیر بعد میں چائے بنانے کچن میں آیا تو میری بہو آٹے میں لتھڑے ہاتھ لیے سلیب کے سامنے پریشان کھڑی تھی اور نزہت آٹے کو سنبھالتے ہوئے اسے بتا رہی تھی کہ اس نے بھی سسرال میں پہلی بار آٹا نرم کر دیا تھا تب اس کی ماما اور دادی نے "سمجھایا" کہ یہ ٹھیک نہیں گندھا۔ ساتھ ہی ساتھ وہ بہو کو تسلی بھی دے رہی تھی کہ وہ جلد ہی یہاں کا آٹا گوندھنا سیکھ جائے گی اور یہ کہ خراب ہو گیا تو اس کی کیا غلطی۔ اسے تو صرف گندم کا گھر میں پسا ہوا موٹا آٹا گوندھنے کا تجربہ ہے۔ یہ تو اس کے لیے بالکل نئی چیز ہے۔

میں مسکرا دیا۔

زندگی کتنی آسان اور خوبصورت ہو جاتی ہے اگر ہمیں اعلا ظرف اور کشادہ دل لوگ ملیں۔ جیسے کہ میری زندگی خوبصورت اور آسان تھی اور یقیناً" نوفل کی زندگی بھی ایسی ہی سہل و خوب صورت ہو گی کیونکہ میری بہو بھی تنگ دل اور کم ظرف نہیں ہے۔



تاباں کا تعلق ایک کھاتے پیتے گھرانے سے ہے جہاں تین بھائی شاہد تاج' مجاہد تاج' اور ساجد تاج مشترکہ خاندانی نظام کے تحت مل کر رہتے ہیں۔

مشاہد تاج کی دو بیٹیاں ماجدہ اور مادہ ہیں اور دو بیٹے ہیں راشد اور ارشد جو مدرسے میں پڑھتے ہیں۔

مجاہد تاج کی چار بیٹیاں نازاں' افشاں' تاباں اور ضوفشاں ہیں اور ایک بیٹا کاشان ہے۔ جس سے سب بہنیں خصوصاً تاباں بہت محبت کرتی ہے۔

ساجد تاج کی بیوی کا تعلق ایک دیہاتی ان پڑھ گھرانے سے ہے۔ ان کے تین بیٹے جمیل' شکیل اور عقیل ہیں اور دو بیٹیاں رانیہ اور سونیا ہیں۔

جمیل پڑھے لکھے ہیں' اچھی ملازمت ہے جبکہ عقیل اور شکیل اجڈ' گنوار اور وحشی ہیں اور تاباں ان سے بہت نفرت کرتی ہے۔

جمیل کی منگنی ماجدہ سے ہو چکی ہے' خاندانی روایتوں کی بنا پر برادری سے باہر لڑکی نہیں دی جا سکتی' اس لیے مائدہ کا رشتہ کرنے میں دشواری ہو رہی ہے۔

نازاں اور افشاں خوب صورت' پڑھی لکھی سلیقہ شعار لڑکیاں ہیں لیکن اسی بے ہودہ روایت کی بھینٹ چڑھی ہیں۔ ان کی شادی خالہ کے بیٹوں رضوان اور عمران سے ہوئی ہے۔ رضوان عمران نہ صرف کم صورت اور جاہل ہیں بلکہ کماتے بھی نہیں۔ جس کا تاباں کو بہت دکھ بھی ہے۔

ضوفشاں ڈاکٹر بننا چاہتی ہے۔ وہ بے حد ذہین ہے۔ ہر کلاس میں ٹاپ کرتی ہے۔ لیکن اسے آگے پڑھنے کی اجازت نہیں ہے۔ ایک موقع پر وہ اپنی ذہانت سے باپ سے منوا لیتی ہے اور وہ اسے ڈاکٹر بننے کی اجازت دے دیتے ہیں۔

مائدہ کے رشتے کے لیے برادری کی ایک رشتہ کرانے والی خاتون کی خدمات لی جاتی ہیں۔ وہ مائدہ کی تصویریں لے جاتی ہیں' ان تصویروں میں غلطی سے تاباں کی تصویر بھی چلی جاتی ہے۔

سلطان حیدر اور جاذبہ کے ہاں شادی کے کافی عرصہ بعد ایک بیٹا پیدا ہوا ہے۔ دونوں اس سے بے پناہ محبت کرتے ہیں۔ جاذب سلطان بے حد خوب صورت ہے۔ پڑھا لکھا ہے' جائیداد کا اکلوتا وارث ہے۔ جاذبہ چاہتی ہیں کہ وہ جاذب کی شادی کر دیں۔ اس سلسلے میں وہ رشتہ کرانے والی خاتون سے مدد لیتی ہیں۔ خاتون ان کے پاس تصویریں لے کر آتی ہیں۔ ان

مکمل ناول



سائرہ رضا

# اک جبر مری نوکری



تصویروں کو دکھاتے وقت تاباں کی تصویر بھی نکل کر گر جاتی ہے جاذب سلطان کی نظر اس پر پڑ جاتی ہے۔
تاباں غیر معمولی خوب صورت ہے۔ اس کی پسند بہت اعلا ہے۔ وہ بہت نازک مزاج ہے' چھوٹی چاچی جی اس سے حسد کرتی ہیں۔ جاذب سلطان اس تصویر کو دیکھ کر ہوش و حواس کھو بیٹھتا ہے اور ضد پکڑ لیتا ہے کہ اسی لڑکی سے شادی کرے گا ۔سلطان حیدر اور جاذبہ رشتہ لے کر جاتے ہیں۔
تاباں کے گھر والے صاف انکار کر دیتے ہیں۔
تاباں کی بہن ضوفشاں اور ماں زاہدہ جاذب سلطان اور اس کے گھر والوں سے بے حد متاثر ہوتی ہیں لیکن خاندانی روایت کے سامنے منہ کھولنا ممکن نہیں۔ سلطان حیدر کے بار بار اصرار پر گھر کے مرد انہیں ذلیل کر کے آفس سے نکال دیتے ہیں۔
سب طرف سے مایوس ہو کر جاذب تاباں کو خط لکھتا ہے۔ وہ اپنا نام نہیں لکھتا لیکن تاباں جان جاتی ہے کہ یہ جاذب ہے۔ خطوط کی زبان اتنی خوب صورت ہے اور ان میں اتنی سچائی ہے کہ تاباں جاذب کے بارے میں سوچنے لگتی ہے' وہ ضوفشاں کو یہ خط دکھاتی ہے تو وہ خوف زدہ ہو کر انہیں پھاڑ دیتی ہے۔ جاذب سلطان تاباں کے کالج کے باہر کھڑا ہوتا ہے تاباں اس سے ناواقف ہے' اس نے جاذب سلطان کی شکل کبھی نہیں دیکھی' اس لیے وہ اسے پہچانتی بھی نہیں۔ مجاہد تاج ایک دن اسے کالج سے لینے جاتے ہیں تو جاذب کو کھڑا دیکھ کر آگ بگولا ہو جاتے ہیں۔
وہ گھر آ کر بتاتے ہیں تو شکیل عقیل جو لڑائی بھڑائی کے شوقین تھے فوراً" جاذب سلطان کو مارنے کے لیے مستعد ہو گئے۔ جمیل بھی ان کے ساتھ تھا۔ انہوں نے جا کر جاذب سلطان کو اتنا مارا کہ صرف جان لینے کی کسر رہ گئی تھی۔ اس کی ہڈیاں توڑ ڈالیں۔
سلطان حیدر نے ان کی رپٹ درج نہیں کرائی اور اسے بائیک چھیننے کا واقعہ قرار دے کر بات دبا دی۔ مجاہد تاج نے فیصلہ سنا دیا کہ تاباں کے لیے جو بھی رشتہ ملے فوراً" شادی کر دی جائے۔ زاہدہ پریشان ہو گئیں پہلی بار تاباں کی اچھی صورت زہر لگی۔
ضوفی نے تاباں کو بتایا' جاذب سلطان ان کے گھر کے سامنے آ کر کھڑا ہوتا ہے۔ تاباں کے منہ سے بے اختیار نکلا۔
"میں نے اسے کبھی نہیں دیکھا ضوفی!"
"کیا؟" ضوفی کا رنگ فق ہو گیا۔ سادہ جملے کے اندر چھپا تجسس' قلق' بے چینی آمیز اشتیاق۔
ضوفی کو اپنے قدموں کے نیچے سے سرکنے کا احساس ہوا تھا۔

## -2-
## دوسری اور آخری قسط

"تت..... تت تم نے ایسی بات کہی کیسے تاباں"۔ ضوفی بہ دقت بول سکی۔ "تمہیں حسرت ہے اسے دیکھنے کی؟"
"تو کیا نہیں ہونی چاہیے؟"
تاباں نے ضوفی کے نکھرے چہرے سے نگاہیں ہٹا کر دور کھڑکی پر نظریں جما دیں جہاں پردہ بہت ہلکے ہلکے ہل رہا تھا۔
"میں بھی تو دیکھوں کہ وہ کیا چیز ہے..... جس نے اتنا غدر مچا رکھا ہے۔"
"تمہیں غدر کے بعد کا انجام معلوم ہے۔" ضوفی نے بمشکل آواز کو بلند ہونے سے روکا۔ "فقط تباہی' بربادی' اختتام....."
"تم اتنا اوور ری ایکٹ کیوں کر رہی ہو ضوفی..... خواہش ہی تو کی ہے کچھ کیا تو نہیں ہے۔" تاباں کی فطری ہٹ دھرمی عود کر آئی۔ "تم جن باتوں کو سوچ کر ہول رہی ہو پتا ہے مجھے ان سب کا..... مگر بس یونہی زندگی کے کسی موڑ پر جب وقت ہر شے پر دھول ڈال دیتا ہے۔ اگر کوئی بھولی بھٹکی یاد دستک دے تو..... کوئی شکل تو یاد آئے ناں بس اتنی سی بات ہے اور تم آسمان سر پر اٹھانے پر تلی ہو۔"
ضوفی کے لب باہم پیوست ہو گئے تاباں اپنی کہہ کر جیسے بہت شانت ہو گئی تھی۔ وہ ہلکی پھلکی کمرے سے باہر جانے کو تیار تھی۔
"خواہشیں انسان پر غلبہ پالیں تو انسان سیدھے راستوں کی پہچان کھو دیتا ہے اور غلط راستوں پر چلنے والوں کو فقط رسوائی اور جگ ہنسائی ملتی ہے۔ دوبارہ ایسا خیال آئے ناں تو لاحول پڑھ لینا۔" ضوفی کا لہجہ خوف زدہ تھا تاباں سن کھڑی رہ گئی۔

☼ ☼ ☼

فزیو تھراپسٹ کے ہاتھ مشاقی سے چل رہے تھے۔ نپے تلے ہاتھ..... مہارت' یقین' طمانیت..... لیکن اس کے چہرے و انداز سے بڑھ کر طمانیت مریض کے چہرے پر تھی۔ وہ کانوں میں ہینڈ فری ٹھونس لیا کرتا تھا یا کبھی ریموٹ پکڑ کر چینل بدلتا بے فکر' پرسکون' بالکل فارغ.....
جبکہ دوسری جانب جاذبہ سلطان ٹکٹکی باندھ کر ڈاکٹر کے ہاتھوں کو دیکھا کرتیں۔ کہیں ٹانگ میں کوئی نقص رہ تو نہیں جائے گا.....؟ وہ پہلے ہی کی طرح صحیح سلامت چلا کرے گا۔ بھاگے دوڑے گا ناں.....؟ وہ بار بار سوال کرتیں' ظاہری گھاؤ جلد بھر گئے۔ پٹیاں بھی کھل گئیں۔ مگر شانے کے پاس گردن میں ناقابل برداشت درد تھا اور دوسرے پلاسٹر کھل جانے کے بعد شاید پنڈلی کی ہڈی میں کوئی کسر رہ گئی تھی۔ چلتا تو ہر قدم پر چہرہ تکلیف کے باعث چیختی دیوار بن جاتا۔ وہ اسٹک کے سہارے چلنے لگا تھا اور کبھی کبھار باہر بھی نکلنے لگا۔
"کہاں چلے جاتے ہو جاذب؟ آرام کیا کرو۔" جاذبہ کی نگاہیں اس کے قدموں سے بندھی رہتیں۔
"ڈاکٹر کہتے ہیں میرے لیے چلنا سب سے بہترین ایکسر سائز ہے۔"
"اگر جو ہڈی میں کوئی ٹیڑھ رہ گئی تو؟" وہ بمشکل خدشہ زبان پر لائی تھیں۔
"ماں! میری ماں....." وہ ایک ہاتھ کو اسٹک پر جما کر سارا وزن اس پر ڈالتا اور دوسرا ان کے شانے پر۔
"ہڈی کی ٹیڑھ ختم ہو گئی تو میرے پاس رہے گا ہی کیا..... آپ دعا کریں یہ ٹیڑھ سلامت رہے۔" وہ دل نوازی سے مسکراتا جیسے کہیں کھو جاتا۔
"تم جاتے کہاں ہو؟"
"بس وہیں تک..... جہاں تک کا راستہ یاد ہے۔"

☼ ☼ ☼

تاباں مجاہد کسی بھی شے کو سر پر سوار کرنے والی فطرت لے کر پیدا ہی نہیں ہوئی تھی۔ بڑی سے بڑی بات کو چٹکیوں میں اڑا دینا۔ ٹھٹھک کر سننا' چندیل ٹھرنا اور پھر شانے اچکا کر لاپروائی سے گزر جانا بچپن کی عادت تھی جو اب فطرت بن کر لہو میں گردش کرتی تھی۔ لیکن اس بار کچھ الگ ہو گیا تھا۔ ذہن و دل منجمد ہو گئے تھے۔ روشنی چونکاتی تھی۔ تاریکی بجھا دیتی تھی

### سانحہ ارتحال
کمپیوٹرڈ ڈپارٹمنٹ کے ہیڈ زبیر احمد کے خسر سید محمد نذر صاحب طویل علالت کے بعد راہیٔ ملک عدم ہوئے۔
انا للہ وانا الیہ راجعون
ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس میں اعلا مقام عطا فرمائے۔ ان کے اہلِ خانہ کو صبرِ جمیل عطا فرمائے۔ آمین
قارئین سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

پردے کی ذرا سی جنبش جیسے گالوں کو تھپتھپا جاتی۔ ہوا پیغام محسوس ہوتی۔ ایک بے یقینی اور ہراس آنکھوں کا مستقل مہمان بن بیٹھا تھا۔

ہاں اب معلوم نہیں جانتے بوجھتے یا غیر ارادی طور ضوفشاں یونہی آتے جاتے۔ کھڑکی کے پاس ٹھہر جاتی۔ پٹ بند کرنے کے لیے یا پردہ برابر کرنے کے واسطے اور بظاہر لاتعلق بنی تاباں عجب سے امید و بیم کے عالم میں چور نظروں سے اسے دیکھ لیتی۔ ضوفی کے چہرے پر طمانیت پھیل جاتی تو سکھ کا ایک سانس اس کے ہونٹوں سے بھی خارج ہو جاتا۔ دونوں بہنوں کی نگاہیں اس پل اگر ایک دوسرے سے ٹکراتیں تو آسودگی کا ایک پیام نشر ہو جاتا۔ سب اچھا ہے کی رپورٹ...... (باہر کوئی نہیں ہے)۔

دونوں اپنے اپنے کاموں میں مگن ہو جاتیں۔ مگر پتا نہیں کیوں اس آسودہ پل کے گزر جانے کے کچھ دیر بعد تاباں مجاہد پر ایک جھنجلاہٹ طاری ہو جاتی۔ ایک بے نام سی کیفیت جسے سمجھنے سے وہ قاصر تھی۔ ناقابل فہم ناقابل بیاں......

اسے لگتا اس کا دل بجھ گیا ہے۔ یا پھر جل اٹھا ایک سلگتا احساس تن من پھونکنے لگتا۔ اپنے گردوپیش پر نگاہ دوڑاتی۔ تو سب مگن نظر آتے جیسے کچھ ہوا ہی نہیں...... (اور اگر کچھ ہونے والا تھا تو اسے روک دیا گیا بزور شمشیر...... ہاہاہا......)

☼ ☼ ☼

بڑے دنوں بعد ایسے تازگی بھرے پل میسر آئے تھے۔ وہ نہائی دھوئی نکھری ستھری چھوٹے سے لان میں نکل آئی۔ گہرے نیلے چوڑی دار پاجامے اور دوپٹے کے درمیان گہرا جامنی کرتا تھا۔ بال ابھی نم تھے مگر سلجھا کر دائیں جانب ڈال رکھے تھے۔ پیروں میں جوتی اتفاق سے نیلے رنگ کی مل گئی تھی تو وہ بھی چڑھا لی (ماجدہ کی جوتی)

اپنی سائیکل کے ساتھ نبرد آزما...... کاشان نے اسے دیکھ کر پہلے تو خوشی سے چلانا چاہا مگر جب اسے خود میں اتنی بری طرح مگن دیکھا تو برا سا منہ بنا کر دوبارہ نٹ پانے کے ساتھ لگ گیا۔ سائیکل کی چین اتر گئی تھی۔ پایاں کو چین چڑھانا...... آتی تھی۔ مگر وہ اتنی زیادہ تیار تھی کہ بس...... کاشان نے جھنجلا کر پیچ کس پٹخا۔ تاباں بری طرح چونکی۔

"ہائے!" اس نے شکوہ کناں خفگی آمیز سوجے کپے منہ والے چہرے کے ساتھ بیٹھے کاشان کو دیکھا۔ "یہ تمہیں کیا ہوا ہے؟" وہ پیروں کے بل بیٹھ گئی۔

"دوستوں کے ساتھ ریس لگانی تھی۔ اس روڈ سے گراؤنڈ گھوم کے آنا تھا...... مگر یہ...... یہ چین اتر گئی اور چڑھتی ہی نہیں۔"

"میں ہوں ناں...... میں چڑھا دیتی ہوں۔"

"اتنا تیار ہو کر آپ نے آج تک کسی کا کام کیا ہے جو میرا کریں گی۔"

"کسی میں...... اور تم میں کتنا فرق ہے" "تمہیں آج تک یہی پتا نہ لگا میرے شہزادے!" تاباں نے بسورے منہ کو چومنے سے بمشکل خود کو روکا۔ آستین کو موڑا، دوپٹا سرخ اینٹوں والے فرش پر ذرا دور اڑا دیا۔

"پہلے ایسے...... پھر ایسے...... اس کے بعد تین تک گنتی یعنی ایک دو تین اور چین اوپر...... یہ۔" اس نے پیڈل کو الٹا پھر سیدھا گھما کر دکھایا کاشان کا پورا چہرہ جگمگا اٹھا۔

"اب تم تیار ہو جاؤ ورنہ دیر ہو جائے گی۔" تاباں ہاتھ آگے کی جانب بڑھاتے ہوئے اٹھی۔ اس کے ہاتھوں پر گریس لگی ہوئی تھی۔

"میں تو تیار ہوں ہی......" کاشان نے کسی فوجی جوان کی طرح سلیوٹ کے سے انداز میں کھڑے ہو کر دکھایا۔ وہ برموڈا کے ساتھ پیلی شرٹ میں بے پناہ جچ رہا تھا۔ "بلکہ میں ہمیشہ تیار ہی رہتا ہوں، اچھا لگ رہا ہوں ناں؟"

"میرا گڈا برا لگ ہی نہیں سکتا۔" تاباں کا لہجہ محبت سے چور چور تھا۔ وہ لان کے سرے پر لگے نلکے کے پاس جا کر اپنے ہاتھ مل رہی تھی۔

"دیکھو کاشان! دھیان سے چلانا کہیں چوٹ نہ......"



"مجھے ریس جیتنی ہے۔" وہ جاگرز کے لیس بند کر رہا تھا۔

تاباں دوپٹہ شانوں پر جما رہی تھی کرتے کی سلوٹیں ہاتھ سے درست کر رہی تھی۔

"بھلے ہار کے آجانا مگر ذرا سی خراش بھی نہ آئے بلکہ تمہیں پینٹ پہننا چاہیے تھی خدانخواستہ گر گئے تو گھٹنے چھل سکتے ہیں۔"

"آپ نے ہار کا نام ہی کیوں لیا؟" کاشان کرنٹ کھائے انداز میں مڑا تھا۔ "مجھے ہارنا کبھی پسند نہیں ہے آپا......!"

"اے کاشان سنو!" تاباں یکدم پیچھے لپکی۔ "یہ تمہاری آنکھ کے پاس کیا ہے؟ شاید گریس لگی ہے ادھر رکو ذرا۔"

کاشان آگے آیا تب تاباں نے ذرا جھک کر دیکھا دائیں آنکھ کے کونے پر لکیر کی صورت گریس کا دھبا تھا۔ اس نے بے حد فکرمندی سے اپنا نیا دوپٹا زبان کی نوک سے نم کیا اور پھر احتیاط دھبے کو مٹا دیا۔

"میری مانو اب ایک بار آنکھ دھو بھی لو۔"

"آپ نے صاف کر تو دیا ناں۔"

"نہیں کاشان! ایسے خطرناک ہوتا ہے بلکہ لاؤ میں خود دھلوا دیتی ہوں۔" وہ اسے لیے نلکے کے پاس بڑھی خوب تسلی کے بعد اسے جانے دیا۔

"میں اچھا لگ رہا ہوں ناں آپا! اور میں ہاتھ ہوا میں لہرا کر بھی سائیکل چلا سکتا ہوں۔" گھر سے نکلتے ہی وہ اپنے پرپرزے دکھانے لگا۔

"اللہ!" تاباں نے دہل کر دل پر ہاتھ رکھا۔ "خدا کی قسم کاشان تم...... تم یہ سب کرو گے......"

"یہ تو صرف آپ کو دکھا رہا ہوں۔ مجھے تو اور بھی بہت سے کرتب آتے ہیں۔" وہ پیڈلز پر کھڑا ہو کر سائیکل چلانے لگا۔

"میں امی کو بلانے لگی ہوں کاشان...... بند کرواتی ہوں یہ سائیکل کا ڈراما۔ آٹھ سال کا بچہ اور...... اور ہائے۔"

"میں نو کا ہونے والا ہوں۔" وہ اب رخصت کو تیار تھا۔

"نو کے بھی ہو گئے تو ایسی حرکتوں کی اجازت نہیں ملے گی۔" وہ چلائی اور باہر نکل آئی کہ وہ تو تیزی سے بھاگ رہا تھا۔ کافی آگے جا کر گردن گھما کر اسے دیکھا۔ اب وہ ہاتھ چھوڑ کر سائیکل چلا رہا تھا۔

تاباں نے شدید خوف کے عالم میں آنکھیں موند لیں۔ کاشان نے ایک بار پھر پیچھے مڑ کر اسے دیکھا۔ گھنٹی بجا کر اسے متوجہ کیا اور یہ جا وہ جا۔

تاباں نے شانے والے دوپٹے کو سر پر ٹکایا اور چند قدم اور آگے سرک آئی۔ مگر اب فقط خاموشی تھی۔

تھوڑی دیر بعد کاشان ہی کی عمر کے چند بچے خوب شور مچاتے سائیکلوں پر وہاں سے گزرے تاباں کی بے چینی حد سے سوا تھی۔ سمجھ میں نہیں آرہا تھا کیا کرے اس نے وہیں کھڑے کھڑے آیت الکرسی پڑھنی شروع کر دی۔ گھر بھر کا چہیتا لاڈلا بچہ اور ان کا اکلوتا بھائی...... اسے ایک سے ایک برا خیال تواتر سے آ آ کر تنگ کر رہا تھا۔

اس کی متلاشی نگاہیں کبھی ادھر ہوتی تھیں اور کبھی ادھر...... کھوج اور بے چینی......

"تم......!" ایک بے یقین غصیلی...... شکوک سے پر آواز اس کے سر پر گونجی وہ بری طرح سٹپٹا کر پلٹی۔

"تم ادھر کھڑی کیا کر رہی ہو؟" دوسری آواز پہلی سے زیادہ مشکوک تھی۔

"وہ...... میں ادھر کاشان سائیکل پر۔"

"کدھر کاشان؟؟؟ وہ تو ادھر گراؤنڈ میں اپنے دوستوں کے ساتھ ہے ہم ابھی دیکھ کر آرہے ہیں۔ تم کس کے انتظار میں ادھر کھڑی تھیں؟"

"کسی کا انتظار بھی نہیں...... میں نے کہا ناں۔ وہ کاشان۔"

"ہمارے گھر کی لڑکیاں کب اس طرح دروازوں پر کھڑی ہوتی ہیں؟"

"اور اتنا سج بن کر......" عقیل نے اسے بغور سر تاپا دیکھا اور شکیل کو دکھایا۔

شکیل کے ہونٹ سکڑے پھر آنکھیں..... وہ اسے دیکھ رہا تھا۔
تاباں اتنی آسانی سے ہراساں ہونے والی نہیں تھی مگر تابڑتوڑ سوالات..... اور انداز۔
اور کوئی وقت ہوتا تو..... تو وہ بری طرح جھڑک کر انہیں سیدھا کر دیتی مگر اس وقت اس کے لب جنبش بھی نہ کر سکے۔
"اب یہاں کھڑی کیا کر رہی ہو' چلو اندر....." عقیل دھاڑا تھا۔



تاباں نے سوچا: جملے زیادہ سنگین تھے یا چہرے کے تاثرات یا آنکھوں کی بے یقینی یا سب کچھ ہی بہت عجیب و غریب تھا۔ ناقابل یقین اور..... اور..... ناقابل برداشت۔
ہاں اس کے لیے اس صورت حال کا سب سے موزوں نام ناقابل برداشت تھا۔ وہ ڈائننگ چیئر کی پشت پر ہاتھ ٹکائے کھڑی تھی۔
"تم سب مجھے اس طرح کٹہرے میں کھڑا نہیں کر سکتے ابا!"
"تو پھر کیا خط لکھ کر بھیجیں کہ۔" عقیل نے بہت جارحانہ طنزیہ انداز میں کسی نامعقول جملے کا گلا خود ہی گھونٹا۔ دونوں بھائی اسے پلکیں جھپکائے بنا گھورے ہی جا رہے تھے۔
"میں صرف اپنے ابا ہی کو جواب دوں گی۔ سمجھے..... کیوں ابا؟" اس نے انہیں اوقات یاد دلانے کی کوشش کی۔
"لڑ بھڑ کے تو ہم آئے تھے۔ چوٹیں تو ہمیں لگی ہیں۔" شکیل نے اپنا ہاتھ ذرا سا بلند کیا۔
اس دن جاذب سلطان کی ٹھکائی کے وقت وہ ہر لحاظ سے حاوی تھے اور اسے نیم جان چھوڑ آئے تھے مگر نجانے کیسے شکیل کا پیر لڑکھڑایا تھا۔ بھاگتے ہوئے پوری طاقت سے اس کا ہاتھ دیوار سے ٹکرایا۔ کسی ابھری ہوئی کیل نے ہاتھ کی پشت پر لکیر نما زخم بنا دیا۔
جو اتنے دنوں بعد بگڑ گیا تھا۔ ہر روز بینڈیج ہو رہی تھی۔
"تو تمہیں کس نے کہا تھا کہ جا کر جانور بن جاؤ۔ مارنے کوٹنے کے لیے بیٹ بلے لے کر جاؤ گے تو بے خیالی ہی میں سہی کبھی کبھار وار پلٹ بھی جاتا ہے۔"
"تاباں.....!" زاہدہ سمیت سب کی سانسیں خشک ہو گئیں (کیا اس نے جاذب سلطان کی طرف داری کی تھی؟؟؟)
دوسری جانب سب مردوں کی نظریں ترازو ہو گئیں۔ وہ اسے تول رہے تھے۔ جو کبھی گھٹتی تھی اور کبھی بڑھتی تھی۔
"باس!" مجاہد تاج نے دونوں ہاتھ ٹھہراؤ کے لیے ہوا میں سیدھے کیے۔
"میرا سوال وہیں کا وہیں ہے تاباں.....! تم دروازے سے اتنا باہر کیوں نکلیں؟"
"میں پہلی مرتبہ نہیں نکلی ابا.....!" وہ تڑپی تھی اور بھڑک کر بولی تھی۔ "اور آپ جانتے ہیں' میں گھر سے باہر نکلنے سے پہلے یہاں اسی کامن روم سے خود کو عبایا میں ڈھک لیتی ہوں۔ صرف انگلیاں نظر آتی ہیں اور آنکھیں اور پیر..... بلکہ پاؤں میں بھی موزے چڑھا لیتی ہوں ورنہ جوتے کے ڈیزائن کے باہر پاؤں کالے ہو جاتے ہیں۔"
وہ اپنی صفائی دیتے دیتے ایک اہم ٹپ بھی دے گئی۔ ضوفشاں' جمیل بھائی' تایا جی سب ایک ساتھ چونکے۔ یہ بے ساختگی اور مگن انداز اس بات کی دلیل تھا کہ وہ حرف بہ حرف سچ کہہ رہی ہے۔
"مگر ابا میں کاشان کو دیکھ رہی تھی اور میرا نہیں خیال کہ مجھے اس کے لیے صفائی دینی ہو گی کہ میں کاشان کو کیوں دیکھ رہی تھی۔ مجھ سے سوال پوچھنے کے بجائے آپ ان دونوں سے کیوں نہیں پوچھتے کہ انہوں نے مجھ سے اس طرح بات کی ہی کیوں؟"
"ایسی دلیلیں دے کر تم ہمیں الو نہیں بنا سکتیں۔" عقیل کو اتنی مدلل بات ہضم نہیں ہوئی۔ شکیل نے اثبات میں سر ہلا کر جیسے بھائی کی تائید کی۔
"بنے بنائے پر مزید محنت کرنے کو میں بھی وقت کا

اسے معلوم ہی نہیں ہوا نہ اس نے معلوم کیا کہ وہ کیسے اس کام میں عروج کی طرف سفر کرنے لگا۔ ماسٹر جی اس سے بہت لگاؤ رکھتے۔ کہتے درویش ہے۔ جمال، چھپا درویش، کبھی کبھار خود انار کا جوس منگوا کر پیتے تو اسے بھی پلا دیتے۔ عیدین پر جہاں دوسروں کو ایک ایک سوٹ اور دو، دو ہزار عیدی ملتی اسے دو سوٹ اور تین ہزار عیدی ملتی، مٹھائی کا دو کلو کا ڈبہ الگ سے۔

وہ سر جھکائے اپنا کام کرتا رہتا، کم ہی نقص نکلتے اس کے کام میں... ساتھ کے درزی کچھ الٹا سیدھا کر دیتے تو وہ بھی وقت نکال کر ٹھیک کر دیتا۔

وہ جمال چوغہ پوش درویش تھا۔

نہ اس کا چوغہ دکھائی دیتا، نہ اس کی درویشی۔ خواتین بنا جھجکے اسے ناپ دے جاتیں۔ جیسے کسی مرد کسی لڑکے کو نہ دے رہی ہوں۔ محراب چھپائے اس برگزیدہ بزرگ کو دے رہی ہوں جو صرف بنی نوع انسان سے محبت کرتا ہے۔ جو سب سے محبت کرتا ہے اور نفرت کو گناہ کبیرہ سمجھتا ہے اور ایسا بھی جو صرف مان لینے کے لیے پیدا ہوا ہو۔ نا سے وہ منکر ہو جانے والا ہو۔

اس کا فن اس وقت عروج پر پہنچا جب ایک خاتون نے آکر کہا کہ وہ ناپ نہیں دیں گی پرانے کپڑے بیماری کی وجہ سے کھلے ہو گئے ہیں۔ اب اسے اپنے سائز کے کپڑے چاہییں اور ناپ۔

جمال نے ایک نظر خاتون کو دیکھا اور سر ہلا دیا۔ "سل جائے گا آپ کے ناپ کا" اور سوٹ واقعی خاتون کے ناپ کا تھا۔ خاتون حیران ہوئیں، لیکن ماسٹر جی نہیں۔

"شاباش بچے، تجھ پر خاص خدا کی رحمت ہے۔"

کچھ ایسی آتیں جو بلاوجہ اپنی کیمسٹری چلاتیں۔ ویسٹ انیس کر دو۔

وہ نظر اٹھا کر خاتون یا لڑکی کو دیکھتا۔ "بیس کر دیتا ہوں باجی۔"

"نہیں انیس ٹھیک ہے، مجھے انیس ہی چاہیے۔"

اگلی بار وہی انیس والی قمیض لیے آتیں۔ "تم لوگوں کے کاموں میں نہیں بولنا چاہیے۔ اسے بیس ہی کر دو۔ اس کی تو شیپ ہی ٹھیک نہیں لگتی، تم بیس ہی کر دو۔"

تو جو اسے ناپ دے جاتا، اس کے ہاتھ کا سلا لے جاتا، اسے واپس کم ہی آنا پڑتا کہ یہاں سے ٹھیک نہیں، وہاں سے تنگ ہے۔ گلا گہرا ہو گیا۔ کالر بڑا لگ گیا۔ دامن اتنا کھلا، زپ اتنی نمایاں کیوں، یہ سب اس کے ساتھ نہ ہوتا۔

خواتین اس کے ہاتھ کی فٹنگ کی نہیں شیپ کی دیوانی تھیں۔ وہ لباس نہیں آرائش سلائی کرتا تھا۔ مصور کے ہاتھ کی طرح بناتا نہیں تخلیق کرتا تھا۔

پروفیسروں، ڈاکٹروں، آرمی آفیسروں کی بیگمات کے کپڑے صرف جمالے کو دیے جاتے۔ جمالے سے پوچھ کر انہیں وقت دیا جاتا۔

"ہاں بھئی جمالے! میڈم ادریس چار سوٹ لائی ہیں، سادی شلوار قمیصیں ہیں، کیا وقت دوں واپسی کا؟"

"ہفتے بعد کا ماسٹر جی۔"

"دو تو تیرے پاس میڈم نرگس کے لہنگے ہی ہیں۔ تین ٹیل گاؤن... تو ہفتے بعد کا کہہ رہا ہے۔"

"ہو جائے گا ماسٹر جی۔"

ماسٹر جی دس دن بعد کا کہہ دیتے، لیکن جمالے کے کہے مطابق کپڑے پہلے ہی تیار ہوتے۔

وہ اتنی کامل توجہ سے کام کرتا جیسے وقت کامل توجہ سے گزرتا ہے نہ ایک گھڑی پہلے، نہ ایک گھڑی بعد، کپڑے اس کے ہاتھ ایسے آتے جیسے اس کے ہاتھوں امر ہونے آئے ہوں وہ انہیں ایسے برتتا جیسے استاد کامل شاگرد کامل کو برتتا ہے۔ اس کے دل میں کھوٹ نہ تھی۔ اس کے کام میں کھوٹ نظر نہ آتا۔

اس کے اندر کوئی کم زیادہ کا ترازو نہ تھا۔ اس کے کام میں بھی یہ ترازو نہ جڑا۔ اس کے اندر ہاں ہی ہاں تھی۔ اس کے کام میں نا کیسے نظر آتی؟

پیارے جمال کا کام سب کا دلارا بن گیا۔

اور پیارا جمال...

خدا جانے۔





دکان میں آگ لگ گئی۔ ہفتہ پندرہ دن دکان بند رکھنی پڑی۔ ان ہفتہ، پندرہ دنوں میں جمال، جمال ہو گئی۔ اماں تو دنگ رہ گئیں۔ کاروں، ٹیکسیوں میں پوچھتے پاچھتے لڑکے، لڑکیوں کے گروپ ان کے گھر آنے لگے۔ تھیٹریکل سیزن شروع تھا نا۔ بڑی مارا ماری تھی۔ ایک دو گروپ اسے ساتھ لے گئے۔ ہفتے بعد دس ہزار دے کر بھیجا۔ ہفتے کا دس ہزار، اماں کا منہ کھل گیا۔ دس ہزار اماں نے پورے گن لیے تھے۔ وہ کپڑے نہیں گنے تھے جو جمال سی کر آیا تھا۔ سات دنوں کی آٹھ راتوں میں وہ صرف تیرہ چودہ گھنٹے سو کر آیا تھا۔

خیر... خیر...

کچھ بیگمات بھی آئیں پیچھے۔ اماں جمال کو کریدنے لگیں۔ "ایک سوٹ کا تیرا استاد کتنے پیسے لیتا ہے؟"

"مجھے نہیں پتا اماں!" اسے واقعی نہیں پتا تھا۔ اس نے پتا کرنا چاہا ہی نہیں تھا کبھی۔

"لو آٹھ سال سے اس کی دکان پر کام کر رہا ہے اور تجھے خبر ہی نہیں ہے۔" سیدھی سادی ہفتے میں ایک دن آدھ سیر گائے کا گوشت پکا کر صبر شکر کرنے والی اماں گوگل ڈاٹ کام بن گئیں۔ گھر سے نکلیں ناک پر سے مکھی اڑائی اور پتا کیا کہ یہ کم بخت ماری بڑی بڑی ٹیلرنگ کی دکانیں کتنے پیسے لیتی ہیں میڈموں سے۔

ماسٹر سترہ ہزار دیتا تھا جمال کو۔ وہ بھی باقی سب سے چھپا کر۔ اماں اسی میں پھولی نہ سماتیں کہ ایسے ہاتھ پیر کے ساتھ بھی ان کا شہزادہ محلے کے ہر شیر جوان لڑکے سے زیادہ کما کر لاتا ہے۔ اٹھارہ افراد کے اس کے کنبے میں سترہ ہزار بہت تھا۔ بہت تھا جب تک صبر تھا، شکر تھا، بہت تھا۔

ماسٹر جی کئی بار آئے، منت کی بیس سے پچیس دینے پر آگئے، پر اماں نہ مانیں۔

"لاکھ بھی دو تو اب یہ نہیں آئے گا۔ بس اپنا ہی کرے گا اب یہ۔"

ماسٹر بڑا آبدیدہ ہوا۔ اسے لگا دکان تو اب جل رہی ہے اب تو کوئی پانی اس آگ کو نہیں بجھا سکے گا۔

"کام کی بات نہیں، مجھے جمال سے بڑا لگاؤ ہے۔ بہن جی۔"

"ہاں تو روز آکر مل لیا کرنا۔" اماں ترخ کر بولیں۔

ماسٹر جی چلے گئے۔ جمال کی آنکھیں بھی ڈبڈبا گئیں۔

"خبردار جو تو اسے آگے پیچھے کہیں ملا ہو تو... لٹیرا... لوٹتا رہا تجھے۔"

جمال نے سر جھکا لیا۔ مان لینے والا سر کیسے اٹھاتا۔

ساری خواتین کو کہہ دیا گیا کہ گرمی، سردی سارے کپڑے جمال سے سلواؤ۔ گرمی، سردی سارے کپڑے جمالے سے سلوائے جانے لگے۔ ڈرائیور کے ہاتھ کپڑے بھیج دیے جاتے۔ فون پر تفصیلات بتا دی جاتیں۔ بل اماں ڈرائیوروں کو پکڑا دیتیں۔ کام چل سو چل ایسے چلا جیسے عربی گھوڑا میدان میں سرخرو ہونے کے لیے سرپٹ دوڑا ہو۔ یہ جاوہ جا۔

دو مرلے کے میدے کے گھر میں آپا کے شوہر اور چار بچوں سمیت سولہ افراد براجمان تھے۔ اوپر کا گھر کسی اور کا تھا۔

یا اوپر والا خرید لو، یا نیچے والا بیچ دو کے مصداق اماں نے ہی اوپر والا خرید لیا۔ ایک کمرہ برآمدہ اور سات فٹ کی چھت ان کے نصیب میں لکھی گئی۔ سلائی مشین کے قلم سے... کمرہ برآمدہ آپا کو دے دیا گیا اور تیسری منزل پر اماں نے کمرہ کچن ماربل لگوا کر بنا لیا۔ اوپر تلے کی تین منزلیں اماں کی ہوئیں۔ اماں گردن اکڑا کر اندرون شہر گھومتیں۔ آدھ سیر گائے کے گوشت کی جگہ ڈھائی سیر بکرے کے گوشت نے لے لی۔ کہاں تو سوچا کرتی تھیں کہ جیسے تیسے بیٹیاں بیاہ دیں۔ اب سونے کی قیمتوں پر نظر رکھا کرتی تھیں۔

جمال کے پیدائشی لنگ پر پہلے تو کڑھا کرتی تھیں کہ کیا چار بہنوں کے بعد بھی آیا تو ایسا ٹیڑھا میڑھا۔ کوئی گبھرو جوان ہوتا، ماں، بہنوں کا سہارا بنتا۔ اب وہ لنگ تو اماں کبھی کا بھول بیٹھی تھیں۔ خیر... خیر۔

آپا تو جیسے اماں نے قرض مانگ بیاہی تھی۔

وہی جانتی تھیں میدے کی نک چڑھی موسمی گاجر مولی کی ریڑھی سے تو گھر کا ایک بل ہی بمشکل نکلتا۔ بیٹیاں کہاں عزت سے نکل سکتی تھیں۔ تو آپا بیاہ دی گئی اور آپا اپنا بیاہ لے کر اماں کے پاس ہی آگئی۔ اس کے چار بچوں کا باپ کماتا نہ تھا۔ جیٹھ' دیور اب اور کھلا نہیں سکتے تھے۔ جمال ضرور کھلا سکتا تھا۔ اماں اور کہاں نکال باہر کرتی۔ مصدق تو کمائے گا نہیں' لیکن لڑکی کو بسائے گا تو سہی نا اور مصدق اتنا پیار کرتا تھا آپا اور بچوں سے کہ بھوکا مار دے گا۔ کما کر نہیں کھلائے گا۔ اماں' آپا کے پیار میں بندھی تھی۔ آپا مصدق کے اور مصدق "کچھ نہ کرنے کے۔"

کسی نے کہا ہے۔ غریب بہت ظالم ہوتا ہے۔ جس نے بھی کہا ہے۔ کمال کہا ہے۔

خیر تو جمالا تھا نا۔ کسی کو معلوم ہی نہیں ہوا کہ وہ کب اتنا لائق فائق ہو گیا۔ سلائی کٹائی میں کہ سب کو پیچھے چھوڑ دیا۔ بلکہ بہت سوں کو اپنے پیچھے لگا لیا۔۔۔ خیر۔۔۔ خیر۔۔۔ اس سے کیا ہوتا ہے کہ وہ کتنا لائق' کتنا قابل ہے۔ قدر اس کے فن کی تھوڑی تھی' قدر تو اس روپے کی تھی جو اس کے بدل میں آتا اور فرق شریف عرف میدے کے خاندان کو پڑا' بہت پڑا' میدے کے بیوی' بچوں کو۔۔۔ خود میدے کو۔۔۔ ریڑھی چلائی' چلائی نہیں تو نہ سہی۔ دکانوں کے تھڑوں پر بیٹھ کر سگریٹ پینے میں آخر کیا جاتا ہے۔ یہ جوان لونڈے بھی تو بے فکر بنے پھرتے ہیں۔ گیارہ بچوں کا باپ کیوں نہیں بے فکرا پھر سکتا۔ تھڑوں پر بیٹھ سکتا' سینما تھیٹر جا سکتا۔ چوک چوباروں میں بلاوجہ ٹہل سکتا۔ کیوں نہیں بھئی؟

ویسے میدا جمالے کا سگا باپ ہے۔ میدے کی بیوی جمالے کی سگی ماں ہے اور باقی کے دس سگے بہن بھائی' بھانجے' بھانجیاں اور ہاں ایک عدد سگا بہنوئی بھی۔

وہ سب کا سگا تھا۔ سب اس کے سگے تھے۔

تو اوپر والا گھر اماں نے پورے تیرہ لاکھ میں خریدا۔ یہ تیرہ لاکھ جمالے نے کئی بیگمات کے بیٹے' بیٹیوں کی شادیوں کے کپڑے سی کر اکٹھے کیے۔

اماں نے اکٹھے کیے۔ سیدھی سادھی اماں' سیدھی ہو گئیں۔ غربت کی تو ایسی کی تیسی۔ بہت نچوڑ لیا اس منحوس ماری غربت نے' تو اب اماں اس غربت کے سر ہو گئی تھیں۔ ایک ایک بال نوچ پھینکنا چاہتی تھیں' ہاں جی۔

وہ نو سال کی عمر سے پہلی دکان پر بیٹھا۔ اٹھارہ کا ہوتا' چھبیس سال کا ہو گیا۔

محلہ سیداں کی نیلی گلی کے گھپ اندھیرے گھر میں وہ کپڑے سلائی کرتا رہا' کرتا رہا' سردی آئی گرمی گئی بہار گزری خزاں چھائی اسے کیا خبر' وہ کیوں رکھے خبر' اس کی گھپ اندھیری کھپا میں تو ایک ہی موسم تھا۔ "سلائی کا" ایک ہی سُر تھا۔ سلائی مشین کی آواز کا۔

وہاں ایک ہی وقت آکر ٹھہر گیا تھا۔ سر جھکائے کام کرتے رہنے کا۔

جمال منہ اندھیرے اٹھتا۔ رات گئے سوتا۔ جب نیلی گلی کی باہری سڑک کا حلوائی اور نان بائی اپنی دکانیں بند کر رہے ہوتے' وہ اگلے سوٹ کو سینے کی تیاری کر رہا ہوتا۔ جب گھر والے مونگ پھلی چھیل چھیل کر کھا رہے ہوتے اور لحافوں میں گھسے زمانے بھر کے چٹکلے چھوڑ رہے ہوتے اور آخر کار تھک ہار کر سو جاتے' وہ تب بھی کسی میڈم کے شیفون پر ترپائی کر رہا ہوتا۔ کالر کی آخری سلائی بٹھا رہا ہوتا۔ کسی ناپسندیدہ سلائی کو ادھیڑ رہا ہوتا اور نہیں تو اگلے دن کی سلائی کے کپڑے کاٹ رہا ہوتا۔ سونے سے پہلے اماں یاد سے یاد کروا کر جاتیں۔

"کل میڈم انیلا کا ڈرائیور آئے گا۔ کپڑے تیار ہیں ان کے سب ہی۔"

"ہاں اماں۔"

کبھی کبھی وہ کہہ دیتا۔ "ایک رہ گیا۔"

"کیسے رہ گیا ایک' کیا کرتا رہا ہے تو۔۔۔ سلے کیوں نہیں ابھی تک سارے۔ کہا بھی تھا انہوں نے فلائٹ ہے ان کی اگلے ہفتے امریکہ کی۔ مجھے مروائے گا کیا تو' ایڈوانس پیسے دے گئی ہیں وہ۔ لو کر لو بات' کہہ رہا ہے سلے نہیں۔"



وہ شرمندہ ہو جاتا۔ سوچتا کیا کرتا رہا ہے کہ کپڑے سلے ہی نہیں۔ آخر کیا کرتا رہا ہے۔ سوچتا جاتا کپڑے سیتا جاتا۔

اس کا زمینی بستر کھپا میں ہی ایک طرف لگا تھا۔ عرصہ ہوا اسے ایمرجنسی سونے اور اٹھنے کی عادت تھی۔ ہر وقت کل فلاں سوٹ دینا ہے کی تلوار لٹکتی رہتی۔ وہ کبھی فارغ نہ ہوا۔ اسے کبھی فارغ نہ چھوڑا گیا۔

اماں اور بہنیں کپڑے استری کر دیتیں۔ بٹن لگا دیتیں۔ ترپائی کرنے کی کوششیں کرتیں۔ ایک آدھ سوٹ کر کے ان کا ہاتھ ٹیڑھا میڑھا' موٹا چوڑا چلنے لگتا۔ جمال کو پسند نہ آتی' پھر ان کے ہاتھ کی ترپائی وہ خود ہی کرتا جاتا۔ دس بار انہیں سکھانا چاہا' لیکن ان کے ہاتھوں نے بگاڑ کی ہی ضد پکڑ رکھی تھی۔

ہاں تو وہ اسی کھپا میں ایک طرف چٹائی پر سو جاتا۔ منہ اندھیرے اٹھتا' منہ ہاتھ دھو کر بیٹھ جاتا۔ جب تک اوپر والا نہیں خریدا تھا۔ سب پچھلے دوسرے کمرے میں ہی چٹائی پر سوتے تھے۔ اب وہاں ایک صوفہ سیٹ لا کر رکھا تھا۔ ڈیوڑھی سے اندر آؤ تو پہلے اس کی کھپا آتی تھی۔ سامنے ذرا بڑا کمرہ اور ساتھ اوپر کو جاتی سیڑھیاں۔ اوپر ہی باورچی خانہ کر لیا تھا اماں نے۔

اماں اٹھ کر پہلے اسے ناشتا دے جاتیں۔ ایک پراٹھا' ایک پیالی چائے' کبھی کبھار انڈے اور نہاری۔ وہ جلدی جلدی ناشتا کرتا۔ ہر روز ہی لگتا۔ بس آج ہی ذرا جلدی ہے۔ یہ ذرا جلدی کی روز پچھلے کئی سالوں سے آرہی تھی۔

ماسٹر جی کے یہاں انار کلی جاتا تھا تو کچھ آرام تھا۔ نو بجے دکان کھلتی۔ وہ آرام سے اٹھ کر نہا دھو کر پیٹ بھر ناشتا کر کے دکان پر چلا جاتا۔ جب سے گھر میں کام کرنے لگا تھا۔ بس جلدی جلدی کا اودھم مچا رکھا تھی۔ اماں ناشتا دے کر دو منٹ بعد ہی آجاتیں۔

"دو گھونٹ چائے ہے' ختم کر لے جلدی جمالے۔ دو بجے میڈم بلقیس کا ڈرائیور آئے گا۔"

وہ دو گھونٹ چائے چھوڑ ہی دیتا۔ کبھی کبھار اماں پیالی اٹھا کر وہ دو گھونٹ چائے خود اندر کر لیتیں۔ اماں نے اس جلدی جلدی کے چکر میں اس کا پراٹھا ہی چھوٹا پتلا سا بنانا شروع کر دیا تھا۔ موٹا پراٹھا کھانے میں کتنا وقت لگ جاتا ہے نا۔ پتلے سے پیڑے کو وہ پھیلا دیتیں جلدی کھائے گا' جلدی چبائے گا تو ہی۔۔۔ تو ہی۔

خیر۔۔۔ خیر۔

تو ان گھر کے نو سالوں کے کام میں وہ دن کے دو بار واش روم میں جانے کے نکال کر۔ مشین سے کتنی بار اٹھ کر گیا کا حساب آسانی سے لگایا جا سکتا ہے۔ سردیوں میں پندرہ دنوں میں ایک بار نہانے کو۔

اماں کہتیں۔ "اتنی ٹھنڈ ہے' کیا کرے گا نہا کے۔ کیسا جاڑا لگا ہے' ہڈیوں میں گھس کر کھوکھلا کر دیتی ہے ایسی ٹھنڈ۔"

اور یہ ٹھنڈ اپریل تک رہتی۔ گرمیوں میں کچھ ایسا عالم رہتا ہے کہ نہا کر پنکھے کے نیچے بیٹھو تو جسم جڑ جاتا ہے۔ پسینہ تو اچھا ہوتا ہے' جسم ترو تازہ رہتا ہے۔ وہ سر جھکائے کام کرتا رہتا' نہانے نہ جاتا۔ وقت نے اس کی یہ ضرورت ہی مار دی کہ نہانا بھی ضروری ہے۔ ہاں تو تین بار عیدین کی نمازیں پڑھنے گیا۔ وہ بھی یوں کہ محلے والوں نے اماں کو شرم دلائی کہ کمائی کی اس مشین کو نماز تو پڑھنے بھیج دیا کرو۔ کمائی کی مشین تین نمازیں ادا کر آئی۔ اماں کا بس نہ چلا مولوی صاحب کو گھر بلا کر مشین کے آگے ہی جماعت لگوا لیتیں۔ اماں کہتی تھیں جوان کے ہاتھ ایسا ہنر ہوتا تو وہ رات کو سوتیں بھی نا۔ بھئی صرف ہاتھ چلانے سے ہی سونا نکل رہا ہے تو ہاتھ کون بے وقوف روکے۔

☼ ☼ ☼

آپا سے چھوٹی رابعہ کی بھی شادی ہو گئی۔ محلے والے مہینوں رابعہ کے جہیز کو لے کر باتیں کرتے رہے۔ اتنا جہیز' سب کو جمال سا بھائی ملے۔

اماں نے تین تین سو چار چار سو دے کر باہر کے درزی سے کپڑے سلوا لیے رابعہ کی شادی کے' لیکن جمال کو تنگ نہ کیا۔ اس نے کہا بھی رابعہ کے کپڑے تو

سی دیتا ہوں پر اماں نے کہا۔

"نا بھئی تو صرف میڈموں کے کپڑے سی دیر ی نہ کر۔"

رابعہ کی شادی ہو گئی۔ اب رابعہ سے چھوٹی صائمہ اور ہما کا جہیز تیار ہونے لگا تھا۔ سب سے چھوٹا جمیل تھا۔ وہ اور اس سے اوپر کی چار بہنیں اسکول جاتی تھیں۔ اماں کہتیں 'ابھی تو پوری چھ کی بٹالین جمالے کو بیاہنی ہے۔ تو یوں ہوا کہ جمال لیٹرین میں دو منٹ سے زیادہ لگا دیتا تو اماں ذرا اونچی آواز سے چلانے لگتیں۔

"تیرا پیٹ خراب ہے جمال۔ پھکی لاتی ہوں تیرے لیے ابھی۔"

جمال پھکی کھالیتا۔ پیٹ ٹھیک ہو جاتا۔ کٹائی کرتا جاتا۔ سلائی مشین کی موٹر پر پیر کا دباؤ رکھے رکھتا۔ بے جان کپڑے اس کے ہاتھوں نکل کر جان دار ہوتے جاتے۔ رات ڈھل جاتی دن نکل آتا۔ دن ڈوب جاتا۔ رات چھا جاتی۔ سلائی کٹائی جاری رہتی۔ سردی آتی بارش برستی 'خوب برستی دھنک نکلتی' تارے ٹمٹماتے۔ لاول حلوائی کی دکان پر کام کرنے والے لڑکے آتے اور چلے بھی جاتے۔

نیلی گلی کے گھروں کی چھتیں اونچی ہو گئیں۔ کسی نے ماربل لگوالیا۔ کسی نے مکان بیچ دیا۔ اس کے ہم عمر لڑکے بیاہ دیے گئے۔ گلی کے باہر کی سڑک پکی ہو گئی۔ اتنا کچھ ہو گیا' لیکن جمال کی کھپا میں کچھ نہ بدلا۔ وہاں وہی ریشم' جارجٹ' شیفون' کھدی' لان' لینن' انارکلی' تنگ پاجامے' ٹیل گاؤن' ساڑھی' بلاؤز' شلوار قمیص کا ہی موسم رہا۔ کس پر کون سا ڈیزائن بنے گا۔ یہ یاد رکھا جاتا۔ کسے کس دن اور تاریخ کو دینا ہے' یہ یاد دلایا جاتا۔ یہی موسم ہر دن' ہر پہر رہا۔ ہر حال میں رہا۔ اس کی بیماری میں بھی اس کا پیچھا نہ چھوڑا۔ وہ کھانستا' کانپتا صرف کام کرتا' اسے صرف کام کے لیے پیدا کیا گیا تھا۔ اس پر صرف کام ہی فرض کیا گیا تھا۔

خیر۔۔۔ خیر۔

صائمہ کی شادی بھی دھوم دھام سے ہو گئی۔ ہما کے ساتھ اماں نے سوچا۔ جمالے کا بھی نکاح پڑھوا دیا جائے۔ کم بخت مارے یہ لوگ باتیں بہت کرتے ہیں' اماں بہانے سے گاؤں سے جمیلہ کو لے آئیں۔ اماں کی بہن بھی تو سیدھی سادی پر جمیلہ کو شہر میں بیاہنا نہیں چاہتی تھی۔ وہ بے چاری بس اتنا ہی کہتی جاتی' بار بار۔

"یہ شہر والے بڑے ظالم ہوتے ہیں آپا۔" "ہم تو نہیں ہیں۔" اماں اترا کر کہتیں۔

خیر جمیلہ کو اماں بہانے سے لے آئیں کہ چلو سیدھی سادی ہے' گاؤں کی چھوری' ایک کونے میں پڑی رہے گی۔ مہینہ دو مہینہ شہر کے رنگ دیکھ لے گی تو ماں کو بھی راضی کر لے گی۔

تو گاؤں کی چھوری میدے کے گھر اندرون شہر آگئی۔ لمبے سیاہ گھنے بالوں اور موٹی موٹی آنکھوں والی جمیلہ' اس کی بھنویں اور پلکیں جنگل سی گھنی تھیں۔ ان میں چراگاہوں سی شادابی اور شفافیت تھی۔ جھرنے اس کی آنکھوں میں گر کر اس کے وجود کو جھلملا جاتے۔

اماں نے اسے انارکلی' عجائب گھر' گلشن پارک' جناح پارک' چڑیا گھر گھمایا۔ خوب سیر کروائی' سیل سے کپڑے جوتے بھی لے دیے۔ اماں بڑی خوش تھیں اس سے۔ گھر کے سارے کام منٹوں میں کر دیتی۔ صبح سویرے ہی سب کام نپٹ جاتے۔ کپڑے دھل جاتے۔ سالن روٹی پک جاتی اور تو اور اس نے آٹھ دس سالوں کے بنے گندے سندے لحاف گدے نکال نکال دھوئے۔ روئی کو دھوپ' سکھایا۔ اماں کے ساتھ جا کر بھروالائی اپنے ہی سر پر گٹھڑ رکھ کر گھر لاتی۔ دھوپ میں بیٹھ کر نگندے ڈال دیتی۔ ہفتے میں دس بارہ رضائیاں گدے تیار اور تو اور جمال کو اس کے ہاتھ کی ترپائی بھی پسند آگئی تھی۔ ہاتھی کان کے سے پاجامے بھی سی دیتی تھی۔

لو اماں کو تو دو لوگ مل گئے۔

ہاں تو شروع میں جمیلہ کی خوب آؤ بھگت کی گئی کہ بس شہر والوں کو پسند کر لے' پھر وہ بھی نان چنوں' چائے بابوں پر آگئی۔ جیسے کپڑا کاٹ کر سی کر پہن لیا جاتا ہے اور کترنیں ادھر ادھر رلتی پھرتی ہیں ویسے ہی وہ کر دی گئی۔

سارے گھر کا کام کرنا جیسے اسی پر فرض ہو گیا۔ اماں نے نکاح پڑھوایا نہیں اور اسے اپنی بہو ہی سمجھ کر بیٹھ گئیں۔ کام سے فارغ ہوتی تو اماں جمالے کے پاس بیٹھا دیتیں۔ وہ بھی گھنٹوں ترپائی کرتی جاتی، بٹن ٹانکتی رہتی۔

سردیوں کے دن تھے۔ جمال کی ٹھنڈی کھپا' میں بیٹھے بیٹھے وہ کانپ جاتی۔ ہاتھ پیر سن ہو جاتے۔ اس کا جی چاہتا۔ اوپر جا کر دھوپ میں بیٹھنے کو۔ ایک دو بار اس نے خالہ سے کہا کہ کپڑے وہ اوپر دھوپ میں بیٹھ کر ترپائی کردیتی ہے، لیکن خالہ نے پرزور منع کردیا۔ کپڑوں کا اس کھپا سے نکلنا ایسے ہی ممنوع تھا جیسے بنا چاند کے رمضان کا روزہ رکھ لینا۔

اتنے مہنگے کپڑوں پر داغ دھبا لگ جائے، کون بھرے گا۔ فرش پر صاف پلاسٹک بچھا تھا۔ ایک دیوار گیر الماری اماں نے خاص ان کپڑوں کے لیے بنوائی تھی۔ وہاں احتیاط سے کپڑے تہ کیے رکھے ہوتے۔ بیگمات — دس دس بار کہتیں۔

"بہت مہنگے کپڑے ہیں کوئی داغ دھبا نہ لگے۔"

جمیلہ نے جی کڑا کرکے آٹھ، دس دن تو کام کیا، پھر بھاگنے لگی، کام سے نہیں سیلن زدہ دم گھوٹ کھپا سے۔

"جمال بھائی! آپ کو ڈر نہیں لگتا۔"

"کس سے؟"

"اس کمرے کی چھت نہ گر جائے۔"

"چھت کیسے گرے گی بھلا۔"

"سب گھر والے چھت پر ہیں نا۔ صرف ہم دو ہی نیچے ہیں۔"

وہ ہنسا بہت ہنسا بہت اچھا ہنسا۔ "تم جاؤ، میں خود کرلوں گا۔"

"میں یہ کام اوپر لے جاتی ہوں، دھوپ نکلی ہے، دھوپ میں بیٹھ کر۔"

"داغ لگ جائے گا۔"

"اچھا۔۔۔" وہ بیٹھ گئی۔

"تم جاؤ جمیلہ۔"

"نہیں جمال بھائی! آج کرلیتی ہوں، کل سوچوں گی کروں یا نہیں۔ میرے پاس شہر کی بہت باتیں اکٹھی ہوگئی ہیں، میں رضیہ کو جا کر بتاؤں گی کہ شہر والے گڈے گڑیاں جتنے گھروں میں رہتے ہیں، کبوتروں کے لیے بڑے بڑے گھر بنواتے ہیں اور اپنے لیے۔" وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر ہنسی، ہنستی ہی رہی۔

جمال بھی ہنسنے لگا۔

"میرا تو بڑا دم گھٹتا ہے آپ کے گھر میں۔ ہمارے گھر نا میں شام کو ابے کی سائیکل دیر تک چلاتی رہتی۔ رضیہ بھی اپنے بھائی کی سائیکل لے آتی ہے اور ہم ریس لگاتے۔ اتنا بڑا گھر ہے ہمارا۔ آپ تو کبھی آئے ہی نہیں نا۔ خالہ سے پوچھ لیں بے شک۔ جھوٹ نہیں بولتی میں اور یہ آپ کا گھر ہے۔ یہاں تو سائیکل رکھنے کی بھی جگہ نہیں ہے اور یہ آپ کا کپڑوں کا گودام، ایسا لگتا ہے ابھی ابھی کنویں سے پانی نکالا ہے۔"

جمال ہنستا رہا۔ اپنا کام کرتا رہا کنواں۔۔۔ ہاہاہا۔

"دھوپ چمک رہی ہے آج تو خوب۔" وہ باربار کہتی جاتی۔

"دھوپ بھی چمکتی ہے بھلا؟" جمال کہہ بیٹھا۔ سالوں سے اس نے کپڑوں کی ہی چمک جو دیکھی بھالی تھی۔

"تو کبھی نہیں دیکھی دھوپ چمکتی، آئیں میرے ساتھ، آئیں نا۔ میں دکھاؤں کیا اس ڈربے میں سارا وقت بیٹھے رہتے ہیں، کچھ خانۂ خدا کی طرف بھی نظر کریں، دیکھئے کیسے کیسے رنگ بکھرے ہیں شیفون، جارجٹ کے رنگوں کو بھول جائیں گے۔"

وہ اسے اوپر لے آئی اور وہ اس کے ساتھ اوپر آگیا۔ اس کی بہنیں اماں آپا کے چار بچے اور اس کا سگا بہنوئی بھی چھت پر ادھر ادھر بیٹھے کینو مالٹے کھارہے تھے۔ دھوپ سینک رہے تھے۔ اماں نے جو اسے آتے دیکھا مانو سوواٹ کا کرنٹ لگا۔ بلب جل کر بجھا۔

"جمالے تو۔۔۔ اوپر؟"

جمال ایک طرف بیٹھ گیا۔ کھپا کی سیلن میں جڑا اس کا جسم کھلنے لگا۔ اسے بڑا اچھا لگا۔ اماں نے فٹافٹ اسے کینو چھیل کردیے۔ جمیلہ آنکھوں کے اشارے سے پوچھتی رہی۔

"کیسی چمک رہی ہے پھر دھوپ۔"

جھٹ پٹ اماں نے اسے تین، چار کینو کھلائے اور نیچے چلتا کیا۔ لیکن اب ذرا سی دیر ہوچکی تھی۔ سورج مکھی کی جڑ نکل آئی تھی۔ وہ روز پندرہ بیس منٹ ضرور دھوپ کی چمک دیکھ جاتا۔ جمیلہ بہانے سے اس کے قریب کہیں سرگوشیاں کرتی جاتی۔ جمال اس کے لیے اس بچے جیسا تھا جس کی انگلی تھام کر اپنی انگلی کے اشارے کر کرکے اسے اس نے دنیا دکھائی تھی۔ خانہ خدا کے رنگ دکھائے تھے۔ وہ بہت خوش ہوئی اپنے استاد بننے پر۔

"وہ سامنے چھ سات گھر چھوڑ کر جو ڈربہ معاف کیجئے گا جو گھر ہے اس کی چھت پر وہ ادھر کونے میں چھپا بیٹھا ایک مور ہے۔ وہ ادھر۔۔۔ ہاں لال ٹین کے پاس۔۔۔ ہاں وہی میرے ہاتھ کی سیدھ میں دیکھیں نا جمال بھائی۔"

جمال آنکھیں سکیڑ کر مور ڈھونڈتا۔

"ٹھنڈی یخ رات کے بعد دھوپ نکلے تو یہ مور ناچتا ہے۔"

"مور ناچتا بھی ہے؟" جمالے کو پتا ہی نہیں تھا کہ یہ مور شور ناچتے بھی ہیں۔ وہ ٹھنڈی یخ رات کا انتظار کرنے لگا۔ ایک دو بار اس نے جمیلہ سے پوچھا بھی۔

"آج رات بڑی ٹھنڈ ہے۔ اچھا تو کل ناچے گا مور۔"

وہ ہنس دیتی۔ "کیا پتا۔"

اماں اور باقی سب اتوار بازار گئیں۔ اماں تو بس دس پندرہ منٹ کا جانا آنا ہی کرتی تھیں۔ جمالے کی فکر لگی رہتی تھی نا۔ باقی سب پھرتی رہتی تھیں، تو ان دس پندرہ منٹوں کے لیے جمال اور وہ اوپر آگئے۔ دونوں نے چھت کی دیوار سے۔۔۔ ایک ہی دیوار سے ٹیک کر ذرا دور مور کو ناچتے دیکھا۔

مور پنکھ دونوں کے دل میں ہوا کرنے لگے۔ مور کیوں ناچ رہا ہے۔ جیسے انہیں خبر ہوگئی۔ انسان کیوں نہ ناچے، انہوں نے سوچ لیا۔

گھنی بھنوؤں والی کی آنکھوں میں دھنک اتر آئی۔

جمال مبہوت رہ گیا۔ وہ مور کو دیکھنا بھول گیا۔ اس کے اندر ایک سوال جاگا۔ جمیلہ کا سوال، وہ کھڑے کھڑے جمیلہ کا سوالی بن گیا۔

اور اس کے بعد جو کپڑے سلے انہوں نے ساری میڈموں کو خوش سا کردیا۔

"کمال کردیا اس بار تو، میری بیٹی تو پھولے نہیں سما رہی تھی گاؤن پہن کر۔ اس کی دو فرینڈز بھی پوچھ رہی تھیں تمہارا۔" ایک میڈم نے باقاعدہ فون کرکے کہا۔

اس کے دل میں کوئی کھوٹ نہیں تھا۔ اس کے دل میں محبت کا سوتا پھوٹا اور سب نکھر کر اجلا اجلا ہونے لگا۔ اس کے فن کو آٹھ چاند لگ گئے۔

"اماں! مجھے اوپر والا کمرہ دے دیں۔" جمالے نے عجیب بات کی۔ اماں کا سارا دن منہ کھلا اور ساری رات آنکھیں۔

"کیوں تو کیا کرے گا اوپر کے کمرے کا؟"

"نیچے اندھیرا بہت ہوتا ہے۔ نہ دن کی خبر نہ رات کی، دھوپ بھی نہیں آتی۔"

"دھوپ کا کیا کرے گا؟"

"دھوپ بڑی پیاری ہوتی ہے اماں۔"

"اب تو گرمی آنے والی ہے۔ پگلے تیرا کمرہ تو ایسا ٹھنڈا ہے کہ جیسے اے۔ سی لگا ہو۔ ہمیں دیکھ، کیسے گرمی میں تڑپ تڑپ جاتے ہیں۔ تندور بن جاتا ہے یہ تیسری منزل کا کمرہ۔"

"ابھی تو دسمبر ہے اماں، نہیں لگے گی مجھے گرمیوں میں گرمی۔"

باربار کی تکرار سے اماں نے اس کا سامان اٹھوا کر اوپر رکھوادیا۔ اب وہ روز چھت پر آنے لگا تھا۔ یہ بھی نقصان تھا۔ اوپر کے کمرے میں کھڑکی سے دھوپ سیدھی اس جگہ آدھ گھنٹہ ٹھہرتی جہاں اس کی مشین رکھی تھی۔ یوں وہ مزے سے دھوپ میں کام کرتا جاتا۔ ادھر ادھر کے دنیاوی شوروغوغے سے مزے لیتا۔ آس پاس کے سب چھتوں پر ہوتے۔ وہ ایک نظر ان سب پر بھی ڈال لیتا۔

خوش تھا۔ اسے اچھا لگ رہا تھا۔ کھلے آسمان کو دیکھتا

تو سکون سا ملتا۔ ڈھلتی شام دیکھتا' گہری رات دیکھتا۔ رات کے تھال پر سجے نکلتے چراغ دیکھتا۔

اس کے اوپر آنے سے رات کو سب اب نیچے سوتے۔ دن میں اوپر آجاتے۔ لیکن اس کے کمرے میں کوئی نہ گھستا۔ رات کو جمیلہ اس کا کھانا لے آتی اور سیڑھیوں پر نظر رکھ کر اسے کھلی چھت پر لے آتی اور جگمگ جگمگ ننھے چراغ دکھاتی' دھند ہوتی تو وہ اسے کہتی کہ دس تارے ڈھونڈ دیں۔ وہ دس ہزار ڈھونڈ لیتا۔ اس کی آنکھوں میں۔

"ہمارے گاؤں آؤ تو آسمان ایسے صاف شفاف ہوتا ہے کہ ان ستاروں سے نظر ہی نہیں ہٹتی۔ جی چاہتا ہے ہاتھ بڑھا کر سب مٹھی میں بند کرلیں۔ جھولی بھر لیں۔"

"میں تمہارے گاؤں آؤں گا۔"

"ضرور آنا۔"

"حیدر آبادی کرتا سی کرلاؤں گا' بہت بھلا لگے گا تم پر۔"

"ضرور لانا۔"

"ساتھ انڈین چنز۔۔۔ سرخ۔۔۔ ہری۔۔۔ پیلی۔"

"ہاں سرخ تو ضرور ہی۔"

"چلو صرف سرخ ہی۔"

"اور چوڑیاں۔۔۔"

"وہ ست رنگی۔ سارے رنگ ہوں گے سارے۔"

وہ اماں کے ڈر کا بہانہ کرتی نیچے بھاگ جاتی' وہ بہت دیر کھڑا دھندلے آسمان میں دس ستارے ڈھونڈتا رہتا۔

"جمالے۔" اماں اوپر آتیں۔

"ہاں اماں۔"

"یہاں کیا کررہا ہے' اتنی ٹھنڈ میں۔" اماں کی توپ مارکہ آواز نکلتی۔

وہ چپ کرکے کمرے میں آجاتا' کوئی جواب نہ دیتا۔ اماں کپڑے گننے لگتیں۔

"پاجامہ سی دے جلدی۔ باؤلا ہوگیا ہے تو تو۔۔۔ ٹک کر کام ہی نہیں کرتا۔ تیری بہن کی تاریخ ڈالنی ہے۔ تجھے خبر ہی نہیں ہے۔ دو بہنیں بیاہ دے گا تو خدا کے حضور رتبے والا ہی ہوگا نا۔ کیا کیا نہیں کرتے بھائی بہنوں کے لیے جمیل تو چھوٹا ہے ابھی' تو تو ذمہ دار بن۔"

وہ شرمندہ ہوگیا۔ اس رات ساری رات نہ سویا اور سارے کپڑے فجر سے پہلے سی دیے۔

نماز پڑھ کر جمیلہ چپکے سے اس کے کمرے میں آئی اس کی آنکھیں ڈبڈبا گئیں۔ "ساری رات نہیں سوئے۔"

وہ خاموش رہا۔ وہ اس کے پاس بیٹھ گئی اور خاموشی سے کام کرنے لگی۔ اماں آئیں۔ دیکھ کر نہال ہوگئیں۔

اگلی صبح وہ جمال کو لیے اس منڈیر کی طرف کھڑی تھی جہاں سے سڑک نظر آتی' یہاں دودھ دہی' حلوے نان کی کئی دکانیں تھیں۔ ہمہ وقت رش لگا رہتا۔

"یہ سامنے والا حلوائی دودھ میں سنگھاڑوں کا آٹا ملاتا ہے۔"

"اچھا؟" اسے حیرت ہوئی "تمہیں کیسے پتا۔"

"میں نے کتنی بار دیکھا ہے آپ نے تو کبھی ادھر اُدھر جھانکا ہی نہیں نا کہ یہاں وہاں کیا ہورہا ہے اور وہ جو نان والا ہے نا اس کا' اس کا نا۔۔۔"

وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر ہنسنے لگی۔

"اس کا کیا۔۔۔؟" جمال کو اس کی ہنسی بڑی پیاری لگی۔

"وہ جو نیلی ٹنکی والا گھر ہے نا۔ اس باجی سے چکر چل رہا ہے۔ باجی روز آتی ہے۔ آٹھ' دس نان بنا پیسوں کے لے جاتی ہے۔"

"ہوسکتا ہے وہ اس کی سگی بہن ہو یا رشتہ دار ہو۔"

اب وہ پیٹ پر ہاتھ رکھ کر ہنسنے لگی۔ "بہت بھولے ہیں آپ۔ بہت ہی زیادہ۔"

"اچھا۔۔۔ میں بھولا ہوں۔" وہ بھی ہنسنے لگا۔

تو جمال نے بھی ہنسنا شروع کردیا۔ چھت کی منڈیر سے سر نیچے کرکے چند تماشے وہ بھی دیکھ کر ہنس لیتا۔



سر اٹھا کر آسمان کی دھند سے لپٹ جاتا اور بارش کی چھم چھماہٹ پر وہ بھی جھومنے لگا۔ ادھر ادھر کی چھتوں سے چلتے عشق ممنوع اس نے بھی پکڑ لیے۔ وہ اعتکاف جس میں وہ سالوں رہا۔ اب اس سے باہر آنے کا وقت آنے لگا۔ وہ جمیلہ کے اوپر آنے کا انتظار کرتا۔ جمیلہ اس کے ہاتھ سے سلے ایک ایک کپڑے پر ہاتھ پھیرتی جاتی کہتی جاتی۔

"جادو ہے آپ کے ہاتھوں میں' جادو۔"

ایک عالم نے اس کی تعریف کی تھی یہ تعریف سب پر بھاری تھی۔ ایک وہ تھے جو یہ جادو پہنتے تھے۔ ایک وہ تھے جو یہ جادو کھاتے تھے۔ لیکن وہ ان دونوں میں سے کوئی نہ تھی۔ جمال کو اپنے جادوگر ہونے پر فخر ہونے لگا۔

"آرام بھی کیا کریں۔ ورنہ یہ کُب پکا ہوجائے گا۔" وہ رات کو اسے کہہ کر سوتی۔

وہ اپنے کُب کو کچا کرنے کے لیے رات کو جلدی سے سونے لگا۔

"آسمان سے برف گرے گی جمال۔"

وہ کمرے میں آئی اور جلدی سے کہہ کر چلی گئی۔ اماں کا دھڑکا لگا رہتا تھا نا۔ موسلا دھار بارش ہورہی تھی اور کچھ ہی دیر میں آسمان سے برف گرنے لگی۔

جمال دبا دبا مسکرانے لگا اور برف اکٹھی کرنے لگا۔ نیچے سب لحافوں میں دبکے تھے ابلے انڈے کھا رہے تھے۔ کوئلے والی انگیٹھی تاپ رہے تھے۔ اس کو دیا انڈا ٹھنڈا ہوگیا۔ وہ سردی کی بارش میں بھیگ کر بھی گرم ہی رہا۔

اماں نے دیکھا تو چیخ ماردی۔ "نمونیہ ہوجائے گا جمالے باؤلے۔"

لیکن اسے نمونیا نہ ہوا۔ اسے آسمان سے گرتی برف بہت اچھی لگی۔ وہ ننھا بچہ بن گیا جو جنگل میں دور تک تتلی کا پیچھا کرتا ہے گھٹنوں پانی میں تیرتی مچھلیوں کو دیکھتا ہے اور تو اور جو بلی کے بلونگڑوں کو اپنے ساتھ بستر میں سلانا چاہتا ہے۔

گھنٹہ بھر وہ برف اکٹھی کرتا رہا۔ اماں نے لال انگارہ آنکھوں سے جمیلہ کو دیکھنا شروع کردیا۔ یہ گاؤں کی چھوری' ہونہہ۔۔۔ اندھی نہیں تھیں اماں۔

☼ ☼ ☼

اگلے دن ایک اور قصہ ہوا۔

عید میلاد النبی کا دن تھا۔ گاؤں میں بھی اچھا خاصا اہتمام ہوتا' لیکن جمیلہ تو اندرون شہر کی سجاوٹ دیکھ کر حیران رہ گئی۔ ایسی رونق کہ میٹھی عید سے بھی زیادہ' سب نے نئے کپڑے پہنے' رات مہندی' لگوائی' چوڑیاں پہن کر آئیں سب۔

جلوس آنا تھا' سب چھتوں' منڈیروں پر چڑھے تھے۔ لڑکوں کا جلوس گھروں سے باہر تھا۔ ایک صرف جمال حسب دستور گھر کے اندر تھا۔ سارے حلوائی خالص دودھ کی بنی کھیر کی ٹھوٹھیاں' کچے ماتھے پر ہرے رومال باندھے بانٹ رہے تھے۔ لڑکوں کا جم غفیر تھا جو جلوس میں کئی ہزار ٹھوٹھیاں' نان حلوے' کینو' سیب' جوس کے ڈبے' بریانی کے چھوٹے ڈبے اور سبز چائے بانٹ رہے تھے۔ جمیل انہیں بھی اندر سب لا لا کر دے رہا تھا۔ گھر میں کھانے پینے کی چیزوں کا ڈھیر لگ گیا تھا۔ ذرا کی ذرا جمال بھی جلوس دیکھنے باہر آیا۔ جمیلہ نے سرگوشی کی۔

"آپ بھی جاؤ نا نیچے۔"

"میں۔۔۔ میرا کیا کام۔"

"سب لڑکے ہیں وہاں۔۔۔ جلوس کا استقبال کریں۔ گلے ملیں۔۔۔ کھیر کھائیں۔۔۔ کھیر بانٹیں۔۔۔ اور کیا کرنا ہے۔"

وہ چپکے سے سیڑھیاں اتر کر نیچے آگیا۔ اماں گلی کے نکڑ پر گلی کی دوسری عورتوں کے ساتھ بن سنور کر کھڑی تھیں۔ اس پر نظر پڑتے ہی سارا جلوس ماتمی ہوگیا۔

"جمالے! تو کہاں؟"

"اماں یہ ذرا لالا حلوائی تک۔۔۔"

"کیا کرے گا جاکر۔۔۔ اتنی دھکم پیل ہے وہاں۔"

"ابھی آیا اماں۔" وہ چلا گیا۔ اماں دیکھ کر رہ گئیں۔

"آج تو واقعی عید ہے۔ بھئی جمالے کی شکل جو دیکھ لی۔" پڑوسن خالہ نے مسکرا کر طنز کیا' اماں کا سارا مزا کرکرا ہو گیا۔

جمیلہ ہاتھ ہلا ہلا کر جمال کو اوپر سے اشارے کر رہی تھی کہ فلاں ٹرالی پر مکہ مدینہ کیا کمال کا بنا ہے' فلاں ٹرالی کیسی سجی ہے۔ فلاں کیسے اچھل اچھل کر ناچ رہا ہے۔ عید واقعی عید ہو گئی۔

جمال بھی ٹھوٹھیاں کجے جلوس میں بانٹنے لگا۔ کسی نے اس کے گلے میں ہرے رنگ اور سنہرے کناروں والا دوپٹا ڈال دیا۔ پیشانی پر رومال باندھ دیا اور پھر آخری ٹرالی میں بیٹھ کر وہ بھی جلوس کے سنگ لاہور کا چکر لگانے کے لیے نکل کھڑا ہوا اور رات گئے واپس آیا اور آتے ہی سو گیا۔ اس نے کبھی اتنی جگمگاہٹ نہیں دیکھی تھی۔ وہ کبھی ایسے جشن کا حصہ نہیں بنا تھا۔ آج سب ہو گیا۔

اماں اگلے ہی دن جمیلہ کو اس کے گاؤں چھوڑ آئیں۔

"تیرا رشتہ ڈال آئی ہوں۔ تیری خالہ کہہ رہی تھی۔ سوچ کر جواب دیں گے۔" اماں نے جمال کو آکر بتایا۔

"جمیلہ ہاں کہے گی تو خالہ کیسے انکار کریں گی۔"

جمیلہ نے نا کی یا خالہ نے جمیلہ کا چھوٹا بھائی مٹھائی کا ڈبہ لے کر آگیا' گھڑی دو گھڑی بمشکل بیٹھا' چائے بسکٹ کو ہاتھ بھی نہ لگایا۔

"جمیلہ کا نکاح ہو گیا ہے۔ شریف لوگ ہیں۔ عزت دیتے ہیں۔ بیٹیاں تو کسی کی بھی گھر نہیں رہتیں خالہ۔"

اماں ہونہہ کہہ کر رہ گئیں اور پھر مسکراہٹ دباتی ہوئی جمال کے پاس آئیں۔

"جمیلہ کا نکاح کر دیا تیری خالہ نے' عجیب ڈنگر بہن ہے میری۔ مجھے ہاں نا کی نہیں اور لڑکی کا نکاح پڑھوا دیا۔ پندرہ مرلے کا گھر ہے سسرالیوں کا' گجرات گاؤں میں' کہاں وہ کہاں ہم سب اپنا بھلا ہی سوچتے ہیں۔ ہم ٹھہرے غریب' جمیلہ تو یہاں بھی کہتی پھرتی تھی ڈربہ... ڈربہ... خیر... خیر۔"

"تو جمیلہ کا نکاح کسی اور سے ہو گیا۔" سارا دن دھاگے ٹوٹتے رہے۔ قینچی اس کے ہاتھ سے پھسلتی رہی اور تو اور مشین کی دو سوئیاں ٹوٹ گئیں۔

پندرہ مرلے کا گھر۔ جمیلہ... لیکن مور کو ناچتے تو ان دونوں نے دیکھا تھا۔ جمال کو یاد آیا ایک بار جمیلہ اور صائمہ اوپر چھت پر باتیں کر رہی تھیں۔ وہ اندر کپڑے سی رہا تھا۔

"کیسا لگا ہمارا لاہور۔" صائمہ نے اِترا کر ایسے پوچھا جیسے لاہورن ہونے کا تاج صرف اسی کے سر پر ہے۔

"ہاں جی دیکھا... یہ بڑی بڑی سڑکیں' بلڈنگیں' دکانیں' بازار اور گھر۔" گھر کے نام پر... وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر ہنستی رہی۔

صائمہ چڑ گئی۔ "یہاں گھر مہنگے ہوتے ہیں نا' ایویں کھویں بات نہیں یہاں گھر بنا لینا۔"

"روشنی ہوا بھی خریدنی پڑتی ہے کیا۔ اپنا گھر ہی دیکھ لو' دھوپ بارش کے لیے تیسری منزل پر آنا پڑ رہا ہے۔ نچلا حصہ تو غار ہے مانو غار۔"

"اے بہن یہی سب ہے یہاں۔ تجھے کیا پتا کیسے رہا جاتا ہے یہاں۔"

"سب پتا ہے مجھے... گھر چھوٹے ہوں' روشن ہوا دار ہوں' میرا تو دم گھٹتا ہے ایسے بند گھروں میں۔"

دو ڈھائی مرلے کے گھر سے بڑے گھر کا رشتہ نہیں ملنے کا تجھے یہاں۔ اتنے سے گھر میں کہاں رکھے گی صحن' برآمدہ' روشن دان' ہوادان۔"

"دو ڈھائی مرلے والا میرے کہنے پر اس سے بڑا بھی بنوا دے گا۔ اسے بھی کچھ سکون ہو گا۔ قدر کرے گا میری۔"

"گاؤں کی چھوری کے اتنے نخرے۔"

"ہاں بھئی' یہ نخرہ تو بنتا ہے۔"

تو جمال نے ذرا سے بڑے گھر کا حساب لگانا شروع کر دیا۔ ہما کی شادی بھی جلد ہی ہو جائے گی۔ پیچھے کی پانچ رہ جائیں گی۔ دو کی اپنے بعد کر دے گا' پھر گھر بنائے گا۔ باقی وقت کے ساتھ سب ہوتا جائے گا۔ وہ

جمیلہ کے لیے ایک چھوٹا سا گھر تو لے ہی سکتا تھا نا۔ اس نے اماں سے کہا۔

"اماں میری کمیٹی ڈلوادیں کہیں۔"

"کمیٹی۔۔۔ تو کیا کرے گا کمیٹی۔۔۔ بابا میں نے ڈال رکھی ہے تیری بہنوں کی شادیوں کے لیے کمیٹی۔"

"اماں میرے لیے ایک ڈال دے۔ میں ایک گھر لوں گا۔"

صرف خدا ہی جان سکتا تھا کہ اس نے کس فرشتہ صفت انداز سے یہ خواہش ظاہر کی تھی ایک گھر کی۔ جیسے ایک عبادت گاہ کی۔ اس میں کہیں دنیا اکٹھا کرنے کا لالچ نہ تھا۔ لالچ اس کے جسم کی کسی پور میں نہ تھا' لالچ ہوتا تو وہ لاکھوں روپے سی کر اماں کے ہاتھ نہ پکڑاتا جاتا۔ یہ تو صرف اس تاج محل کو بنانے کی چاہ تھی جو محبت کے نام پر محبت کرنے والے بنا دینا چاہتے ہیں۔ اس میں کچھ برا نہ تھا' اس میں کچھ حرام نہ تھا۔

"گھر۔۔۔" اماں کئی لحظے اس کا منہ دیکھتی رہیں۔ "یہ گھر ہے نا۔۔۔ اور کتنے گھر لے گا۔"

"صرف ایک لوں گا' صرف ایک۔" وہ جمیلہ کا نام نہ لے سکا۔

اماں نے توپ مار کہ نظروں سے اسے دیکھا۔

خیر۔۔۔ خیر۔

اپنے فن میں راجہ ادھیراج (راجوں کا راجا) اپنا تاج محل مسمار کروا بیٹھا' جو مور سنگ کیا تھا دونوں نے اس رقص عاشقاں کا کیا بنا۔

بائیس ہزار کی ساڑھی کی پلیٹیں بیٹھنے میں نہ آئیں۔ مسز حماد دنگ رہ گئیں۔ ساڑھی اٹھا کر ڈرائیور کے ساتھ آئیں۔

"یہ ساڑھی سی ہے کہ لہنگا؟ مسز حماد کا رنگ فق ہو رہا تھا۔

جمال مسز حماد کے منہ کی طرف دیکھنے لگا۔ "مجھے معاف کردیں آپا جی۔" وہ ایک دم سے رونے لگا ہاتھ بھی جوڑ دیے' مسز حماد ہکا بکا رہ گئیں۔

"کوئی بات نہیں' ہو جاتا ہے اگر ٹھیک ہو جائے تو ورنہ۔۔۔"

جمال نے ٹھیک کرنے کے لیے ساڑھی نما لہنگا پکڑ لیا۔ تین دن بیمار رہا۔ کپڑے سیتا رہا۔ چھ ماہ بعد پھر تین دن بیمار رہا۔ جمیلہ کی رخصتی تھی نا۔

چھبیس سال کا جمال چھتیس سال کا ہو گیا۔ ہما' زارا۔۔۔ حنا بیاہی گئیں۔ اس کا بھی نکاح ہو گیا۔ بیوی بیاہ کر اس گپھا میں آگئی۔ اماں کے دور کے رشتے دار تھے۔ ان کی لڑکی تھی۔ لڑکی نے ایسے حالات دیکھے تھے کہ ماچس کی آدھ جلی تیلی بھی محفوظ کر لیتی کہ کام آئے گی۔ کپڑوں کی کترنوں سے اس نے اٹھتے بیٹھتے کئی رلیاں بنا لیں اپنی نندوں' نندوں کی نندوں کو دیں۔ بے چاری ان لوگوں میں سے تھی جو سال میں تیسرا جوڑا بنا لیتی تو خود کو فضول خرچ سمجھنے لگتی اور توبہ توبہ کرتی کہ قیامت کے دن اس فضول خرچی کا حساب کیسے دے گی آخر۔

جمال چھتیس سے چھیالیس' سینتالیس' اڑتالیس کا ہو گیا۔ اس کی بیٹی دس سال کی ہو گئی۔ سویرا جس کی آنکھیں جنگل سی گھنی تھیں۔ ہاں تو اس نیلی گلی کے آس پاس کے مکینوں کا کہنا تھا کہ جمالے کی شادی نہیں ہونے کی' شادی ہو گئی' اچھا تو کوئی اولاد نہ ہونے دے گی میدے کی جورو۔۔۔ اولاد بھی ہو گئی۔ خیر اب اور نہیں ہونے کی اولاد۔ جمال کے اور اولاد نہ ہوئی خیر۔۔۔ اماں مر گئیں۔۔۔ ساری بہنیں بیاہی گئیں' جمیل دبئی چلا گیا۔

مشین چلتی رہی۔ چلتی رہی۔ اوپر کے کمرے سے وہ اپنی گپھا میں واپس آگیا تھا۔ موروں سے اسے نفرت ہو گئی تھی۔ جاڑے کی راتوں میں اس نے کبھی تارے نہ ڈھونڈے۔

مشین جو چلتی رہی' خیر۔۔۔ خیر۔

وہ سلائی کا کام کرتا ایسا لگتا جیسے ہڈیوں کے ڈھانچے کو کھال سا رنگ دے کر مشین کے آگے بٹھا دیا گیا ہو۔

ہاں تو یوں ہوا کہ اوپر کی دو منزلیں بیچ کر اماں نے آپا کے شوہر کو کاروبار کے لیے پیسے دے دیے۔۔۔ جمال کے سگے بڑے بہنوئی کو۔ چھوٹی رابعہ کو قسطوں پر



پلاٹ لے دیا۔ وہ قسطیں جمال کو بھرنی تھیں۔ سونے کے کڑے' جھومر۔ ٹیکے بھی اماں نے قسطوں پر حاصل کیے۔ الیکٹرونک کی بڑی چھوٹی چیزیں جو پچھلی چار کو ٹرک بھر بھر دیں وہ سب بھی اتنا سامان دیا کہ سسرالیوں نے اٹھا اٹھا گیلریوں میں رکھا۔

خیر۔۔۔ خیر۔

مشین چلتی رہی۔ کبھی رک جاتی تو منزہ بے چاری یاد دلاتی۔ "تین دن بعد پہلی تاریخ ہے۔ قسطوں والے۔"

ہاں تو وہ اڑتالیس سال کا ہو گیا۔ خاندان میں کسی مرگ' غم' جوگ' سنجوگ تیہ نہ گیا' پہلے اماں جاتی تھیں' پھر ابا جانے لگے۔ اب منزہ چلی جاتی۔ میلے ٹھیلے اس پر حرام تھے۔ عید' بقر عید اس پر واجب نہ ہوتی تھیں۔ اس پر ایک ہی فرض تھا۔ اس کا ایک ہی فرض تھا۔ "مشین چلانا۔"

سویرا بڑی ہونے لگی تو ٹھوڑی تلے ہاتھ ٹکا کر اسے دیکھے جاتی۔ ایک دن رونے لگی۔ "میں تھک گئی تجھے دیکھتے دیکھتے ابا۔"

ابا جمال مسکرا دیا' سر جھکا کر کام کرنے لگا۔

ایک دن آئی۔ "آسمان سے برف گر رہی ہے ابا۔"

"کیسی برف؟" اتنے سالوں بعد وہ ٹھنڈا ٹھار ہونے لگا۔

"گول گول موٹی موٹی۔۔۔ چل ابا! برف اکٹھی کریں۔"

"مجھے نہیں کرنی۔" اس کے ہاتھ کانپنے لگے۔ ماہی' ماہی کرتے کسی کا حلق سوکھا۔۔۔ سوکھا ہوا۔۔۔ بنجر پھوٹا۔

"میں نے تو کبھی ایسے برف گرتی نہیں دیکھی۔ چل ابا تو بھی دیکھ لے۔"

جمال نے اپنی بیٹی کا ہاتھ تھام لیا۔ منزہ دہلیز میں کھڑی ژالہ باری دیکھ رہی تھی۔

نیلی گلی سے باہر لال حلوائی کی دکان کے باہر جواب لال کا بیٹا چلاتا تھا۔ سویرا اسے لے کر کھڑی ہو گئی۔ سڑک سفید ہو چکی تھی۔ چھوٹے بڑے خوب مستی کر رہے تھے۔ آسمان سیاہی میں لپٹا تھا کیا بادل آج نوحہ کناں تھے؟ اس نے آسمان کی طرف دیکھا' اسے سکون نہ ملا۔

سویرا سڑک پر جھکی برف جمع کر رہی تھی۔ اس کے سر پر جمال کھڑا تھا۔

میدے کا بیٹا۔۔۔ آپا کا بھائی۔۔۔ جمیلہ کا خالہ زاد۔۔۔ اور۔۔۔ اور۔۔۔ جمال درزی۔۔۔ ماسٹر۔۔۔ جادوگر۔

جمال درزی نے آسمان کی طرف دیکھا اور پھر دیکھا اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔ آسمان سے برف گر رہی تھی۔ کیا وہ کروبی (اعلا درجے کا فرشتہ) تھا۔ ہاں شاید۔۔۔ نہ ہوتا تو ایسے پھوٹ پھوٹ کر نہ رو رہا ہوتا۔ وہ چوغہ پوش درویش تھا۔ اسے چوغہ پوش درویش ہی رہنے دیا گیا۔

جمال درزی دائم الحبس (عمر بھر کا قیدی) برف برساتے آسمان تلے کھڑا پھوٹ پھوٹ کر رو رہا ہے۔



نورِ عین

# وہ اک حرفِ یقین

ناولٹ

وہ ایک خوب صورت سرسبز باغ تھا۔ تاحد نظر مخملی گھاس کی وسیع و عریض چادر آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچا رہی تھی۔ دودھیا سی ٹھنڈی روشنی ہر طرف پھیلی ہوئی تھی۔ دائیں طرف ٹھنڈے یخ پانی کا شفاف چشمہ بہہ رہا تھا جس میں جھلکتا نیلا آسمان روح کو تازگی بخش رہا تھا۔ بائیں طرف گہرے سرخ اور بے تحاشا سفید رنگت لیے شبنم سے دھلے گلاب بہار کی ٹھنڈی ہوا کا لطف اٹھا رہے تھے۔ فاریہ نے گلاب کا سرخ پھول ٹہنی سمیت توڑا اور اسے چشمے کے ٹھنڈے میٹھے پانی سے غسل دینے لگی۔

پھول پانی کی لہروں سے ٹکراتا ہوا ایسے جھول رہا تھا' جیسے عالم سرور میں ہو۔ فاریہ کھلکھلا کر ہنس دی۔ یونہی ہنستے ہنستے اس نے سامنے دیکھا تو مبہوت رہ گئی۔ زمین سے آسمان تک ایک کمان کی شکل میں پھیلی ہوئی قوسِ قزح بے تحاشا خوب صورت لگ رہی تھی۔ فاریہ کا ہاتھ اب ساکت ہو چکا تھا کیونکہ آسمان سے زمین تک پھیلی اس رنگین سیڑھی سے کوئی نیچے اتر رہا تھا۔ وہ شاید کوئی پری تھی۔ سر سے پاؤں تک سفید لباس پہنے وہ دھیرے دھیرے نیچے آئی تھی اور اب فاریہ کی طرف بڑھ رہی تھی۔ فاریہ حیرت سے یک ٹک اس کی طرف دیکھ رہی تھی لیکن وہ خوف زدہ ہرگز نہیں تھی۔ نہ جانے اس سفید لباس میں ملبوس وجود میں ایسی کیا بات تھی کہ فاریہ کو اس سے ذرا برابر بھی خوف محسوس نہیں ہو رہا تھا۔ اب وہ پری اس کے قریب آچکی تھی۔ اتنی کہ وہ ہاتھ بڑھا کر اسے چھو سکتی تھی۔ دھندلے نقوش واضح ہوئے تو پھول فاریہ کے ہاتھ سے پھسل کر نیچے پانیوں میں جا گرا۔

"ماما!" فاریہ کے ہونٹوں نے بے آواز جنبش کی۔

"ماما! آپ آگئیں۔ میں نے آپ کو بہت مس کیا۔" فاریہ کھڑے ہوتے ہوئے بولی۔ ماما خاموشی سے مسکراتی رہیں۔

"ماموں آپ بھی... آپ کب آئے۔ اب تو آپ مجھے چھوڑ کر نہیں جائیں گے؟" فاریہ نے بائیں جانب دیکھا تو عامر ماموں بھی سرتاپا سفید لباس میں ملبوس مسکراتے ہوئے اسی کی طرف دیکھ رہے تھے۔

فاریہ وارفتہ سی اپنی ماما کی طرف بڑھی لیکن ایک عجیب منظر نے اسے ساکت کر دیا۔ جس جگہ اس کی ماما کھڑی تھیں' وہاں سے مخملی گھاس غائب ہو چکی تھی اور خشک مٹی اڑ اڑ کر ان کے پاؤں کو ڈھانپ رہی تھی۔ ان کا وجود تیزی سے بھربھری مٹی میں تبدیل ہو رہا تھا اور پھر ان کا چہرہ بھی مٹی نے ڈھک لیا۔ جس جگہ وہ کھڑی تھیں' اب وہاں بھربھری مٹی کا ایک چھوٹا سا ڈھیر تھا۔ فاریہ نے دھڑدھڑاتے ہوئے دل کے ساتھ بائیں جانب دیکھا تو وہاں بھی مٹی کا ایک چھوٹا سا ڈھیر تھا۔

"ماموں...!" وہ زور سے چیخی۔

اب وہ مٹی باغ میں موجود ساری مخملی گھاس تیزی سے ڈھانپ رہی تھی۔ وہ خوب صورت باغ تیزی سے ایک قبرستان کا منظر پیش کرنے لگا تھا۔ نیلے پانی کا وہ ٹھنڈا میٹھا چشمہ لال رنگ کے گاڑھے مائع میں بدل چکا تھا۔

"نہیں نہیں!" اپنے کانوں پر کس کر ہاتھ رکھے آنکھوں کو سختی سے بھینچے ہوئے فاریہ حلق کے بل چیخ رہی تھی۔ حلق میں کانٹے اگ آئے تھے۔ نفی میں دائیں بائیں سر ہلاتے ہوئے وہ یکایک اس چشمے میں جا





گری۔
ایک جھٹکے سے اس کی آنکھ کھلی۔ وہ پسینے میں شرابور تھی۔ صد شکر کہ کمرے کی لائٹ کھلی ہوئی تھی۔ ایک زبردست سی جھرجھری لیتے ہوئے وہ اٹھ بیٹھی۔ دیوار پر موجود کلاک رات کے تین بجا رہا تھا۔ آج پھر اس کی نیند کا دورانیہ صرف تین گھنٹے رہا۔ بے چینی اور خوف نے اس کو پوری طرح سے اپنے حصار میں جکڑ لیا۔ اس نے پاؤں میں سلیپر اڑسے اور واش روم میں گھس گئی۔ پورے پانچ منٹ بعد جب وہ باہر نکلی تو کمرے میں تیزی سے ادھر سے ادھر چکر لگانے لگی۔ ساری دنیا خواب خرگوش کے مزے لے رہی تھی اور وہ دھک دھک کرتے ہوئے دل کے ساتھ پورے کمرے میں ادھر سے ادھر چکرا رہی تھی' کسی پنڈولم کی طرح.....

"اوہ گاڈ! یہ تو کم و بیش پچیسواں چکر ہے۔ آخر وجہ کیا ہے؟"

جاگنگ کرتا ہوا صارم کھڑکی کے پردے پر چکراتے ہوئے نسوانی وجود کو دیکھ کر بڑبڑایا۔ وہ صبح پانچ بجے سے اسے کمرے کے ایک کونے سے دوسرے کونے تک چکر لگاتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔ یہ جانے بغیر کہ یہ پریڈ رات تین بجے سے جاری ہے۔

اب وہ عین اس کمرے کی کھڑکی کے سامنے کھڑا تھا اور جاگنگ کرنا بھول چکا تھا۔

"ایک سو دس.....ایک سو گیارہ.....ایک سو بارہ۔" اس نسوانی وجود کو پرسوچ نگاہوں سے دیکھتے ہوئے اس کی گنتی اب بھی جاری تھی۔

☼ ☼ ☼

"السلام علیکم ایوری باڈی!" بلیک ٹوپیس پہنے خوشبوؤں میں بسے ہوئے صارم نے کرسی کھینچتے ہوئے کہا۔ البتہ گہری پرشوخ نگاہیں سامنے موجود ہستی پر جمی ہوئی تھیں' جو پڑی سی زرد چادر سے اپنا وجود ڈھکے ناشتے میں مگن تھی۔ اس کی سفید رنگت میں سنہری پن جھلک رہا تھا۔ غضب کی گھنی پلکوں نے خوب صورت آنکھوں کو ڈھانپا ہوا تھا۔ البتہ چہرے پر یاسیت طاری تھی۔ پھر بھی صارم نے ایک نظر دیکھتے ہی اسے پسندیدگی کی سند عنایت کردی۔

مگر عجب بے نیازی تھی اس کے انداز میں کہ اس نے نظر اٹھا کر ایک دفعہ بھی صارم کی طرف نہیں دیکھا حالانکہ وہ اچھا خاصا ڈیشنگ تھا۔ ہزاروں میں اپنے دراز قد اور پرکشش شخصیت کی وجہ سے ممتاز نظر آتا تھا۔ بلاشبہ وہ ماحول پر کسی سحر کی طرح چھا جانے کی صلاحیت رکھتا تھا لیکن وہ گڑیا جیسی لڑکی اس کے سحر کا شکار بہرحال نہیں ہوئی تھی۔

صارم نے کندھے اچکاتے ہوئے کرسی سنبھالی۔

"نیند پوری ہو گئی؟" ثمینہ بیگم نے فرائی انڈے کی پلیٹ صارم کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ ان کے لہجے میں اپنے اکلوتے بیٹے کے لیے پیار ہی پیار چھلک رہا تھا۔

"جی ماما! بہت اچھی نیند آئی بلکہ بہت عرصے بعد اتنی گہری نیند سویا ہوں۔ دنیا کے کسی بھی ملک میں چلے جاؤ' اپنے بیڈ روم کی بات ہی کچھ اور ہے لیکن میرا خیال ہے کہ مجھے دیکھ کر کسی اور کی نیندیں اڑ گئی ہیں۔"

گہری نظروں سے فاریہ کی طرف دیکھتے ہوئے اس نے شوخ لہجے میں جواب دیا۔ صارم کی بات پر فاریہ نے پلکیں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا اور اگلے ہی پل فوراً" جھکالیں۔

فاریہ کی کالی سیاہ آنکھوں نے صارم کو سچ مچ متاثر کیا تھا۔ اس کی ساحر آنکھوں میں کسی قسم کا کوئی تاثر نہیں تھا۔ حالانکہ وہ سمجھ رہا تھا کہ اسے دیکھ کر فاریہ کے گالوں پر گلال بکھر جائے گا۔ وہ شرمائے گی۔ لجائے گی لیکن وہاں ایسا کچھ نہیں تھا۔

"شاید وہ اپنے آپ پر گزرنے والی قیامت کے کرب سے ابھی تک آزاد نہیں ہو پائی ہے۔" یہ سوچتے ہوئے صارم نے ایک ہاف فرائی انڈا کانٹے کی مدد سے اپنی پلیٹ میں منتقل کیا۔

"مجھے تو بڑے سکون کی نیند آئی۔ آخر میرا بیٹا جو گھر آگیا ہے۔ ویسے کس کی نیندیں اڑ گئی ہیں۔" ثمینہ بیگم نے ہنستے ہوئے پوچھا۔

"کسی کی نہیں ماما! بس ایسے ہی مذاق کر رہا تھا۔ آپ بتائیں پاپا کب تک آئیں گے۔" صارم نے چائے کا بھاپ اڑاتا کپ اٹھایا۔

"رات کو حسن صاحب سے بات ہوئی تھی۔ ابھی پاکستان آنے میں ایک دو مہینے لگیں گے۔ تمہیں تو پتا ہے نا کہ اپنے کاروبار سے ان کا لگاؤ کتنا شدید ہے۔ ویسے اتنے دن باہر کبھی گزارے تو نہیں۔ شاید کام کا برڈن کچھ زیادہ ہی ہو گیا ہے۔ اب تمہیں بھی کاروبار میں ان کا ہاتھ بٹانا چاہیے لیکن تم نے تو اپنے لیے الگ ہی کام چن لیا ہے۔" ثمینہ بیگم کے انداز میں ہلکی سی ناراضی در آئی۔

"کم آن ماما! آپ پریشان کیوں ہوتی ہیں۔ پاپا کی خواہش پر ہی تو میں نے یہ پروفیشن چنا ہے اور آپ فکر مند نہ ہوں۔ میں کاروبار میں بھی ان کا ہاتھ ضرور بٹاؤں گا۔" صارم نے اپنے لہجے میں دنیا بھر کی تر و تازگی سمیٹتے ہوئے کہا۔

"انسان ہی رہو' دیو بننے کی کوشش نہ کرو۔ ویسے تمہاری کانفرنس کیسی رہی۔"

"بہت زبردست۔ پہلے ریسرچ ورک اور پھر کانفرنس دونوں ہی بہت کامیاب رہے ہیں۔ میرے کیریر میں بہت ہیلپ کرے گی یہ ریسرچ۔" صارم نے فاریہ کی طرف دیکھا جو ان دونوں کی گفتگو سے بے نیاز چائے پینے میں مصروف تھی۔

"شکر ہے اللہ کا کہ تمہارا کام مکمل ہوا۔ میں تو کب سے سوچ رہی تھی کہ تم جلدی سے آجاؤ تاکہ تمہاری شادی کی باقاعدہ تقریب کروں۔ اب تم آگئے ہو تو لگے ہاتھ یہ کام بھی کر لیتے ہیں۔ تمہیں کیا پتا۔ ماں کے دل میں بیٹے کی شادی کا ارمان اس کے بچپن سے ہی کیسے مچلتا رہتا ہے۔"

"کیوں ماما! دوسری بہو لانے کا ارادہ ہے۔ پہلی پسند نہیں آئی کیا۔" صارم نے فاریہ کی طرف دیکھا' جس کے ہاتھ واضح طور پر کانپ رہے تھے۔

"شکر ہے محترمہ انسانوں جیسے جذبات بھی رکھتی ہیں۔" دل ہی دل میں ہنستے ہوئے وہ فاریہ کی کیفیت پر محظوظ ہوا۔

"ارے نہیں میری بہو تو بہت پیاری ہے اور مجھے دل و جان سے پسند ہے۔ مت بھولو بیٹا جی! کہ ابھی صرف نکاح ہوا ہے۔ رخصتی ابھی باقی ہے۔ نکاح پر تو میں اپنے دل کے ارمان نکال نہیں پائی۔ اب شادی پر دیکھنا بس تم۔ میں آج ہی حسن صاحب سے بات کرتی ہوں۔ تم کل ہی کارڈ چھپنے کے لیے دے آنا۔"

ثمینہ بیگم کی بات پر فاریہ کو زور کا اچھو لگا تھا۔ شدید کھانسی سے اس کا چہرہ لال ہو گیا۔

"یہ پانی لیجیے۔" صارم نے اپنا پانی کا گلاس فاریہ کی

طرف بڑھایا لیکن صارم کے ہاتھ کو جھٹکتے ہوئے فاریہ نے اپنے قریب پڑی منرل واٹر کی بوتل کا ڈھکن کھول کر منہ سے لگا کر سرعت سے اپنے حلق میں انڈیلا۔ طبیعت کچھ سنبھلی تو وہ کسی کی پروا نہ کرتے ہوئے تیزی سے اپنے کمرے کی طرف بھاگی۔

صارم ابھی تک ہاتھ میں پانی کا گلاس پکڑے ششدر تھا۔ چہرے پر موجود پریشانی ماتھے پر شکنوں کے جال میں ڈھل چکی تھی۔

"تم مائنڈ نہ کرنا بیٹا! فاریہ ابھی تک اپنی تکلیف کو بھلا نہیں پائی ہے۔ اسی لیے ایسا کر جاتی ہے اور ویسے بھی وہ ہمیشہ منرل واٹر ہی پیتی ہے۔ دوسرے پانی کو تو اس نے کبھی ہاتھ بھی نہیں لگایا۔ ابھی غم تازہ ہے۔ وہ آہستہ آہستہ زندگی کی طرف پلٹ آئے گی۔" انہوں نے اپنے تئیں صارم کو مطمئن کرنے کی کوشش کی۔

"اوکے ماما! میں رات کو دیر سے گھر آؤں گا۔ آپ کھانا کھا لیجیے گا۔"

سنجیدگی سے کہتے ہوئے صارم نے بریف کیس اٹھایا۔ ثمینہ بیگم اس کے چہرے سے اس کے جذبات کا اندازہ نہیں لگا پائی تھیں۔

☼ ☼ ☼

"شکر ہے اللہ کا آپ آ گئے۔" بابا کب آئیں گے۔ کی گردان کرتے ہوئے آپ کی لاڈلی ابھی ابھی سوئی ہے۔" فرح بیگم نے گیٹ کھولتے ہوئے کہا۔

"بس آج دکان پر بہت رش تھا اسی لیے دیر ہو گئی۔ یہ فروٹس پکڑو۔ صبح فاریہ کو دے دینا۔ اس نے فرمائش کی تھی۔" احمد صاحب نے بائیک گیٹ کے پاس بنی چھوٹی سی روش پر کھڑی کرنے کے بعد اس کے اگلے ہینڈل سے لٹکا ہوا شاپر فرح بیگم کو تھمایا۔

"آپ منہ ہاتھ دھو کر فریش ہو جائیں۔ میں دو منٹ میں کھانا گرم کر کے لاتی ہوں۔ آپ کی فیورٹ بریانی بنائی ہے۔"

"بریانی.... کیا بات ہے۔ جلدی سے لے آؤ پھر' بہت بھوک لگی ہے۔" احمد صاحب واش بیسن کی طرف بڑھے۔

"عفت بھابھی کے بھائی کی شادی ہے۔ انہوں نے خاص طور پر شادی میں شرکت کے لیے دعوت دی ہے لیکن شادی میں شرکت بڑی مہنگی پڑ جائے گی۔ زیادہ نہیں ایک سوٹ میرا' دو فاریہ کے۔ دولہا دلہن کے کپڑے اور سلامی کے پیسوں پر ہی آٹھ دس ہزار اٹھ جائیں گے۔ کرائے کے اخراجات الگ سے ہوں گے۔ میں سوچ رہی ہوں' بھابھی کو منع کر دوں۔" فرح بیگم نے سنجیدگی سے کہا۔

"ارے نہیں۔ رشتے داری کا معاملہ ہے۔ ہم شادی میں شرکت ضرور کریں گے۔ پیسوں کی فکر نہ کرو۔ میں انتظام کر لوں گا۔ تم جانے کی تیاری کرو۔ بیس ہزار کافی ہوں گے نا' میرے بھی ایک دو سوٹ بنا لینا۔" احمد صاحب نے ذوق و شوق سے بریانی کھاتے ہوئے کہا۔

"بیس ہزار میں تو اچھی خاصی تیاری ہو جائے گی۔ آپ کھانا کھا لیں۔ میں آپ کے لیے چائے بنا کر لاتی ہوں۔"

ایک سرشاری کے عالم میں فرح بیگم نے تیزی سے پاؤں میں چپل اڑسی اور چائے بنانے چل دیں۔

☼ ☼ ☼

"کیا ہو رہا ہے ماما جان!" صارم نے کچن میں داخل ہوتے ہوئے بے حد خوشگوار موڈ میں کہا۔

"کچھ نہیں ماما کی جان! چیز آملیٹ بنا رہی ہوں سوچا آج تمہارا فیورٹ ناشتہ بناؤں۔" ثمینہ بیگم نے پیاز کاٹتے ہوئے کہا۔

"آپ بیٹھیں ماما! آج ناشتا بدولت خود بنائیں گے۔" صارم نے ثمینہ بیگم کے گلے میں بازو حمائل کیے۔

"اچھا.... پھر کھا سکو گے۔ انڈا ابالنا تو تمہیں آتا نہیں۔ آملیٹ خاک بناؤ گے۔ پیچھے ہٹو۔ فضول میں دیر کروا رہے ہو۔" ثمینہ بیگم نے صارم کو پیار بھرے انداز میں ڈانٹا۔



"ارے ماما! چھ ماہ ملک سے باہر رہا ہوں۔ گھر سے دوری نے اچھا خاصا کوکنگ ایکسپرٹ بنا دیا ہے۔ آپ یہ چھوڑیں اور یہاں بیٹھیں اور میرا کمال دیکھتی جائیں۔" ثمینہ بیگم کے ہاتھوں سے نرمی سے ادھ کٹی پیاز لے کر انہیں کچن میں موجود کرسی پر بٹھاتے ہوئے صارم نے کہا۔

"ماما! یہ چھری اتنی کالی کیوں ہو گئی ہے۔ آپ اسے جلاتی رہی ہیں کیا۔ ہمارے گھر کے برتن تو ہمیشہ چمکتے رہتے ہیں۔" پیاز کے بعد ہری مرچیں باریک باریک کترتے ہوئے وہ حیرانی سے بولا۔

"پتا نہیں بیٹا! میں نے کافی مانجھا ہے اسے۔ ٹھیک ہو جاتی ہے پھر سے کالی ہو جاتی ہے بلکہ دو تین دفعہ تو چھریاں بھی تبدیل کر چکی ہوں۔ شاید فاریہ سے جل جاتی ہیں۔ خیر چھوڑو میں نے کبھی اس سے پوچھا نہیں۔ ابھی اپنے حواس میں ہی کہاں ہے۔ اللہ اس پیاری سی بچی پر رحم کرے۔ تم مجھے یہ بتاؤ آملیٹ تو شاید بنا لو پراٹھے کیسے بناؤ گے۔" ثمینہ بیگم نے ہنستے ہوئے پوچھا۔

"اب آپ مجھے انڈر ایسٹیمیٹ کر رہی ہیں۔ بس پانچ منٹ صبر کریں۔ ایسے خستہ اور سنہری پراٹھے بناؤں گا کہ آپ انگلیاں چاٹتی رہ جائیں گی۔" صارم نے مصروف سا جواب دیا۔ انڈے اور چیز کی خوشبو آہستہ آہستہ کچن میں پھیلنے لگی۔

"ماما! ایک بات بتائیں۔ کیا فاریہ اس رشتے سے خوش ہے۔ ایکچوئلی اس کے کل والے رویے سے میں کافی ڈسٹرب ہوں۔ آپ نے نکاح سے پہلے اس کی رضامندی تو لی تھی نا۔" صارم نے ایک لمحے کو رک کر پوچھا۔

"نہیں بیٹا! ایسی کوئی بات نہیں ہے۔ میں نے خود اس سے نکاح سے پہلے بات کی تھی۔ ویسے بھی وہ مضبوط کردار کی حامل ہے۔ اتنا تو اندازہ میں لگا ہی چکی ہوں۔ تم خوامخواہ کے وہم اپنے دل میں مت پالو۔ تم تو جانتے ہو نا کہ اپنے واحد سہارے کے چھوٹ جانے کا غم انسان کو اپنا آپ بھلا دیتا ہے اور ویسے بھی جن حالات میں شادی ہوئی ہے' وہ شدید ڈسٹرب ہو گئی ہے ورنہ بہت اچھی بچی ہے۔ میرے ساتھ کچن کا سارا کام کرواتی ہے۔ ہاں بس صفائی پسند تھوڑی زیادہ ہے۔ گرم پانی سے کچن کو دن میں تین چار بار دھوتی ہے۔ پانی ابالے بغیر نہیں پیتی۔ مجھ سے کبھی کوئی فرمائش نہیں کی۔ بس سات آٹھ بڑی بڑی چادریں ہی منگوائی ہیں۔ چادر لپیٹ کر ہی کمرے سے باہر آتی ہے۔ روزانہ نئی چادر بدلتی ہے حالانکہ گھر میں کوئی مرد ملازم بھی نہیں ہے۔ شاید اس کا لائف اسٹائل ہی ایسا ہو گا آہستہ آہستہ ایڈجسٹ ہو جائے گی۔ ویسے میرا دل بہت چاہتا ہے کہ وہ میرے پاس بیٹھے' ہنسے کھیلے۔ مجھ سے باتیں کرے۔ نہ جانے وہ دن کب آئے گا۔ پتا نہیں وہ اس صدمے سے باہر کیسے نکلے گی۔" ثمینہ بیگم نے صارم کو گرم گرم خستہ پراٹھے کو پلیٹ میں رکھتے دیکھ کر تسلی سے جواب دیا تاکہ وہ پریشان نہ ہو۔

"مگر اسے جلد سے جلد اس صدمے سے نکلنا ہو گا آخر اس کا شوہر ایک بے حد قابل اور کوالیفائڈ سائیکاٹرسٹ ہے۔" ناشتے کی ٹرے ٹیبل پر رکھتے ہوئے صارم نے مضبوط لہجے میں کہا۔

☼ ☼ ☼

"ارے واہ! آج تو لاؤنج میں بڑی رونق ہے۔" صارم نے ٹی وی کے سامنے بیٹھی فاریہ کو دیکھ کر ٹکڑا لگایا۔ وہ آج بھی بڑی سی چادر میں ملفوف تھی لیکن آج چادر کا رنگ گلابی تھا۔ چہرہ گلابی رنگ کے ہالے میں مقید چاند کا ٹکڑا لگ رہا تھا لیکن وہ چہرہ آج بھی بے تاثر ہی تھا۔

صارم نے سائیڈ پر رکھے ہوئے سنگل صوفے پر اپنی جگہ سنبھالی اور اپنے پیپر سینٹرل ٹیبل کے پائے دان پر رکھ دیے۔ یوں کہ فاریہ اسے مخاطب کیے بغیر ادھر سے باہر نہیں جا سکتی تھی۔

"ارے کہاں بیٹا! یہ تو کبھی ٹی وی دیکھتی ہی نہیں ہے۔ وہ تو میں نے ہی زبردستی شام کی چائے پر اسے ادھر بلوا لیا ہے۔ فاریہ کو تو آج کل کی لڑکیوں کی طرح کپڑے

بنانے کا کوئی شوق ہی نہیں۔ سب کچھ مجھ پر چھوڑ رکھا ہے۔ زبردستی پاس بٹھایا ہے تاکہ اس کی پسند ناپسند اور کلرز چوائس کے بارے میں مجھے کچھ آئیڈیا ہی ہوجائے۔ ویسے فاریہ بیٹا! یہ اورنج اور گرین کنٹراسٹ بھی اچھا لگ رہا ہے نا۔ ذرا یہ ڈائری اور پینسل پکڑانا۔ ڈیزائنر کا نمبر نوٹ کرلوں۔ یہ ڈریس بھی ضرور آرڈر کروں گی۔ کسی دعوت میں پہن لینا۔"

ثمینہ بیگم نے فاریہ کی طرف دیکھ کر ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے ٹیبل پر رکھی ہوئی ڈائری اور پنسل کی طرف اشارہ کیا۔ وہ فاریہ کی عدم دلچسپی بھانپ چکی تھیں۔

ثمینہ بیگم اپنی ڈائری میں جبکہ صارم فاریہ کے چہرے کے بدلتے ہوئے تاثرات کا جائزہ لینے میں مصروف ہوگیا۔ جس کے ہاتھ واضح طور پر کانپ رہے تھے۔ ہونٹوں کو کچلتے ہوئے وہ اپنے آنسوؤں کو پلکیں جھپک جھپک کر روکنے کی کوشش کررہی تھی۔ سانس کا زیروبم بھی بڑھ چکا تھا۔ شاید وہ اٹھ کر چلی جاتی اگر صارم نے اس کا راستہ مسدود نہ کررکھا ہوتا۔ صارم نے صوفے پر پڑے ہوئے ریموٹ کی مدد سے چینل تبدیل کردیا۔ کوئی غزل آرہی تھی۔

ایک مشہور ٹی وی سیریل کا سریلا ٹائٹل سونگ کیمرے میں جادو بکھیر رہا تھا۔ بظاہر گانے کے بولوں میں گم صارم کی ساری توجہ نارمل ہوتی ہوئی فاریہ کی طرف تھی۔

"ہوں تو یہ بات ہے۔" اپنی گہری پرسوچ نگاہوں کو ٹی وی اسکرین پر مرتکز کرتا ہوا وہ کسی نتیجے پر پہنچا تھا۔

☼ ☼ ☼

"کیا بات ہے احمد صاحب! آپ آج کل بہت پریشان رہنے لگے ہیں۔ فاریہ بھی کہہ رہی تھی کہ پاپا مجھ سے پیار نہیں کرتے۔ کیا بات ہے۔ کچھ تو بتائیں۔ آپ کی خاموشی اب مجھے بھی پریشان کرنے لگی ہے۔" فرح بیگم نے آنکھوں پر بازو رکھے خاموشی سے لیٹے ہوئے احمد صاحب کا کندھا ہلایا۔

"سب کچھ ختم ہوگیا سب کچھ۔ ہم برباد ہوگئے۔ میرا جما جمایا کاروبار۔ میری برسوں کی محنت سب کچھ مٹی میں مل گیا۔" تیزی سے اٹھ کر بیٹھتے ہوئے انہوں نے سر کے بالوں کو اپنی دونوں مٹھیوں میں زور سے جکڑا کہ اب اپنی بربادی کو دل میں دبانا ممکن نہیں تھا۔

"کک۔ کیا مطلب۔ کیسے احمد صاحب! دکان تو اچھی خاصی چل رہی تھی۔ ایک دم سے کیسے ختم ہوگئی۔" پھٹی پھٹی نظروں سے ان کی طرف دیکھتے ہوئے فرح بیگم نے بمشکل اپنی بات پوری کی۔

"خادم حسین میرا وفادار۔۔۔ میرا سب کچھ لوٹ کر فرار ہوگیا۔ پرسوں دکان کا سارا مال ٹرک پر لوڈ کروایا تھا گودام بھجوانے کے لیے۔ نئی دکان جو کرائے پر لی تھی۔ ساتھ میں تیس لاکھ روپیہ کیش بھی اسے دے بیٹھا کہ وہ میرے اکاؤنٹ میں جمع کروادے لیکن اس نے میرے اعتبار کا ناجائز فائدہ اٹھایا اور مال سمیت غائب ہوگیا۔ اپنا کاروبار تو جو ڈوبا سو ڈوبا میں بیس لاکھ کا قرض دار بھی ہوگیا۔ ایف آئی آر درج کروائی تو ہے میں نے لیکن جو لے کر بھاگا ہے وہ کب کسی کے ہاتھ آئے گا۔ گھر کا خرچ۔ سر پر چڑھا ہوا قرض کا بوجھ میری جان لے کر چھوڑے گا دیکھ لینا!" اپنی بات مکمل کر کے وہ اونچے لمبے مرد ہچکیوں سے رو پڑے۔

"فکر نہ کریں احمد صاحب! اللہ ہماری مدد ضرور کرے گا۔ سب کچھ ٹھیک ہوجائے گا۔" شوہر کو دلاسا دیتے ہوئے فرح بیگم کے دو آنسو پلکوں سے ٹوٹ کر دوپٹے کے پلو میں جذب ہوگئے۔

☼ ☼ ☼

"ماما! میرا واش روم لاکڈ کیوں ہے۔ مجھے نہانا ہے۔" اپنے ہاتھ میں تولیہ اور کپڑے اٹھائے صارم ثمینہ بیگم کے کمرے میں داخل ہوا۔

"ہاں بیٹا! میں نے اپنے اور تمہارے واش روم میں تیزاب ڈلوایا ہے تھوڑا انتظار کرنا پڑے گا۔" ثمینہ بیگم نے ہاتھوں پر کولڈ کریم کا مساج کرتے ہوئے کہا۔

"لیکن مجھے جلدی ہے ماما! ایک گھنٹے تک میری



ڈاکٹر جانسن کے ساتھ میٹنگ ہے۔ مجھے بس کچھ ہی دیر میں نکلنا ہے۔"

"اچھا۔ تم ایسا کرو۔ فاریہ کا واش روم استعمال کرلو۔ ویسے بھی ابھی وہ کچن میں بزی ہے۔" ثمینہ بیگم نے کچھ دیر سوچنے کے بعد کہا۔

"اوکے ماما! تب تک آپ میرے لیے چائے بنوادیں۔ چائے پی کر نکلوں گا بس۔" کمرے سے باہر نکلتے ہوئے صارم نے فرمائش داغی۔

"صارم نہانے کے بعد اپنے کمرے میں پہنچا تو سامنے ہی ڈریسنگ ٹیبل پر ڈھکی ہوئی چائے دیکھ کر بے اختیار مسکرادیا۔ تیار ہونے کے بعد وہ اپنے اوپر پرفیوم کا اسپرے کررہا تھا جب اس کی نظر سیف کے کھلے پٹ سے جھانکتے ہوئے شاپنگ بیگ پر پڑی۔

"یہ کام بھی کرہی دوں آج۔" صارم نے مسکراتے ہوئے اپنا بریف کیس اور شاپنگ بیگ اٹھایا۔

"فاریہ۔۔۔ کہاں ہیں آپ۔" فاریہ کے کمرے کے باہر پڑے ہوئے اپنے تولیے اور فاریہ کی چادر کو دیکھ کر وہ بے ساختہ پریشان ہوا۔ قدرے جھجکتے ہوئے وہ اندر داخل ہوا۔ باتھ روم کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور فاریہ اپنے ہاتھوں کو دھونے میں مصروف تھی۔ صارم کی آواز سن کر اس نے تیزی سے نل بند کیا۔

"یہ۔ یہ۔ کیا ہے آپ کے ہاتھ میں۔ اس کو پھینک دیں۔ گندا تاول ہے یہ۔ میں نے بڑی مشکل سے اس کو اپنی چادر میں لپیٹ کر باہر پھینکا تھا۔ آپ اسے اندر کیوں لے آئے پھر۔" وہ کسی خوفزدہ ہرنی کی مانند سہم گئی تھی۔

"میری بات سنو فاریہ!" صارم اس کی کیفیت سمجھنے لگا تھا۔

"نن نہیں ۔۔۔ آپ جائیں۔ اپنے کمرے میں جائیں۔ مجھے آپ کی کوئی بات نہیں سننی۔ آپ چلے جائیں یہاں سے۔" دونوں ہاتھوں سے اسے دھکیلتی ہوئی وہ واش روم سے باہر نکلی۔ "آپ نے میرے باتھ روم میں جراثیم پھیلا دیے ہیں۔ اب وہ سارے کمرے میں پھیل جائیں گے۔ اب میں نہیں بچوں

گی۔ دیکھ لیجئے گا اور میری موت کے ذمہ دار آپ ہوں گے۔ صرف اور صرف آپ۔ جائیں یہاں سے چلے جائیں پلیز ورنہ میرا دم گھٹ جائے گا۔" ہذیانی انداز میں چیختی ہوئی دونوں کانوں پر ہاتھ رکھے نفی میں سر ہلاتے ہوئے وہ بیڈ پر بیٹھتی چلی گئی۔

"اوکے۔ اوکے ریلیکس۔ ان چیزوں سے پرابلم ہو رہی ہے نا تمہیں۔ میں انہیں ابھی باہر پھینک دیتا ہوں۔" دونوں چیزیں اٹھا کر صارم نے تیزی سے کمرے کا دروازہ کھولا اور انہیں باہر پھینکا۔

"آئی ایم سوری فاریہ! میری وجہ سے تمہیں اتنی پرابلم ہوئی۔ تمہارا واش روم یوز کرنے سے پہلے مجھے تم سے پوچھ لینا چاہیے تھا۔ سوری اگین! ویسے میں اپنا بیگ یہاں پر بھول گیا تھا۔ اگر تمہاری اجازت ہو تو لے لوں۔"

گھٹنوں میں سر دیے بیڈ پر ساکت بیٹھی فاریہ کو اپنائیت سے مخاطب کرتے ہوئے صارم نے اس کے صابن کے کثرت استعمال کے باعث بے تحاشا سفید ہوتے ہوئے ہاتھوں کو تاسف سے دیکھا۔

"اور میں تو بھول ہی گیا۔ یہ میں تمہارے لیے لایا تھا۔" صارم نے فیروزی رنگ کا چمکتا ہوا شاپنگ بیگ فاریہ کے بیڈ کے ساتھ منسلک سائیڈ ٹیبل پر دھرا۔

"تمہیں جراثیموں سے ڈر لگتا ہے نا۔" صارم کی بات پر فاریہ کی شدید حیرت سے بھری آنکھیں اس پر گویا جم سی گئیں۔

"آپ کو کیسے پتا چلا۔" فاریہ کی آواز بے حد مدہم تھی بالکل کسی سرگوشی کی مانند۔

"یہ کون سی انوکھی بات ہے۔ جراثیموں سے تو ہر کسی کو ڈر لگتا ہے۔ مجھے بھی لگتا ہے اور لگنا بھی چاہیے۔ آخر یہ ہمیں بیمار کرتے ہیں لیکن میں نے جراثیموں سے بچنے کا طریقہ ڈھونڈ لیا ہے اور سوچا کہ آپ کو بھی بتا دوں۔ یہ دیکھیں!" اینٹی جرم لوشن اور اسپرے بوتل صارم نے شاپنگ بیگ میں سے یہ چیزیں نکال کر گم صم سی بیٹھی فاریہ کے سامنے ڈھیر کیں۔

"یہ دیکھیں! اس سلوشن کی تھوڑی سی مقدار ہاتھوں پر لگانے سے ہر قسم کے جراثیم کا خاتمہ ہو جائے گا اور اس کو دھونے کی بھی ضرورت نہیں۔" صارم نے تھوڑا سا لوشن ہاتھوں پر ملتے ہوئے کہا۔

"ہاں ایک اور بات... اگر کسی جگہ پر جراثیموں کے موجود ہونے کا شک ہو تو اس سلوشن کو اس اسپرے بوتل میں ڈال کر وہاں اسپرے کر دو۔ کام ختم۔ ویسے آپس کی بات ہے، تم یہ اسپرے اس جگہ پر بھی کر سکتی ہو، جہاں میں نے ٹاول لٹکایا تھا۔ وہاں کے جراثیم بھی مر جائیں گے۔" دوستانہ انداز میں کہتے ہوئے وہ فاریہ کا اعتماد جیتنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اور فاریہ کے چہرے کے ڈھیلے ہوتے عضلات صارم کی کامیابی کی دلیل تھے لیکن وہ ابھی بھی خاموش تھی بالکل خاموش۔

"دیکھو فاریہ! ہم دونوں ایک دوسرے کے ساتھ بے حد مضبوط رشتے سے بندھے ہوئے ہیں۔ اگر تم چاہو تو تمہاری بے چینی اور گھبراہٹ کا خاتمہ میرے ہاتھوں ممکن ہو سکتا ہے کیونکہ ڈر اور خوف کا خاتمہ کرنا ہی میرا پروفیشن ہے اگر تم نے مجھ سے تعاون کیا تو تمہیں سوچوں کے اس گرداب سے آسانی سے نکال سکوں گا۔ آخر تمہارا شوہر ایک کامیاب سائیکاٹرسٹ ہے۔" اسے سوچنے کا موقع دیتے ہوئے صارم نے بریف کیس اٹھایا۔

☼ ☼ ☼

"مجھے کل کی بچی ہوئی دال نہیں کھانی۔ مجھے نوڈلز بنا کر دیں۔"

"نہیں بیٹا! ایسا نہیں بولتے۔ اتنی مزے کی دال ہے کھا کر تو دیکھو۔ آج میرے پاس پیسے نہیں ہیں۔ کل آپ کے ماموں آئیں گے تو ان سے پیسے لے لوں گی پھر آپ کو نوڈلز بنا دوں گی۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کرو تمہارے پاپا کو اچھی جگہ نوکری مل جائے پھر میں تمہیں روز نوڈلز بنا کر دیا کروں گی۔" فرح بیگم نے فاریہ کو پیار سے سمجھایا۔

"مجھے پاپا سے بات نہیں کرنی۔ وہ گندے ہیں۔ مجھ سے پیار بھی نہیں کرتے۔" فاریہ نے منہ بسورا۔

"نہیں میرا بیٹا! ایسے نہیں کہتے۔ پاپا تو بہت اچھے ہیں۔" فرح بیگم کی بات ابھی منہ میں تھی، جب احمد صاحب آندھی طوفان کی طرح کمرے میں داخل ہوئے۔

"ذلیل عورت! میرے تکیے کے نیچے سے سو روپے تم نے اٹھائے ہیں نا۔ تمہیں لگا ہوگا کہ مجھے پتا نہیں چلے گا لیکن مجھے سب خبر ہے۔ نکالو میرے پیسے۔" فرح بیگم کے بال مٹھی میں جکڑے ہوئے اپنی لال سرخ آنکھیں تیزی سے گھماتے ہوئے وہ بے حد مضطرب تھے۔

"میں نے آپ کے پیسے نہیں لیے۔ وہ بیڈ سے نیچے گرے ہوئے تھے۔ سائیڈ ٹیبل کی دراز میں رکھے ہیں۔ خدا کے لیے میرے بال چھوڑیں۔ مجھے درد ہو رہا ہے۔" اپنے بالوں کو احمد صاحب کی مضبوط گرفت سے چھڑانے کی کوشش کرتے ہوئے وہ بمشکل بولیں۔

دور کھڑی فاریہ کسی بت کی طرح ساکت کھڑی اپنی ماں کو روز کی طرح بغیر کسی وجہ کے اپنے باپ سے پٹتے دیکھ رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

صارم ابھی ابھی نہا کر باتھ روم سے باہر نکلا تھا۔ دروازے کے ساتھ ہی ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے کھڑا اپنے گیلے بالوں میں مسلسل انگلیاں پھیر رہا تھا۔ ادھ کھلے دروازے سے کمرے کے باہر کا منظر واضح طور پر آئینے سے جھانک رہا تھا۔ موبائل پر بزی ہونے کے باوجود اس کی ساری توجہ اپنے کمرے کے باہر مضطرب انداز میں کھڑی فاریہ پر تھی، جو شاید اندر آنے کے لیے اپنی ہمت مجتمع کر رہی تھی۔

"میں ابھی ای میل کرتا ہوں آپ کو۔ اگر کوئی مسئلہ ہوا تو مجھے بتائیے گا۔ بس پانچ منٹ ویٹ کریں۔ میں لیپ ٹاپ آن کر رہا ہوں۔" صارم نے موبائل فون بند کرنے کے بعد اپنی رائٹنگ ٹیبل پر رکھا اور مکمل طور پر لیپ ٹاپ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"پانچ۔ دس۔ پندرہ۔ بیس..." گھڑی کی سوئیاں بیس منٹ کا فاصلہ طے کر چکی تھیں۔ ای میل کر چکنے کے باوجود وہ ہنوز اپنے لیپ ٹاپ میں بزی تھا کہ فاریہ کا ازخود اس کے کمرے میں داخل ہونا ضروری تھا۔ یہ تو طے تھا کہ آج فاریہ کو اس سے بات کرنی ہی تھی۔ صبح سے شام تک کا یہ وقت فاریہ نے بہت مشکل سے کاٹا ہوگا۔ اس کے آنے کا پل پل انتظار کیا ہوگا۔ اپنی اذیت ناک کیفیت سے جان چھڑانے کا وہ خوب صورت سا خواب، جو صارم نے اسے دکھایا تھا، اس کی تعبیر پانے کے لیے وہ کتنی پرجوش ہوگی ایک سائیکاٹرسٹ ہونے کے ناتے وہ اچھی طرح جانتا تھا۔

صارم نے فاریہ کو ایک مضبوط راستہ، ایک پائیدار پل فراہم کر دیا تھا۔ لیکن اس پل سے صارم تک کا سفر اسے خود ہی طے کرنا تھا تاکہ اس کے پاس کسی موقع پر پیچھے ہٹنے کا کوئی جواز نہ رہے۔ صارم کو اس کی پیش قدمی کا انتظار کرنا تھا۔ سو وہ چپ چاپ انتظار کر رہا تھا۔

"خدا کے لیے صارم! مجھے اس تکلیف سے نجات دلوا دیں۔ مجھے بتائیں کہ اس اذیت سے چھٹکارا پانے کے لیے مجھے کیا کرنا ہوگا۔ مجھے پتا ہے، مجھ جیسی پاگل لڑکی کے ساتھ زندگی گزارنا آپ کے لیے ممکن نہیں۔ ایک بار بس ایک بار مجھے اس گھپ اندھیرے سے باہر نکال لیں۔ میں آپ سے وعدہ کرتی ہوں، خاموشی سے آپ کی زندگی سے نکل جاؤں گی۔" دستک دیے بغیر وہ اچانک ہی کمرے میں داخل ہوئی تھی اور اب بغیر کوئی تمہید باندھے آنسو بہاتے انگلیاں چٹخاتے ہوئے اس سے مخاطب تھی۔

"ریلیکس فاریہ ریلیکس! یہاں بیٹھو اور آرام سے بات کرو۔" فاریہ کو کندھوں سے تھام کر کرسی پر بٹھاتے ہوئے وہ اپنے مخصوص نرم لہجے میں مخاطب تھا۔

"تمہارے مسئلے کا حل بتانے سے پہلے تمہیں ایک بات صاف بتا دوں کہ تم پاگل نہیں ہو۔ اچھی خاصی ذہین اور خوبصورت لڑکی ہو۔" مسکرا کر کہتے

ہوئے اپنی بات کا ردعمل دیکھنے کے لیے تھوڑی دیر کو رکا مگر وہ سپاٹ نظریں لیے اسے دیکھ رہی تھی۔

"دوسری بات۔ تمہیں مجھ سے اپنی کیفیات شیئر کرتے ہوئے مکمل ایمانداری اور سچائی سے کام لینا ہوگا۔ اب مجھے یہ بتاؤ کہ تمہاری یہ کیفیت کب سے ہے۔" اپنی ذہانت سے بھرپور نگاہیں فاریہ پر ٹکائے وہ اس کی ہر ہر جنبش سے بہت سی باتیں کشید کر رہا تھا۔

"مجھے ہر جگہ جراثیم نظر آتے ہیں۔ بیڈ' صوفہ' زمین' کچن' باتھ روم کوئی جگہ ایسی نہیں ہے' جہاں پر میں ان سے چھپ سکوں۔ مجھے لگتا ہے یہ جراثیم مجھے بیمار کردیں گے۔ شدید بیمار.... پھر میں مرجاؤں گی۔ بالکل ویسے ہی۔ جیسے...." بولتے بولتے وہ یکایک چپ ہوئی۔

"اپنے آپ کو جراثیم سے پاک کرنے کے لیے میں بار بار ہاتھ دھوتی ہوں۔ بار بار نہاتی ہوں لیکن اپنے اردگرد جراثیموں کی موجودگی کا احساس میری جان نہیں چھوڑتا۔ اپنے کمرے کو میں کئی بار دن میں گرم پانی سے دھوتی رہتی ہوں۔ پورے گھر کو نہیں دھوسکتی اسی لیے کمرے سے باہر نکلتے وقت چادر لپیٹ لیتی ہوں۔ نہ جانے میرا ہاتھ کتنی بار جلا ہے۔ بغیر پکائے کوئی چیز نہیں کھاتی۔"

اب آنسو بڑے تواتر سے اس کے دودھ جیسے سفید اور مکھن جیسے ملائم گالوں سے پھیل رہے تھے۔ صارم کو فوراً" جلی ہوئی پھریاں یاد آئیں۔ اس نے سامنے پڑے ٹشو پیپر کے ڈبے سے سرعت سے دو ٹشو پیپر نکال کر اسے دیے۔ بڑی بڑی خوبصورت آنکھوں کے نیچے براؤن حلقے اس کے رت جگوں کے گواہ تھے۔

"رات کو مجھے بہت ڈراؤنے خواب آتے ہیں۔ ان خوابوں کا خوف مجھے سونے نہیں دیتا پھر میں دوبارہ سو بھی نہیں پاتی۔ مٹی میں چھپے جراثیم روزانہ مجھے مٹی بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ مجھے مار ڈالیں گے۔ اب وہ ہچکیوں سے رو رہی تھی اور صارم اس کے آنسوؤں کو بہنے کا پورا پورا موقع دے رہا تھا۔

"ہر انسان کے اندر کسی نہ کسی چیز کا خوف ہوتا ہے فاریہ! تم بالکل تندرست اور نارمل ہو۔ البتہ کچھ میڈیسنز کی ضرورت ہے کیونکہ بعض اوقات دماغ میں موجود کیمیکلز کی مقدار میں کمی بیشی سے بھی اندر چھپا خوف انسان کی روٹین پر حاری ہونے لگتا ہے۔ بے تحاشا خوف دراصل ایک بیماری ہے' بالکل اسی طرح جیسے نزلہ' زکام کھانسی وغیرہ۔ پہلے تمہیں جراثیموں کی موجودگی کا وہم ہوتا ہے۔ پھر تم اس وہم کے بارے میں سوچتی ہو اور پھر خوف کا شکار ہو کر بار بار ہاتھ دھوتی ہو نہاتی ہو یا کمرے کو دھوتی ہو۔ ایسا ہی ہوتا ہے۔ نا؟"

فاریہ کے حیرت سے نیم والبوں کو دیکھ کر اس نے استفسار کیا اور اس کے تیزی سے اثبات میں سرہلانے پر مسکرا دیا۔

"تو پھر یقین رکھو' جیسے نزلہ زکام کھانسی وغیرہ علاج سے ٹھیک ہوجاتے ہیں ویسے ہی یہ بیماری بھی ٹریٹمنٹ کے بعد مکمل طور پر ختم ہوجاتی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ میں تمہاری اس بیماری کو جڑ سے ختم کردوں گا۔ بس تمہیں میری ہدایات پر عمل کرنا ہوگا اور جو میڈیسنز میں دوں گا' باقاعدگی سے کھانا ہوں گی۔ رہی بات رات کو ڈرنے کی تو میں ماما سے بات کرتا ہوں۔ وہ آج سے تمہارے کمرے میں سوجائیں گی۔" صارم نے غیر محسوس طریقے سے فاریہ کو بہت حد تک مطمئن کردیا تھا۔

انسانوں کی طرح زندگی گزارنے کی آس لیے وہ رونا ترک کرکے نسبتاً" بہتر حالت میں کمرے سے جاچکی تھی۔

"کس کی طرح تمہیں مرنے سے ڈر لگتا ہے اور یہ ڈر کس طرح تمہاری زندگی میں شامل ہوا۔ بے شک تم نے ابھی مجھ سے چھپالیا ہے لیکن مجھے یقین ہے کہ ایک دن تم مجھ پر اتنا اعتبار کرنے لگو گی کہ اپنی زندگی کا ہر راز مجھ سے شیئر کرسکو۔ فی الحال یہ بہانہ ہی سہی۔"

گہری سوچ میں گم صارم موبائل کی بجتی بیل پر اس کی طرف متوجہ ہوا۔





"یہ تم کیا کہہ رہے ہو صارم! فاریہ ذہنی طور پر بیمار ہے۔ آئی کانٹ بلیو دس۔" میرے اکلوتے اور لائق فائق بیٹے کی شادی ایک ذہنی مریضہ کے ساتھ۔ نہیں یہ نہیں ہوسکتا۔ مجھے حسن صاحب سے بات کرنی ہی ہوگی۔"

ثمینہ بیگم نے نفی میں سرہلاتے ہوئے تیزی سے موبائل پر نمبر ملایا۔

"ماما! یہ آپ کیا کررہی ہیں۔" صارم نے بجلی کی سی تیزی سے ثمینہ بیگم کے ہاتھ سے موبائل لے کر لائن کاٹی۔

"مجھے یقین نہیں آرہا ماما! کہ یہ سب کچھ آپ کہہ رہی ہیں۔ میری ماما اتنی سنگ دل تو ہرگز نہیں ہوسکتی۔ ایک مجبور اور بے سہارا لڑکی کو ہم صرف اس وجہ سے کیسے چھوڑ دیں کہ وہ ایک معمولی سی ذہنی مرض کا شکار ہے اور مرض بھی ایسا جو قابل علاج بھی ہے۔"

"لیکن بیٹا!" ثمینہ بیگم متذبذب تھیں۔

"آپ تو جانتی ہیں ماما کہ ڈپریشن کتنا اذیت ناک ہوتا ہے۔ میری ماما۔ ایک ماہر سائیکاٹرسٹ کی مدد کسی ڈپریسیو پرسن کو مرنے کے لیے تنہا نہیں چھوڑ سکتی۔ اس بات پر مجھے یقین ہے۔ بس آپ کو کچھ عرصہ انتظار کرنا ہوگا اور ہاں ابھی آپ شادی کی بات نہیں کریں گی کیونکہ وہ ابھی اتنی بڑی تبدیلی کو قبول نہیں کرپائے گی۔ ویسے بھی کسی کے احسان کا قرض اتارنے کا یہ بہترین موقع ہے۔" ثمینہ بیگم کے پلٹنے کے تمام راستے بند کرتا ہوا وہ ان کو قائل کرچکا تھا۔



"روؤ نہیں فرح! دعا کرو کہ احمد بھائی جہاں بھی ہوں خیریت سے ہوں اور ویسے بھی انہوں نے کہاں جانا ہے۔ دو چار دن میں گھوم پھر کر خود ہی واپس آجائیں گے۔ اپنا نہیں تو اس کا ہی خیال کرلو۔" فرح بیگم کو دلاسا دیتے ہوئے عفت جہاں نے سہمی ہوئی فاریہ کو اٹھایا۔

"نہیں بھابھی! اب دعا کا کوئی فائدہ نہیں۔ پانچ دن ہوگئے ہیں احمد صاحب کو گھر سے گئے ہوئے۔ اگر عامر بھائی اس دن نہ آتے تو شاید احمد صاحب مجھے اور فاریہ کو مار ہی چکے ہوتے۔ پتا نہیں ہماری خوشیوں کو کس کی نظر لگ گئی ہے۔ وہ یکسر تبدیل ہوچکے ہیں۔ پتا نہیں ان پر کون سا جنون سوار ہوجاتا ہے بیٹھے بٹھائے مرنے مارنے پر اتر آتے ہیں۔ ویسے بھی بھابھی! جو گم ہوجائیں انہیں ڈھونڈ لیا جاتا ہے' مگر جو خود چھپ جائیں.... میں اکیلی عورت پانچ سالہ بچی کے ساتھ۔ کبھی کبھی تو دل چاہتا ہے کہ اسے بھی زہر کھلادوں اور خود بھی کھالوں تاکہ جان ہی چھوٹے اس روز روز کے مرنے سے۔" زاروقطار روتی ہوئی فرح بیگم کا انداز یکایک ہی جارحانہ ہوا۔

"نہیں فرح! تم کیوں ہونے لگیں اکیلی اور بے سہارا۔ میں ہوں نا۔ تمہاری دو روٹیاں مجھ پر بھاری نہیں ہیں۔ اگر وہ پاگل مجھے مل بھی جاتا تو میں اسے جیل بھجوا دیتا۔ تم اپنا سامان پیک کرو۔ میں تمہیں ویسی زندگی تو نہ دے سکوں گا۔ جیسی تم گزارنے کی عادی ہو لیکن اپنی حیثیت کے مطابق جو ہوسکے گا' کروں گا۔ کیوں عفت!" عامر صاحب نے گم صم بیٹھی عفت بیگم کو پکارا جنہوں نے طوعاً" کرہاً" ہی اپنا سر اثبات میں ہلادیا۔



"آپ اس وقت یہاں!" فاریہ فریش ہو کر کمرے میں آئی تو اخبار پڑھتے ہوئے صارم کو اپنا منتظر پاکر شدید حیران ہوئی۔

"السلام علیکم!" صارم کے سلام کرنے پر فاریہ کو شرمندگی ہوئی۔

"وعلیکم السلام!" فاریہ کی آواز میں لڑکھڑاہٹ نمایاں تھی۔

"آج بھی نیند کا دورانیہ کم رہا یا پھر کچھ بہتری آئی ہے؟" صارم نے اخبار رول کرکے سائیڈ پر رکھتے ہوئے گہری نظروں سے فاریہ کی طرف دیکھتے ہوئے

پوچھا۔

"جی آج تو چھ سات گھنٹے آرام سے سوئی۔ آنٹی ساتھ تھیں۔ شاید اسی لیے۔" اپنی گھنی پلکیں جھکائے فاریہ نے آہستگی سے قیاس آرائی کی۔

"ویری گڈ!" صارم حقیقتاً" خوش ہوا۔ اچھے مستقبل کا یقین انسان کو بے فکر کردیتا ہے لیکن یہ بے فکری عارضی ہے۔ اسے مستقل کرنے کے لیے مزید محنت اور کوشش کرنا ہوگی۔ یہ بات جاننے کے باوجود فاریہ کا قدرے مطمئن چہرہ صارم کو بھی مطمئن کرگیا تھا۔

"دراصل میں تمہیں یہ میڈیسنز دینے آیا تھا۔ شروع تو رات کو ہی کرنی تھیں لیکن جب میں گھر آیا' تم سو چکی تھیں۔" صارم نے سفید شاپنگ بیگ کھولا۔

"ویسے ناشتا کیا ہے تم نے۔" چیک والی آف وائٹ شرٹ اور بلیک پینٹ پہنے خوشبوؤں میں نہائے صارم نے اپنے ہاتھوں پر اینٹی جرم سلوشن ملتے ہوئے فاریہ سے دریافت کیا۔

فاریہ کے گلے سے آواز نہیں نکلی لیکن سر نفی میں ہل گیا تھا۔

"مجھے پتا ہے' ابھی ناشتے کا ٹائم نہیں ہوا مگر آج مجھے جلدی کلینک پہنچنا تھا۔ اس لیے میں یہ لے آیا۔" بڑا سا جوس کا پیکٹ اور عمدہ سی پیکنگ میں پیک ڈسپوزیبل گلاس اسی سفید شاپر سے نکالتے ہوئے اس نے کہا۔

"یہ جوس بالکل اسٹیریلائزڈ ہے اور یہ گلاس بھی اور میرے ہاتھ بھی جرم فری ہیں تو کیا میں۔۔۔" گلاس کی طرف دیکھتے ہوئے صارم نے فاریہ سے اجازت طلب کی۔ اس دفعہ بھی فاریہ نے ہولے سے اثبات میں سرہلایا تھا۔

جوس سے آدھا گلاس بھر کر صارم نے فاریہ کی طرف بڑھایا جسے اس نے آہستگی سے تھام لیا۔

"یہ میڈیسنز جو میں تمہارے لیے لایا ہوں۔ اس کے استعمال سے ہوسکتا ہے' تمہیں بہت نیند آئے۔ سردرد اور متلی کی کیفیت بھی ہوسکتی ہے مگر گھبرانا نہیں۔ ایسا صرف ابتدا میں ہوگا۔ دراصل تمہارا جسم ان دواؤں کا عادی نہیں ہے نا۔ دوسری بات یہ کہ ان دواؤں کا اثر دیر سے ہوتا ہے لیکن دیرپا ہوتا ہے۔ اس لیے تھوڑی سی مستقل مزاجی کی ضرورت پڑے گی۔" صارم دوستانہ انداز میں کہتے ہوئے مسکرایا۔

"مجھے آپ پر پورا یقین ہے۔ بس یہ بتائیں یہ کس طرح کھانی ہوں گی۔" گھونٹ گھونٹ جوس پیتی ہوئی فاریہ کا لہجہ پُریقین تھا۔

"اس کے لیے تمہیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ تمہیں میڈیسنز میں خود کھلایا کروں گا۔" صارم نے مسکراتے ہوئے چھوٹی بڑی تین ٹیبلٹس اپنی ہتھیلی پر جمع کیں۔

"لیکن آپ تو اتنے مصروف رہتے ہیں پھر آپ یہ ذمہ داری کیوں اپنے سر لے رہے ہیں۔ آپ مجھے بتادیں' میں خود ہی کھالوں گی۔" فاریہ نے ہچکچاتے ہوئے صارم کے اپنی طرف بڑھتے ہوئے ہاتھ میں پکڑی ٹیبلٹس کو اپنی نرم گداز ہتھیلی پر منتقل کیا۔

"تم شاید بھول رہی ہو فاریہ! کہ تم بذات خود میری ذمہ داری ہو۔ اور یہ میڈیسنز صرف صبح اور شام کے وقت ہی لینی ہیں۔ مجھے کوئی پرابلم نہیں ہوگی۔ تم فکر نہ کرو۔" صارم نے ایک اور گلاس کو پیکنگ سے نکال کر اسے منرل واٹر سے بھر کر فاریہ کے حوالے کرتے ہوئے ہلکے پھلکے لہجے میں کہا۔

فاریہ نے ایک نظر اس کی طرف دیکھا اور بلا ارادہ ہی دیکھتی چلی گئی۔ وہ شہزادوں کی سی آن بان والا بندہ اس کے بالکل قریب کھڑا تھا۔ اتنا کہ وہ ہاتھ بڑھا کر اسے چھو سکتی تھی۔ اس احساس کو محسوس کرکے اس کے دل نے ایک دھڑکن چھوڑی تھی۔



"میری باجی شام کو چھ بجے تک پہنچ جائیں گی۔ تم ایسا کرو شامی کباب اور کوفتے ابھی بنالو۔ مرغی کا سالن اور سلاد رات کو ان کے آنے کے بعد بنالینا۔ روٹیاں بنانے کی ضرورت نہیں ہے' وہ میں بازار سے منگوالوں



گی۔" فرح بیگم کو ہدایات دیتے ہوئے عفت جہاں نے کمال مہربانی سے احسان کیا۔

"اور ہاں تمہارے بھائی آٹھ بجے تک آجائیں گے۔ لہٰذا سات بجے تک سب کچھ ریڈی ہوجانا چاہیے۔ تمہیں تو پتا ہے نا کہ تمہارا اتنا سا کام کرنا ہی انہیں کتنی تکلیف میں مبتلا کردیتا ہے' سو خیال رکھنا ورنہ اپنے بھائی کا گھر خراب کرنے کی ذمہ دار صرف اور صرف تم ہوگی۔"

شہادت کی انگلی اٹھائے فرح بیگم کو تنبیہہ کرتے وہ خدا کو بھولے بیٹھی تھیں۔

کمر میں اٹھنے والی ہلکی ہلکی ٹیسیوں کو نظر انداز کرتے فرح بیگم کمر کس کر کچن کی طرف بڑھیں کہ اتنا ڈھیر سارا کام نمٹنے میں وقت تو لیتا ہے۔

"ماما۔ ماما! دیکھیں مہوش اور سحرش نے مجھے مارا ہے اور میرا نیا رجسٹر اور پین بھی چھین لیا ہے۔" شدت سے روتی ہوئی فاریہ کچن میں داخل ہوئی تو اس کے نچے ہوئے بال اور ستا ہوا چہرہ دیکھ کر فرح بیگم تڑپ اٹھیں۔

"کیوں بیٹا! آپ کے ماموں نے انہیں بھی تو پین اور رجسٹر لاکر دیے تھے پھر انہوں نے آپ سے یہ چیزیں کیوں چھینیں۔ آپ نے کچھ کہا تھا؟" فاریہ پچھلے دس سالوں سے مہوش اور سحرش سے پٹتی چلی آرہی تھی۔ ہر بار فرح بیگم اس کے رونے پر دل پکڑ کر بیٹھ جاتیں لیکن اپنی جان سے پیاری بیٹی کا دفاع نہیں کرپاتی تھیں کہ جن بچوں کے باپ ان کی ذمہ داری دوسروں کے باپ پر ڈال دیتے ہیں۔ ان کے بچے دوسرے بچوں سے ایسے ہی پٹتے رہتے ہیں۔

"نہیں ماما! میں نے کچھ نہیں کہا تھا مگر ماما! آج آپ مجھے منع نہیں کریں گی۔ میں آج ضرور ماموں کو سحرش اور مہوش کی شکایت لگاؤں گی۔" چپ چاپ آنسو بہاتی فرح بیگم کے بندھے ہوئے ہاتھوں نے اس میں اپنا دفاع خود کرنے کی ہمت پیدا کردی تھی۔

"نہیں بیٹا! ایسا نہ کرنا۔ میں۔۔۔ میں خود بات کروں گی۔ تم کچھ نہ کہنا میرا بیٹا۔" انہوں نے خوفزدہ ہو کر اسے مزید اپنے سینے میں بھینچ لیا۔ انہیں یاد آگیا۔ ایک دفعہ انہوں نے سحرش کے بارے میں عامر بھائی سے بات کی تو عفت بیگم پورے دو ماہ ناراض ہو کر میکے بیٹھی رہیں۔ آئندہ قسم کھالی انہوں نے۔

"تم فکر نہ کرو۔ مہوش اور سحرش آئندہ تمہیں کچھ نہیں کہیں گی۔" فرح بیگم نے اسے بہلایا۔

فاریہ کے آنسو اب تھم چکے تھے۔ وہ بے رحمی سے لب کاٹتی ہوئی آسمان کو گھور رہی تھی۔ نیلے آسمان پر بادل کا ایک چھوٹا سا سفید ٹکڑا سجا تھا۔ اس کی طرح ساکت اور خاموش۔



"اب کیسی طبیعت ہے فاریہ کی۔ سوتے میں ڈرتی تو نہیں ہے اب۔" گود میں کتاب دھرے بیڈ کے قریب پڑی کرسی کا فراغت سے بیٹھا صارم ثمینہ بیگم سے باتیں کررہا تھا۔ پچھلے دس دنوں سے اس کا یہی معمول تھا۔ صبح فاریہ کو دوا کھلا کر جاتا اور پھر واپس آکر اسی کرسی پر بیٹھ کر اس کے جاگنے کا انتظار کرتا۔ میڈیسنز دینے کے بعد اس کے دوبارہ نیند میں جانے تک اس سے ہلکی پھلکی امید افزا باتیں کرنا اس کے لیے دنیا کا سب سے ضروری کام تھا جیسے۔۔۔ بیڈ پر محو خواب وجود اب اس کی زندگی میں اہم حیثیت ہی نہیں رکھتا تھا بلکہ اس کی زندگی بن چکا تھا۔

"اس کی ذہنی کیفیت کا تو کوئی خاص اندازہ نہیں لگا پائی ہیں۔ سارا دن تو سوئی رہتی ہے۔ جاگنے کے بعد بھی مکمل طور پر اپنے ہوش و حواس میں نہیں ہوتی۔ باتھ روم تک اس کے ساتھ جاتی ہوں کہ کہیں گر کر چوٹ نہ لگوالے۔ پہلے دن کی نسبت نیند کا دورانیہ کچھ کم ہوا ہے۔ اس کی حالت تو میرا دل دہلاتی ہے۔ سارا دن اس کے لیے دعائیں مانگتے گزر جاتا ہے۔"

بیٹے کی دلچسپی' فاریہ کی معصومیت اور بے بسی نے ان کی ابتدائی ناگواری کو پرخلوص سی فکر مندی میں بدل دیا تھا۔ ویسے بھی احسان کا بدلہ احسان ہی ہوا کرتا ہے اور وہ احسان فراموش ہرگز نہیں تھیں۔

اسے پانچ سات دنوں میں فاریہ کی نیند کا دورانیہ بھی نارمل ہوجائے گا اور کوآرڈینیشن سسٹم بھی ٹھیک ہوجائے گا۔ بس اس کے کھانے پینے میں تھوڑی احتیاط کی ضرورت ہے۔ مچھلی' زیتون کا تیل' انڈے اور ڈرائی فروٹس اس کی اکثر ڈائٹ میں شامل کردیں۔"

"ہاں میں نے مینو سیٹ کرلیا ہے۔ باقی رہے ڈرائی فروٹس... یہ رہی ٹرے۔" ثمینہ بیگم نے سائیڈ ٹیبل پر رکھی خوب صورت سے کور سے ڈھکی ٹرے کی طرف اشارہ کیا۔ "جاگے تو خود ہی کھلا دینا۔ مجھے ذرا اپنے کمرے کی الماری سیٹ کرنی ہے۔ اتنی دیر تم اس کا خیال رکھنا۔ حالانکہ مجھے یہ بات کہنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔" صارم کے گھنے بالوں کو پیار سے بگاڑتے ہوئے ثمینہ بیگم مسکراتی ہوئی کمرے سے باہر نکل گئیں۔

وہ مسکراتے ہوئے فاریہ کی الماری کی طرف بڑھا اور دھلی ہوئی استری شدہ چادروں کے ڈھیر سے بڑی سی آف وائٹ کلر کی استری شدہ چادر نکال کر فاریہ کے سرہانے رکھتا ہوا وہ ذرا سا محتاط ہوا کیونکہ فاریہ کسمسانے لگی تھی۔

جاگنے کے بعد فاریہ سب سے پہلے اپنی چادر تبدیل کرکے اس پر موجود نادیدہ جراثیم سے چھٹکارا حاصل کرتی تھی۔ سوتے ہوئے بھی وہ اسی چادر کو اوڑھتی تھی۔ ابھی بھی وہ ہلکے اورنج کلر کی بڑی سی چادر میں ملفوف تھی اور صارم کے لیے فاریہ کا مطمئن ہونا دنیا کا سب سے اہم کام تھا۔ اب وہ دراز سے میڈیسنز نکال کر سائیڈ ٹیبل پر رکھ رہا تھا۔

☼ ☼ ☼

بڑے سے ہال میں قطار در قطار سفید براق چاندنیاں بچھی ہوئی تھیں۔ ان پر رکھے ہوئے کھجور اور املی کی گٹھلیوں کے بڑے بڑے ڈھیر قطاریں بنا کر بیٹھی ہوئی عورتیں بڑی عقیدت سے پڑھ رہی تھیں۔ پھٹتے ہوئے دل اور خشک آنکھیں لیے انیس سالہ فاریہ اپنے دائیں بائیں اور سامنے قطاریں بنا کر بیٹھی ہوئی عورتوں کو دیکھ رہی تھی جو پچھاڑیں کھاتی عفت ممانی اور زارو قطار روتی ہوئی سحرش اور مہوش کو دلاسا دے رہی تھیں۔ عفت مامی کے دل پر گھونسے کی طرح پڑتے ہوئے بین اسے اپنے دل کی آواز لگ رہے تھے۔

"کوئی نہیں جانتا ماموں! کہ آپ کے جانے سے ہم بھی بے اماں ہوئے ہیں۔ آپ کی موجودگی ہمارے لیے تپتی دھوپ میں ٹھنڈی ہوا کے جھونکے کی مانند تھی اور اب... اب تو کوئی روزن' کوئی ٹھنڈی ہوا کا جھونکا نہیں ۔ کوئی ابر رحمت نہیں جو ہماری سلگتی زندگی پر ٹھنڈی پھوار کی طرح برسے۔ کاش ماموں! آپ اپنی بیماری ہم سے نہ چھپاتے تو شاید ہم آپ کو بچاپاتے۔"

اپنے دائیں جانب بیٹھی گم صم سی فرح بیگم کی پٹی بندھی ہوئی سرخ ہتھیلی سے اسے خوف محسوس ہوا جن کے مسلسل ہلتے ہوئے سفید ہونٹ اور لہو رنگ آنکھوں سے ٹپکتے آنسو کسی کو نظر نہیں آرہے تھے۔ مرنے والے کی بہن کو شاید کوئی دلاسے کے قابل نہیں سمجھ رہا تھا۔ لاکھ کوشش کے باوجود فاریہ کی آنکھوں سے سیل رواں جاری ہوگیا۔ روتے ہوئے دو دن پہلے کا منظر اپنی تمام تر ہولناکی کے ساتھ اس کے ذہن کے کینوس پر ابھرا۔

"یہ لیں بھابھی! بھائی کو یخنی پلا دیں۔ بخار تو ابھی بھی کم نہیں ہوا۔ میرے خیال میں انہیں اسپتال لے چلتے ہیں۔ کہیں بخار زیادہ نہ ہوجائے۔"

یخنی کا پیالہ عفت جہاں کو پکڑا کر فرح بیگم نے عامر صاحب کے توے کی طرح جلتے ہوئے ماتھے پر ہاتھ رکھا تو سچ مچ دہل گئیں۔

"ہاں میرا بھی یہی خیال ہے۔ دو دن ہوگئے دوائی دیتے ہوئے۔ بخار تو ٹوٹنے کا نام ہی نہیں لے رہا فاریہ! سحرش سے نمبر لے کر ایمبولینس منگواؤ۔ فرح! تم بچیوں کے پاس گھر پر رکنا۔ عامر کے ساتھ اسپتال میں جاؤں گی۔"



عفت بیگم کی بات منہ میں تھی جب ایک خوف ناک منظر نے وہاں موجود تمام افراد کو حقیقتاً" بے دم کردیا تھا۔ عامر صاحب کو الٹی آئی تھی اور شاید جسم کا سارا خون منہ کے راستے جسم سے باہر آگیا تھا۔ ماموں کو ہیپاٹائٹس سی ہوگیا تھا۔

☼ ☼ ☼

"میں ٹھیک تو ہوجاؤں گی نا۔" فاریہ نے ہزار دفعہ کا پوچھا ہوا سوال ایک بار پھر دہرایا۔

"کہو تو لکھ کردے دوں؟" صارم نے شرارت سے کہا۔ وہ ہلکا سا مسکرا دی۔

وہ دونوں شام کو لان میں ایک ساتھ واک کررہے تھے۔ فاریہ بڑی سی سفید چادر اوڑھے مطمئن سی اس کے ساتھ تھی۔

"گردن میں درد تو نہیں ہے نا اب؟" صارم نے ہلکا سا ترچھا ہوکر اس سے پوچھا۔

"نہیں۔ درد تو اب بالکل ختم ہوگیا ہے۔ آنٹی روز تیل کی مالش جو کرتی ہیں' ورنہ گردن کے اوپری حصے میں ہونے والا یہ مستقل درد مجھے ایسے چمٹا تھا کہ مجھے بھول ہی گیا تھا کہ اس درد کے بغیر زندگی کیسی ہوتی ہے۔"

تاحد نظر پھیلا ہوا نیلا آسمان اور صارم کا ساتھ اسے تھکنے نہیں دیتا تھا۔ پچھلے بیس پچیس دنوں سے وہ اسے روزانہ شام کی واک کروا تا تھا اور واک کے بعد گہری سانس لینے کی لمبی لمبی مشقیں بھی۔ وہ حقیقتاً" فریش ہوجاتی تھی۔

"ہوں... اور نیند کا کیا حال ہے؟" صارم نے کچھ سوچتے ہوئے فاریہ سے پوچھا جس کے چہرے کے سنہرے پن میں گلابیاں گھل رہی تھیں۔ متوازن غذا اور بھرپور نیند کا اثر اس کے چہرے سے جھلکنے لگا تھا۔

"بہت اچھی ہے۔ سات آٹھ گھنٹے آرام سے سو جاتی ہوں۔ اب ڈراؤنے خواب بھی نہیں آتے۔ بس جراثیموں کا خوف جان نہیں چھوڑتا۔" فاریہ کے لہجے میں جھلکتا ہوا اطمینان یک دم بے اطمینانی میں بدلا۔

"فرض کرو فاریہ! اگر یہ جراثیم تمہیں لگ بھی گئے تو زیادہ سے زیادہ کیا ہوگا۔" صارم نے چلتے چلتے رک کر اچانک اس سے سرسری انداز میں سوال کیا۔

"کک... کیا مطلب آپ کا... آپ کو بھی تو جراثیموں سے ڈر لگتا ہے نا۔ آپ کو نہیں پتا کہ جراثیم انسان کو کتنی تکلیف دہ موت مارتے ہیں۔ اتنی اذیت ناک موت کہ جس کا تصور ہی انسان کو مارنے کے لیے کافی ہوتا ہے۔" فاریہ کے چہرے کے عضلات اچانک ہی تن گئے۔ بھینچی ہوئی مٹھیوں کے ساتھ وہ پھر سے وہی مضطرب پریشان حال فاریہ لگ رہی تھی۔

"نہیں فاریہ! موت اتنی ڈراؤنی نہیں ہے جتنا تم اسے سمجھ رہی ہو۔ موت تو صرف ایک دنیا سے دوسری دنیا میں منتقلی کا نام ہے۔ جیسے اس دنیا میں سانس لینا' دل کا دھڑکنا ضروری ہے' اسی طرح دوسری دنیا کی ضروریات میں ان چیزوں کا غیر فعال ہوجانا شامل ہے۔ موت تو انسان کو عالم سکون میں لے جاتی ہے۔ دنیا جہان کے غم بھلا دیتی ہے۔ اذیتوں سے نجات دیتی ہے' مگر صرف طبعی موت... خودکشی کی صورت میں اذیت ہے۔ یہاں بھی' وہاں بھی۔ تم ذہین لڑکی ہو۔ مجھ سے بہتر ہی جانتی ہوگی اس بارے میں... مگر یہ بتاؤ تمہیں موت سے ڈر کیوں لگتا ہے؟" صارم نے فاریہ کا چھپا ہوا ماضی کریدنے کی ہلکی سی کوشش کی اور وہ جو اس کی باتوں کو خاموشی سے سن رہی تھی۔ اس کے سوال پر چونک اٹھی۔

"کیا ہم کوئی اور بات کرسکتے ہیں؟" فاریہ نے واضح طور پر اس کا جواب دینے سے انکار کیا۔

"ٹھیک ہے پرنسس فاریہ! اگر آپ نہیں چاہتی ہیں تو ہم کچھ اور بات کرلیتے ہیں۔ آپ یہ بتائیے کہ آپ نماز پڑھتے ہوئے سجدہ لمبا کرتی ہیں یا بس..." پینٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے اس نے ایک غیر متوقع سوال کیا تھا اور سوال ادھورا بھی شاید جان بوجھ کر ہی چھوڑا تھا۔

"جی۔۔۔ بس، تین دفعہ تسبیح پڑھتی ہوں، مگر یہ سوال۔۔۔" وہ متذبذب سی ہوئی اس سوال پر۔

"طویل سجدے سے اینزائٹی اور ڈپریشن جیسے امراض میں مبتلا ہونے کے چانسز بہت کم ہوجاتے ہیں۔ مالٹا کھاؤ گی۔" اس نے سنجیدگی سے کہتے ہوئے اچانک ایک اور غیر متوقع سوال کیا۔ فاریہ حیران ہوتے ہوئے نفی میں سرہلا گئی مگر صارم نے ہاتھ بڑھا کر سبز رنگ کا کچا سا مالٹا توڑ لیا تھا اور اب مسکراتے ہوئے چھیل رہا تھا۔ نظریں فاریہ پر جمی تھیں۔ جو گڑبڑائی سی اسے ہی دیکھ رہی تھی۔ صارم نے وہ کچا سا مالٹا چھیل کر آدھا منہ میں رکھا اور آدھا مبہم سی مسکراہٹ کے ساتھ اس کی طرف بڑھایا۔ فاریہ نے سہمی سہمی نظروں سے ڈرتے ڈرتے اس کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ صارم اس کی کیفیت سے خوب محظوظ ہورہا تھا۔ جیسے ہی اس نے کچا مالٹا پکڑنا چاہا۔ صارم نے ہاتھ کھینچ لیا۔

"مت کھاؤ، اس میں بہت جراثیم ہیں۔" اس نے ہنستے ہوئے شرارت سے کہا اور بقیہ آدھا بھی اپنے منہ میں ڈال لیا۔ فاریہ زور سے ہنس پڑی۔

☼ ☼ ☼

"فاریہ! میں بھابھی سے ان کی سلائی مشین لے آئی ہوں۔ قمیص میں سلائی کرلوں گی، شلوار تم کرلینا۔ آہستہ آہستہ تمہیں سلائی بھی آجائے گی۔"

"ایک بات کہوں ماما!" فاریہ نے فرح بیگم کی آغوش میں سر رکھتے ہوئے کہا۔

"کہو میری جان!" فرح بیگم نے اس کے بالوں میں پیار سے انگلیاں پھیریں۔

"اب آپ کی صحت آپ کو سلائی کرنے کی اجازت نہیں دیتی۔ کیا ہوجائے گا اگر میں ممانی کی بات مان کر کاسمیٹکس کی دکان میں سیلز گرل کی جاب کرلوں۔ وہ بھی خوش ہوجائیں گی اور ہمارے ہاتھ میں بھی کچھ پیسے آجائیں گے اور پھر میں آپ کا علاج بھی آرام سے کروالوں گی۔ پچھلے دو سالوں میں آپ کی صحت بہت بری طرح متاثر ہوئی ہے۔" فاریہ نے فرح بیگم کے لاڈ کا فائدہ اٹھا کر ان سے اجازت لینی چاہیے۔ فرح بیگم کی متحرک انگلیاں ساکت ہوچکی تھیں۔

"تم نے سوچ بھی کیسے لیا کہ میں تمہیں کسی دکان میں نوکری کرنے کی اجازت دے دوں گی اور بھابھی کی خوشی کی بات مت کرو۔ ساری زندگی صرف اور صرف ان کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے میں نے اپنی ہڈیاں گھسالیں۔ بدلے میں کیا ملا؟ بھائی کی موت کے بعد کیسی آسانی سے انہوں نے ہمیں الگ کردیا۔ حالانکہ بھائی کی پنشن سے اچھا خاصا گزارہ ہورہا ہے ان کا۔ تمہاری پڑھائی کا سہارا لینا چاہا تھا۔ میں نے بس ورنہ اپنا پیٹ کا بوجھ تو ہم اٹھا ہی لیتے۔ بھابھی کا مطالبہ کہ اس اسٹور نما کمرے کا کرایہ بھی دیں، میں نے وہ بھی مان لیا۔ مگر میری بیٹی دکان پر کام ہرگز نہیں کرے گی۔ تمہارے پیپرز میں دو ماہ ہی رہ گئے ہیں۔ آرام سے پیپرز کی تیاری کرو۔ بی اے کے بعد کسی اسکول میں ٹیچنگ کرلینا۔ میں تمہیں نہیں روکوں گی۔ مگر آج کے بعد اس نوکری کے بارے میں کوئی بات نہ کرنا۔" دوٹوک لہجے میں اسے منع کرکے وہ سلائی مشین کی طرف بڑھ گئیں۔

☼ ☼ ☼

"ماما کو یہ مرض کیسے ہوگیا۔ وہ تو بالکل ٹھیک تھیں۔ بس تھوڑی سی کمزور ہوگئی تھیں اور آپ کہہ رہے ہیں کہ ماما کو ہیپاٹائٹس ہے۔" فاریہ کی کانپتی ہوئی آواز اور بہتے ہوئے آنسو اپنی ماں کو کھودینے کے ڈر کی چغلی کھا رہے تھے۔

"اصل میں آپ کے ماموں کو بھی ہیپاٹائٹس سی تھا۔ آپ نے ابھی مجھے بتایا کہ آپ کی ماما نے ان کے خون آلود کپڑے دھوئے تھے تو بس یہ بیماری تب ہی آپ کی ماما میں منتقل ہوئی تھی۔"

"لیکن ڈاکٹر صاحب! ان کی چوٹ تو بہت چھوٹی تھی۔ ایسے کیسے جراثیم میری ماما کو لگ گئے۔" اسے یاد آیا۔ جب عامر ماموں نے خون اگلا تو ان کے خون آلود کپڑے فرح بیگم نے دھوئے تھے۔ ان دنوں ان کے ہاتھ پر چوٹ بھی لگی ہوئی تھی۔

"جراثیم بہت چھوٹے ہوتے ہیں مس فاریہ! اتنے چھوٹے کہ عام آنکھ سے انہیں دیکھا بھی نہیں جاسکتا۔ ایک آلودہ سوئی جراثیموں کے جسم میں جانے کے لیے کافی ہوتی ہے اور وہ تو پھر چوٹ تھی۔

آپ کی والدہ کے خون میں زہر موجود ہونے کے شواہد ملے ہیں۔ زہریلے مرکبات نے ان کے دل، جگر، گردے، دماغ غرض تمام وائٹل آرگنز کو نقصان پہنچایا ہے۔ ہم پوری کوشش کررہے ہیں۔ آپ بھی دعا کریں۔ دماغ کو پہنچنے والے نقصان کی وجہ سے ان کی قوت گویائی بھی متاثر ہوئی ہے۔"

ڈاکٹر مسلسل بول رہا تھا لیکن وہ کہاں سن پارہی تھی۔ "آپ دعا کریں" یہ الفاظ اس کے دماغ پر کسی ہتھوڑے کی طرح برس رہے تھے۔

"یا اللہ! میری ماما کو بچالینا۔ اگر ماما کو کچھ ہوگیا تو میری دنیا اندھیر ہوجائے گی۔ مجھے اس آزمائش سے بچالے مولا! میری ماما کی زندگی بخش دے۔ رحم کر میرے مالک رحم کر۔"

بلک بلک کر روتی با آواز بلند دعا مانگتی ہوئی فاریہ نے اسپتال میں موجود حسن صاحب کی توجہ حاصل کرلی تھی جو کبھی کبھار ہی اسپتال کا چکر لگایا کرتے تھے اور ان کا یہ چکر کتنے ہی مریضوں کے لیے امید کی روشنی لے کر آتا تھا۔

"کون ہے یہ لڑکی۔" انہوں نے اپنے ساتھ کھڑے وارڈ بوائے سے پوچھا جو اسپتال میں موجود انتہائی ضرورت مند مریضوں کی نشاندہی کرتا تھا۔ دوسرے معنوں میں اسپتال کے امور میں حسن صاحب کا مشیر خاص تھا۔

"اس کی ماں کی حالت بہت خراب ہے۔ اصل میں اسپتال والوں نے انہیں ایکسپائرڈ ادویات دے دی تھیں۔ جس کی وجہ سے اس بچی کی ماں مرنے کے قریب پہنچ گئی ہے۔ ڈاکٹروں نے تو اسے یہ بھی نہیں بتایا کہ اس کی ماں کا یہ حال ادویات کی وجہ سے ہوا ہے۔" اس نے حسن صاحب کے کان میں سرگوشی کی۔

"مجھے اس کی ماں کے پاس لے چلو۔" اس کی بات کے جواب میں حسن صاحب نے قطعیت سے کہا تھا۔

☼ ☼ ☼

اور اگلے تین دنوں میں حسن صاحب اس کے انتہائی کٹھن حالات سے واقفیت حاصل کرچکے تھے اور فرح بیگم کے علاج معالجے کا خرچ اٹھا رہے تھے۔ عفت ممانی نے تو ویسے ہی اپنی آنکھیں ماتھے پر رکھ لی تھیں، عامر ماموں کے مرنے کے بعد تو گویا انہوں نے قطع تعلق ہی کرلیا تھا۔ وہ اس حد تک سنگ دل ہوچکی تھیں کہ فرح بیگم اسپتال میں داخل قریب المرگ تھیں، اور انہوں نے فاریہ کو بے آسرا چھوڑ دیا تھا۔ ایسے میں فاریہ کو حسن صاحب کا بڑا آسرا تھا۔ شاید یہ قدرت کی طرف سے انتظام تھا۔ ورنہ فرح بیگم کے مرنے کے بعد فاریہ کہاں جاتی۔۔۔

اور پھر یہی ہوا۔ ڈاکٹرز کے "سوری" کہنے کے بعد فاریہ "خون۔۔۔ خون۔۔۔ جراثیم ۔۔۔ جراثیم" چلاتی شدید ہذیانی ہوگئی تھی۔

"میری ماما۔۔۔ میرے ماموں۔۔۔"

اس کی چیخیں حسن صاحب کا دل بند کیے دیتی تھیں۔ اس بے سہارا لڑکی کو تحفظ فراہم کرنے کے لیے انہیں صرف ایک ہی صورت نظر آئی کہ وہ اسے اپنے گھر لے جائیں مگر جب "کس حیثیت سے؟" کا سوال پیدا ہوا تو انہوں نے اپنی انتہائی وفاشعار بیوی اور بے حد فرماں بردار بیٹے کے سامنے ایک تجویز رکھی۔ جسے حسن صاحب کی ہی طرح دردمند دل رکھنے والوں نے قبول کیا اور یوں حسن صاحب کے بیٹے صارم اور فاریہ کا نکاح ہوگیا۔

صارم اپنے والد کے حکم پر صرف تین دن کے لیے پاکستان آیا تھا۔

☼ ☼ ☼

"یہ دیکھیے! اس ڈھکن کو پتا نہیں کیا ہوگیا ہے۔

بند ہی نہیں ہو رہا۔" پریشر ککر کے ڈھکن سے دھینگا مشتی کرتی فاریہ نے صارم کو کچن میں داخل ہوتے دیکھ کر کہا۔

"ادھر لاؤ۔" صارم نے ڈھکن بند کرنے میں مشکل سے دس سیکنڈ کا وقت لیا۔

"تھینک یو سوچ! آپ نے اتنے آرام سے کرلیا۔ میں آدھے گھنٹے سے اسے بند کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔" لائٹ پرپل کلر کا اسٹائلش سا سوٹ پہنے وہ مسکراتی ہوئی بولی۔

"مائی پلیژر! ویسے کیا پکایا جا رہا ہے۔" صارم نے بڑے سے پتیلے میں ابلتی ہوئی دالوں کو دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"حلیم!" اس نے مسکرا کر بتایا۔ "صارم۔۔۔ ایک بات کل رات سے مجھے بہت پریشان کر رہی ہے۔ مجھے ایسا لگ رہا ہے انکل مجھے نظر انداز کر رہے ہیں۔ ان تین ماہ میں انہوں ایک بار بھی مجھ سے بات نہیں کی۔ حالانکہ میں نے تو کوئی ایسی بات نہیں کی۔" اس نے دوستانہ انداز میں کہتے ہوئے دو سیب دھو کر صارم کی طرف بڑھائے۔

"فاریہ! تمہارے ساتھ بچپن میں کیا ہوا تھا؟" صارم نے بہت دیر تک خاموش رہنے کے بعد سنجیدگی سے اس سے پوچھا۔ فاریہ بری طرح چونکی۔ ایسا غیر متوقع سوال۔۔۔ وہ غیر ارادی طور پر پیچھے ہٹی۔

"فاریہ۔۔۔ آج تم مجھ سے کچھ نہیں چھپاؤ گی۔"

"آپ جائیں یہاں سے۔ مجھے ابھی بہت کام کرنے ہیں۔" فاریہ اٹک اٹک کر بولی۔ صارم کے سامنے اپنے ماضی کے کھلنے کا ہولناک تصور اسے اندر تک لرزا گیا تھا۔

"اپنی ذات کی سچائی کو اون کرنا سیکھو۔ فاریہ! پریشانی سے بھاگ کر نہیں بلکہ اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس کا مقابلہ کرنا ہی اصل جیت ہے۔ آج تمہیں مجھ پر اپنی ذات کا اسرار کھولنا ہی ہوگا فاریہ!" صارم پیچھے ہٹنے کے لیے تیار نہیں۔ اس کا لہجہ بہت بدلا ہوا تھا۔

تذلیل، اہانت اور بے عزتی جیسے الفاظ سے بھرا اس کا ماضی۔۔۔ وہ کیسے بتا پائے گی صارم کو۔

"یہ ہمارے رشتے کا بھی تقاضا ہے فاریہ!" اس نے فاریہ کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

بے بسی سے فاریہ کی آنکھیں بھرنے لگیں۔



"میں، میرے پاپا اور میری ماما۔۔۔ ڈھائی مرلے کے خوب صورت گھر میں بڑے اطمینان اور سکون سے زندگی بسر کر رہے تھے۔ میرے پاپا ایک اسکول میں ٹیچنگ کے فرائض سرانجام دے رہے تھے۔ شہر میں مرکزی شاہراہ پر ایک اچھی خاصی دکان تھی۔ جس کے کرائے اور پاپا کی تنخواہ سے بہت اچھا گزارا ہو جاتا تھا۔ میں میٹرک کر رہا تھا۔ جب میرے پاپا کی ایک ایکسیڈنٹ میں ڈیتھ ہو گئی۔

پاپا کے بعد زندگی بڑی مشکل ہو گئی تھی۔ ان کی موت کے بعد ماما کے لیے دکان کے کرائے اور پاپا کی قلیل سی پنشن میں گھر کے اخراجات پورے کرنا مشکل ہوتا جا رہا تھا۔ ان مشکل دنوں میں میرے ایک دوست نے مجھے پیٹرول پمپ پر کام کرنے کا مشورہ دیا تو ماما نے سختی سے منع کر دیا۔ گردن میں ہونے والی شدید تکلیف کو نظر انداز کیے اپنی بے ترتیب ہوتی شخصیت سے بے خبر میری ماما نے دن رات لوگوں کے کپڑے سلائی کر کے میری پڑھائی کا خرچ اٹھایا۔

ہارٹ اسپیشلسٹ بننا میرا اولین خواب تھا۔ پری میڈیکل کی ٹف پڑھائی اور ماما کی سخت مشقت میرے لیے واقعی بہت بڑی آزمائش بن گئی تھی۔ کبھی کبھی میرا دل چاہتا تھا کہ میں پڑھائی وڑھائی چھوڑ کر کسی فیکٹری میں چھوٹی موٹی ملازمت کرلوں۔ لیکن میرا یہ کہنا ماما کی آنکھوں کو آنسو دے جاتا تھا اور میں ان پانچ، سات سالوں کے چٹکی بجاتے گزرنے کی دعا کرتا اور پھر زور و شور سے پڑھائی میں مصروف ہو جاتا تھا۔

ایف ایس سی میں میری ٹائنٹی سکس پرسنٹ ایج نے مجھے آسمان کی بلندیوں پر لا کھڑا کیا۔ میں انٹری ٹیسٹ دینے کی تیاری کر رہا تھا۔ جب میرے دوست روحیل نے مجھ سے کہا کہ اس کے انکل لائق فائق طالب علموں کو اسکالر شپ پر پڑھنے کے لیے انگلینڈ بھجوا رہے ہیں۔ میں پڑھائی کے ساتھ ساتھ جاب بھی کر سکتا ہوں اور میرا ڈاکٹر بننے کا خواب بھی پورا ہو جائے گا۔ گھر کے حالات بھی بہتر ہو جائیں گے۔ ان خوش آئند سوچوں نے مجھے میری ماما کے مقابل لا کھڑا کیا۔ بڑی مشکل سے اپنی جان دینے کی دھمکی دے کر میں نے ماما کو مجبور کیا کہ وہ دکان بیچ دیں۔ مین بازار میں ہونے کی وجہ سے دکان اچھے داموں بک گئی۔ اچھے دنوں کی امید لیے میں نے دس لاکھ روپے روحیل کو دے دیے اور بچ جانے والے پانچ لاکھ ماما کے اکاؤنٹ میں جمع کروا دیے لیکن میری ساری تدبیریں الٹی ہو گئیں۔ روحیل نے مجھے دھوکا دیا۔ وہ میری آستین کا سانپ تھا۔ میرے دیے ہوئے پیسوں سے وہ اپنے خوابوں کی جنت تعمیر کرنے دبئی بھاگ گیا۔ ایسے میں ایک طرف ماما کا نچڑا ہوا سفید چہرہ مجھے بے تحاشا شرمندہ کر دیتا۔ وہیں مستقبل ایک سوالیہ نشان کی طرح ہر وقت میری آنکھوں کے سامنے ناچتا رہتا تھا۔ وہ بہت مشکل وقت تھا۔ اتنا کہ دوسرا سانس لینے کو دل نہیں چاہتا تھا۔ کیسا بیٹا تھا میں کہ اپنی ماں کی زندگی کو سہل بنانے کے بجائے اذیت ناک بنا بیٹھا تھا۔ بے عزتی اور شرمندگی کا گہرا احساس ہر وقت میرا احاطہ کیے رکھتا اور پھر یہی احساس ایک اذیت ناک ڈپریشن میں بدل گیا۔ پورے چھ ماہ میری ماما میرے علاج کے لیے اسپتالوں میں دھکے کھاتی رہیں۔ وہیں اسپتال میں میری ملاقات حسن صاحب سے ہوئی۔ اگر وہ مجھے نہ ملتے تو شاید میں کبھی اس اذیت ناک تکلیف سے باہر نہ نکل پاتا۔ انہوں نے مجھے زندگی کی سچائیوں اور کٹھنائیوں کو فیس کرنے کا گر سمجھایا۔ مجھے بتایا کہ زندگی ہمارے طے کردہ فارمولے کے حساب سے نہیں چلتی۔ ہمارا کام صرف جدوجہد کرنا ہے۔ نتیجہ اللہ کی ذات پر چھوڑ دینا چاہیے۔ وہ ہمارے بہت بڑے محسن ہیں۔ نہ صرف میری ذہنی کیفیت کو نارمل کرنے میں، بلکہ ہمارے تیزی سے ختم ہوتے سرمائے کے ساتھ انہوں نے کپڑے کا کاروبار شروع کیا۔ اپنا طے شدہ منافع لینے کے علاوہ انہوں نے کبھی ایک پائی کی بھی ہیرا پھیری نہیں کی۔ اپنی محنت اور صلاحیت سے فقط دو سال کے قلیل عرصے میں انہوں نے ہمارا سرمایہ تین گنا بڑھا دیا تھا۔

ان کے مشورے پر میں نے دوبارہ انٹری ٹیسٹ دیا اور میڈیکل کالج جوائن کرلیا۔ حسن صاحب سے میرا لگاؤ اتنا بڑھا کہ میری خواہش اور اصرار پر میری ماما نے حسن صاحب سے نکاح کرلیا۔ مجھ بن باپ کے بچے پر انہوں نے اپنی ساری شفقت نچھاور کر دی۔ میں تو اپنی اسٹڈیز میں بزی رہا اور انہوں نے چھوٹے سے کاروبار کو آسمان کی بلندیوں پر پہنچا دیا اور پھر ان کی خواہش پر میں نے نفسیات جیسے حساس شعبے میں اسپیشلائزیشن کیا اور اب میں تمہارے سامنے ہوں۔

تم بتاؤ۔۔۔ بے عزتی، شرمندگی، دکھ، تذلیل اور تکلیف کا کون سا ایسا رنگ ہے جو میں نے نہیں دیکھا۔ ہمارے رشتے میں سچائی بہت اہم ہے لیکن شاید میں تمہارا اعتماد جیت نہیں پایا۔" صارم نے ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے کہا۔

"میرا خیال ہے اس میں پانی ختم ہو گیا ہے۔ ایک آدھ منٹ کی دیر اور ہو جاتی تو گوشت جل جاتا۔" گہری سنجیدگی سے اپنے ماضی میں جھانکتے ہوئے ہوئے صارم نے یکایک ابلتی ہوئی دالوں پر توجہ دی اور چولہا بند کر دیا۔ فاریہ عجیب سی کیفیت میں کھڑی تھی۔

"وہ مم۔۔۔ میں۔۔۔" شرمندہ سی فاریہ کے کچھ کہنے کی کوشش میں ہونٹ کپکپا گئے۔

"فاریہ! تم صبح سے کچن میں ہو۔ تھک گئی ہو نا۔ ہٹو! باقی کا کام میں دیکھ لوں۔"

ثمینہ بیگم کے کچن میں آنے سے فاریہ کی بات ادھوری رہ گئی۔ اپنے بے جان ہوتے ہوئے ہاتھوں کے باعث چاہتے ہوئے بھی انکار نہ کر پائی۔

"آپ کا ماضی قابل شرم ہوتا تو پوچھتی۔۔۔ کیسے

بتاتے ہیں آپ۔" اس کے تلخ سوال پر صارم نے بغیر کسی جھجک کے اپنا آپ کھول کر رکھ دیا تھا اس پر۔۔۔ اور ثمینہ بیگم کے آنے کے بعد اسے شرمندہ سا وہیں چھوڑ کر کچن سے جا چکا تھا۔

☼ ☼ ☼

"تم نے میرا سر فخر سے بلند کر دیا ہے۔ اتنے بڑے اسپتال میں نفسیاتی امراض کے ڈپارٹمنٹ کا ہیڈ بننا کوئی معمولی بات نہیں۔"

"مبارک ہو بیٹا! اللہ کا بہت بہت شکر ہے کہ تمہیں اتنی بڑی کامیابی ملی۔"

حسن صاحب اور ثمینہ بیگم کی پرجوش اور فخر سے بھرپور آوازیں فاریہ کو لاؤنج میں کھینچ لائیں۔ جہاں کھڑے تینوں نفوس کے چہرے خوشی کے گہرے احساس کے زیر اثر جگمگا رہے تھے۔

"یہ سب آپ کی وجہ سے ہی ممکن ہوا ہے پاپا! اگر آپ میرا ساتھ نہ دیتے۔ ہمیں سہارا نہ دیتے تو کامیابی کا لفظ میرے لیے محض ایک خواب ہوتا۔" سچائی اور احسان مندی کے جذبات سے صارم کا لہجہ حقیقتاً" بھاری ہو گیا۔

"صارم اب اپنی زندگی میں مکمل طور پر سیٹل ہو چکا ہے۔ فاریہ کی طبیعت بھی بہتر ہے اور اب مجھے کوئی بہانہ نہیں سننا۔ میرے خیال میں اگلے اتوار کو باقاعدہ ایک تقریب منعقد کر لی جائے۔ چلو صارم! تم فاریہ کو لے کر بازار جاؤ۔ شادی کا ڈریس پسند کرو اور ساتھ ہی کارڈز بھی پرنٹنگ کے لیے دے آنا۔" فاریہ کو داخل ہوتے دیکھ کر وہ صارم کی کامیابی بھول کر ان دونوں کی شادی کا موضوع لے بیٹھیں۔

فاریہ نے گڑبڑا کر حسن صاحب کی طرف دیکھا۔ وہ اس کی طرف دیکھنے سے احتراز کر رہے تھے۔ لیکن خوشی ان کے چہرے سے چھلک رہی تھی۔ وہ نظریں جھکا کر رہ گئی۔

"چلیں فاریہ!" گاڑی کی چابی ہاتھ میں پکڑے مسرور سا صارم نہ جانے کب اس کے پیچھے آکر کھڑا ہوا۔

ایک ٹھنڈی سانس یخ بستہ ماحول کے حوالے کر کے وہ چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتی اس کے پیچھے چل رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

"میرے پاپا مجھے اور میری ماما کو بے یارومددگار چھوڑ کر بھاگ گئے۔ میں ایک ایسے بزدل آدمی کی بیٹی ہوں، جس نے اپنی ذمہ داری اٹھانے کے بجائے زندگی کے خاردار راستے پر اپنی بیوی اور بیٹی کو در در بھٹکنے کے لیے چھوڑ دیا۔ یقین کریں صارم! میں اپنے باپ سے اتنی نفرت کرتی ہوں کہ اگر کبھی وہ ظالم شخص میرے سامنے آگیا تو میں اسے تسلیم کرنے سے انکار کر دوں گی۔" ادب و آداب کا خیال رکھنے والی فاریہ کا بے ادب لہجہ اس کا اپنے باپ سے نفرت کی انتہا کو ظاہر کر رہا تھا۔

"میں بہت چھوٹی تھی، جب پاپا۔۔۔" اتنی ساری کتھا صارم کو سنا چکنے کے بعد اس کے لب تو خاموش ہو گئے تھے۔ لیکن خوب صورت سیاہ آنکھیں مسلسل موتی برسا رہی تھیں۔ گاڑی ہلکے سے جھٹکے سے ایک خوب صورت ریسٹورنٹ کے سامنے رک گئی۔

"ماما کی وفات کے بعد تو جیسے ہیپاٹائٹس کے جرمز کے ساتھ ساتھ مجھے ہر طرح کے جرمز تنگ کرنے لگے۔ قریب تھا کہ میں اس خوف سے مر جاتی۔ یقیناً" میں سروائیو نہ کرپاتی، اگر کچھ اور عرصہ میری یہی کیفیت رہتی، لیکن پھر آپ میری زندگی میں کسی مسیحا کی طرح آئے اور میری ہر وقت کی گھبراہٹ ختم ہو گئی۔ آپ میرے محسن ہیں صارم! مگر مجھے لگتا تھا، ذلت و غربت سے بھرا میرا ماضی جاننے کے بعد کہیں آپ مجھے چھوڑ نہ دیں۔ بس اسی ڈر سے میں آپ کو اپنے بارے میں کچھ بتانے سے گریز کرتی تھی مگر میں اب مزید آپ کو اندھیرے میں نہیں رکھنا چاہتی۔"

ریسٹورنٹ کے نرم گرم سے ماحول میں وہ سادگی و روانی میں اپنی دل کی بات بھی کہہ گئی۔ صارم ہولے



سے مسکرا دیا۔

"تمہیں کیا لگتا ہے فاریہ! میں تمہارے پاپا کے بارے میں پہلے سے نہیں جانتا تھا؟" آرام سے کہی گئی صارم کی بات پر فاریہ کی آنکھیں پھیلی تھیں۔

"ایسی ڈراؤنی شکلیں بنا کر میری طرف نہ دیکھو۔ تمہارے حسن انکل میرے پاپا ہیں مگر میرے نزدیک یہ ساری باتیں بے معنی ہیں فاریہ! اگر کچھ معنی رکھتا ہے تو وہ صرف تم ہو اور ہمارا رشتہ۔ تمہارا ماضی کریدنا میری مجبوری تھی۔ نفسیاتی امراض کی جڑیں ہمیشہ ماضی سے جڑی ہوتی ہیں۔ مجھے تمہارے خوف کی اصل وجہ ڈھونڈنی تھی اور تمہارے خوف کی اصل وجہ خون ہے۔ یہ بات مجھے پاپا نہیں بتا پائے تھے۔ ویسے بھی وہ نہیں جانتے تھے کہ تمہیں نفسیاتی پرابلم ہے۔"

"تمہیں پتا ہے فاریہ! جب پاپا نے مجھے فون کیا اور کہا کہ میں تم سے نکاح کرلوں تو مجھے بہت عجیب اور کچھ حد تک برا بھی لگا تھا لیکن نہ جانے نکاح کے بولوں میں کیا جادو تھا کہ میں کسی مقناطیسی کشش کے زیر اثر تمہاری طرف کھنچتا چلا آیا۔ تم شاید نہیں جانتیں فاریہ! کہ تمہاری تکلیف اور اذیت مجھے کس کرب سے دوچار کرتی تھی۔ یہ بیماری ختم ہونے میں وقت لیتی ہے۔ یہ جاننے کے باوجود میں نے انتہائی صبر سے تمہارے نارمل ہونے کا انتظار کیا ہے۔ علاج کے ساتھ دعائیں بھی مانگیں۔ تمہارے لیے میری فکرمندی، تمہیں نارمل کرنے کے لیے میری کوششیں، میرا خلوص، احسان نہیں تھا، محبت تھی۔ بے لوث، پرخلوص اور انتہائی شدید محبت جو صارم سکندر کو فاریہ احمد سے ہے۔ ہاں فاریہ! میں تم سے۔۔۔ اپنی شریک حیات سے، بہت محبت کرتا ہوں۔ کیا تم مجھ سے محبت نہیں کرتیں؟"

صارم نے اچانک ہی سوال کیا تھا۔ وہ فوراً" سے پیشتر ہاں کرنا چاہتی تھی مگر حیا اور جھجک آڑے آگئی۔ صارم نے کچھ دیر انتظار کیا، پھر اس کی پریشانی کا خیال کر کے خاموش رہا اور کافی پی کر اسے اٹھنے کا اشارہ کیا۔

"بیٹھ جاؤ فاریہ!"

وہ صارم کے سوال میں اتنی کھوئی ہوئی تھی کہ ریسٹورنٹ سے باہر آکر صارم گاڑی کا دروازہ کھولے کھڑا تھا اور فاریہ بیٹھنا بھول گئی۔ اس کے لہجے پر وہ چونکی اور خاموشی سے گاڑی میں بیٹھ گئی۔ اس کا دل بہت خوش تھا۔ دل ہی دل میں مسکراتے ہوئے اس نے گاڑی کا دروازہ بند کرنے کے لیے کھینچا مگر اس کا نرم و نازک سا ہاتھ گاڑی کے دروازے میں دب گیا۔ سی کی ہلکی سی آواز کے ساتھ اس کی آنکھیں بھر آئیں، ساتھ ہی دہشت بھی عود کر آئی۔

"خون۔۔۔ خون صارم!" فاریہ کا گلابیاں گھلا سنہرا اور سفید رنگ اپنی انگلی پر بوند برابر خون دیکھ کر زردی کی انتہاؤں کو چھونے لگا۔ اس نے سختی سے آنکھیں میچ لیں۔ جبکہ اس کا زخمی ہاتھ صارم کے مضبوط ہاتھوں میں دبا تھا۔ اس طرح فاریہ کی انگلی پر موجود خون کی وہ تھوڑی سی مقدار ویسی کی ویسی ہی تھی۔

"ریلیکس فاریہ! تمہیں اپنے خوف کا سامنا کرنا ہوگا۔ اپنے خوف کو نکال دو۔ میں تمہارے ساتھ ہوں۔" فاریہ نے بند آنکھوں سے نفی میں سر ہلایا۔

"میری طرف دیکھو فاریہ! اگر مجھ پر یقین ہے تو آنکھیں کھولو۔" نرمی سے کہتے ہوئے صارم نے اس کو آنکھیں کھولنے پر مجبور کیا۔

"گڈ۔۔۔ اب سوچو اس وقت کون سی بات تمہیں پریشان کر رہی ہے۔"

"یہ جراثیم مجھ میں منتقل ہو رہے ہیں صارم!" فاریہ نے روتے ہوئے گھٹی آواز میں جواب دیا۔ یک ٹک دیکھتے ہوئے وہ خوف کی شدت سے گنگ ہو کر رہ گئی تھی۔

"اچھا۔۔۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تمہارے ذہن میں کیا امیج بن رہا ہے۔ یعنی اگر تمہاری سوچ ثابت ہو گئی تو کیا ہوگا۔" صارم نے اس کی کیفیت سمجھتے ہوئے تیزی سے پوچھا۔

"مم۔۔۔ میں اسپتال میں ہوں۔ خون کی الٹیاں کر رہی ہوں۔ مجھے کوئی بیڈ نہیں ملا۔ میں مر گئی ہوں۔ سب مجھ پر مٹی ڈال رہے ہیں اور اب۔۔۔ اب مجھے

سانس نہیں آرہا صارم! میں... اسے صاف کردیں صارم! ورنہ میرا دم گھٹ جائے گا۔" فاریہ نے اپنا ہاتھ کھینچنا چاہا۔ جس پر خون کی ننھی سی بوند موجود تھی۔

"دیکھو فاریہ! نارمل انسان اپنی خوفناک سوچوں کو نظرانداز کردیا کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ حقیقت اور سوچ میں فرق کرسکتے ہیں۔ تمہیں بھی اپنے خیالات اور حقیقت کی دنیا میں فرق کرنا ہے اور یہ سب کچھ کیسے کرنا ہے، میں تمہیں بتاتا ہوں۔ ایسا کرو اپنی آنکھیں بند کرو اور تین گہری سانسیں لو۔ اب تصور کرو کہ تمہارے ذہن میں ان بھیانک خیالات کی ٹرین چل رہی ہے۔ ایک کے بعد ایک برا اور اذیت ناک خیال اس ٹرین میں سوار ہوتا جارہا ہے۔ تم اس ٹرین کے نیچے دبی ہوئی ہو۔ یہ ٹرین تمہیں کچل رہی ہے... اب تم اٹھو اور کھڑی ہو اور اس ٹرین سے کچھ فاصلے پر جاکر کھڑی ہوجاؤ... کیا تم ایسا کرپا رہی ہو؟" صارم نے نرمی سے پوچھا۔ فاریہ نے آنکھیں میچے میچے سر ہلایا۔

"ٹھیک۔ اب اس ٹرین کو غور سے دیکھو۔ تم اس کے شکنجے سے نکل آئی ہو۔ یہ تمہارے اوبسیشن (وہم) ہیں۔ ان کو گزر جانے دو۔ اب آہستہ آہستہ آنکھیں کھولو۔ گڈ! اب کیسا محسوس کررہی ہو؟"

فاریہ کی آنکھوں میں حیرانی تھی۔ اس کے چہرے پر پہلے جیسے خوف کے تاثرات نہیں تھے۔

"جب وہم ذہن میں سماجائے تو تصور میں اس سے چھٹکارا پانے کی کوشش کرنی چاہیے۔ کیونکہ خوف بھی دراصل ایک تصور ہے۔ جو گھیرتا ہے تو چھوڑ بھی دیتا ہے۔ بس کوشش ضروری ہے۔ تم سمجھ رہی ہو نا فاریہ! میری بات؟"

صائم نے بہت پیار سے پوچھا اور ٹشو پیپر اس کی طرف بڑھایا۔ "لو صاف کرو۔" صارم کو لگا جیسے فاریہ نے ایک لمحے کو سانس روکی ہو، مگر بہرحال اس نے خون صاف کرکے ٹشو پیپر پھینک دیا۔



"واؤ!" اپنے کمرے کی لائٹس آن کرتے ہی صارم کے منہ سے بے ساختہ نکلا تھا۔

پورے کمرے کی دیواروں پر بڑے چھوٹے لاتعداد شیشے چپکے ہوئے تھے جو کمرے میں موجود دو بلبوں کی پاور دس گنا بڑھا چکے تھے۔ جھلملاتے ہوئے شیشوں سے منعکس ہوتی روشنی رقص کرتے ہوئے ستاروں کی طرح پورے کمرے میں گردش کررہی تھی۔ دروازے کے عین سامنے موجود دیوار پر سلور گلیٹر سے بھرا ہوا ایک پیپر چپکا ہوا تھا اور اس دیوار کے ساتھ رکھی میز کو بھی ڈھیر سارے سلور گلیٹر سے بھر دیا گیا تھا۔ غضب کی جھلملاہٹ نے کمرے کے اس کونے کو بڑی اچھی طرح نمایاں کیا گیا تھا۔ ٹیبل پر جابجا جلتی ہوئی موم بتیاں اور ان کے درمیان چاکلیٹ کیک پر کریم سے "کانگریچولیشن" لکھا ہوا تھا۔ صارم حیران سا آہستہ آہستہ چلتا ہوا ٹیبل کے قریب پہنچا تو جہاں ماحول کی خوب صورتی اور واضح ہوئی وہیں میز پر رکھے ایک خوب صورت سے کارڈ نے اس کی توجہ کھینچی۔ کارڈ کھولتے ہی مسحور کن خوشبو کا ایک جھونکا اس کی حس شامہ سے ٹکرایا۔ اس نے گہری سانس بھرتے ہوئے کارڈ کھولا۔

تو ملا ہے تو یہ احساس ہوا ہے مجھ کو<br>
یہ میری عمر محبت کے لیے تھوڑی ہے<br>
ایک ذرا سا غم دوراں کا بھی حق ہے جس پر<br>
میں نے وہ سانس بھی تیرے لیے رکھ چھوڑی ہے<br>
تجھ پہ ہوجاؤں گی قربان، تجھے چاہوں گی<br>
میں تو مر کر بھی میری جان تجھے چاہوں گی

آپ کی اپنی<br>
مسز صارم

محبت کا یہ خوب صورت اظہار اسے سرشار کرگیا۔ صارم نے مسکراتے ہوئے کارڈ نیچے کیا تو دائیں جانب کھڑی فاریہ کو دیکھ کر ٹھٹک گیا۔ شاکنگ پنک اور سلور امتزاج پر مشتمل انارکلی فراک پہنے اپنے کرلڈ بالوں کو ایک کندھے پر ڈالے وہ اسٹائلش سی لڑکی فاریہ ہرگز نہیں لگ رہی تھی۔

"اتنے حسین سرپرائز کے لیے شکریہ لیکن یہ مبارک بادی کس لیے؟"

"اس دن آنٹی اور انکل نے آپ کو اسپتال بنانے پر مبارک بادی تھی لیکن میں نہیں دے پائی تھی تو اس لیے..." فاریہ کی اٹھتی گرتی گھنی پلکیں اور گلابی رنگ سے رنگے یاقوتی ہونٹ اس کی خوب صورتی میں اضافہ کررہے تھے۔

"تو پھر ماما اور پاپا کی طرح وش کرونا۔" صارم شوخ ہوا۔ فاریہ نے مصنوعی غصے سے گھورتے ہوئے کیک کا ایک ٹکڑا اس کے منہ میں ڈالا اور بھاگنے ہی لگی تھی کہ صارم نے بڑے بڑے دو قدم اٹھا کر اس کو بازو سے پکڑ کر کھینچ لیا مگر اس کوشش میں اس کا پاؤں بری طرح ٹیبل سے ٹکرایا تھا۔ اس کی ہلکی سی کراہ پر فاریہ تڑپ گئی۔

"اور کریں الٹی سیدھی حرکتیں، حد ہے۔" وہ اسے ڈپٹتے ہوئے یکدم نیچے بیٹھ کر اس کے پاؤں پر ہاتھ رکھ چکی تھی۔ اسے بیٹھنے کا اشارہ کرکے فاریہ نے ٹشو پیپر اٹھانے کا بھی تکلف نہیں کیا اور اپنے دوپٹے سے ہی اس کی انگلی سے نکلتا ہوا خون صاف کردیا۔ اس کے چہرے پر صارم کو چوٹ لگ جانے پر ملال تھا۔ کسی خوف کا کوئی شائبہ ہرگز نہیں تھا۔

صارم مطمئن سا اسے اپنی خون آلود انگلی کی رومانوی سی ٹریٹمنٹ کرتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔ "فاریہ صحت یاب ہوچکی ہے۔" اس نے گہری سانس بھر کر کرسی کی پشت پہ سر ٹکا دیا۔ دل کو ہر طرح سے قرار تھا۔



"تمہیں پتا ہے نا کہ وہ اپنے باپ سے کتنی نفرت کرتی ہے۔ کیسے بتاؤں اسے کہ اس کی در، در بھٹکتی زندگی کا ذمہ دار اس کا بدنصیب باپ میں ہوں۔ اسپتال میں وہ اپنے باپ کو کوستی رہی اور میں خون کے آنسو پیتا سنتا رہا۔ میری بے بسی کا اندازہ لگاسکتی ہو تم ثمینہ!" کتنا دل تھا میرا کہ فرح کا علاج کسی اچھے اسپتال میں ہو اور فاریہ میری بیٹی... پورے استحقاق سے اپنے باپ کے پیسے کو استعمال کرسکے لیکن خوف... کہ وہ یہ جانتے ہی میرے منہ پر تھوک دے گی اور میں اسے دیکھنے سے بھی محروم ہوجاؤں گا۔ یہ خوف مجھے ہمیشہ سچ بولنے سے روکتا رہا...

اسے چھونے کو، گلے لگانے کو اس کے منہ سے بابا جیسا میٹھا لفظ سننے کو میرا دل مچلتا رہتا ہے۔ اسی تڑپ کو چھپانے کے لیے میں اس سے بات تک نہیں کرتا کہ کہیں جوش، جذبات میں میرا راز اس پر عیاں نہ ہوجائے۔ کتنا بدنصیب باپ ہوں میں، جو بجائے اس کے کہ اپنی بیٹی کو اپنے زندہ ہونے کا مان دوں۔ اس سے اپنی شناخت چھپائے پھرتا ہوں۔

اپنے کمرے میں ثمینہ بیگم سے بات کرتے ہوئے حسن صاحب پھوٹ پھوٹ کر رو رہے تھے اور ان کے لیے چائے لے کر آئی فاریہ کے لرزتے ہوئے ہاتھوں نے ٹرے کا بوجھ اٹھانے سے انکار کردیا تھا۔ اس بھیانک انکشاف پر چائے کی ٹرے اس کے ہاتھوں سے چھوٹ کر پوری قوت سے زمین سے ٹکرائی تھی۔ گرم گرم چائے نے اس کے پاؤں کو جلادیا۔ ثمینہ بیگم اور حسن صاحب چونک کر دروازے کی طرف لپکے۔ حیران اور گم صم کھڑی فاریہ یک ٹک اپنے جلے ہوئے پاؤں اور ٹوٹے ہوئے کپ کی کرچیوں کو گھور رہی تھی۔ حسن صاحب پر سلگتی ایک نظر ڈال کر وہ ان کرچیوں کی پروا کیے بغیر تیزی سے بھاگی۔

"مجھے طلاق چاہیے۔ مجھے آپ کے ساتھ کوئی رشتہ نہیں جوڑنا۔"

دل میں اٹھتی ٹیسوں کو دبائے ہوئے فاریہ نے اپنی بات بڑی مشکل سے پوری کی تھی کہ اس تقاضے کے پورا ہونے کے بعد شاید اس کی سانس نے بھی بند ہوجانا تھا لیکن دل پر لگنے والی چوٹ اتنی شدید تھی کہ وہ خود اذیتی کی انتہا پر پہنچ گئی۔

"کیا کہہ رہی ہو فاریہ... اور یہ تمہارا پاؤں... کیا ہوا؟" لاؤنج میں ٹی وی دیکھتا صارم اس اچانک افتاد پر ہڑبڑا اٹھا تھا لیکن اس کے باوجود اس نے فاریہ کے جلے ہوئے زخمی پاؤں کو دیکھ لیا تھا۔

... آپ کی سچائی ... آپ کو پتا تھا کہ حسن انکل میرے پاپا ہے، پھر آپ نے مجھے کیوں نہیں بتایا؟ مجھے اپنی زندگی کی بدترین تکلیفوں کی وجہ بننے والے انسان کے گھر میں اس کے ساتھ نہیں رہنا۔ ایک پل بھی نہیں۔“ فاریہ نے تقریباً ”چیختے ہوئے کہا۔

”فاریہ! ایسا نہیں ہے۔ پاپا نے مجھے روکا تھا۔ وہ تمہیں خود بتانا چاہ رہے تھے یہ بات۔ میں نے صرف ان کا کہنا مانا ہے فاریہ اور ویسے بھی جو کچھ تمہارے ساتھ ہوا، اس میں حسن انکل کا کوئی قصور نہیں تھا۔ اصل میں...“

صارم نے فاریہ کا ہاتھ پکڑ کر جھٹکے سے صوفے پر بٹھایا۔ ثمینہ بیگم آگے بڑھیں۔

”تمہارے پاپا نے خودکشی کرنے کے لیے گھر چھوڑا تھا۔ انہوں نے دریا میں چھلانگ لگا دی تھی فاریہ!“ ثمینہ بیگم نے تاسف سے حسن صاحب کے زرد پڑتے چہرے کو دیکھا۔

”وہاں پر موجود افراد نے جس وقت انہیں اسپتال پہنچایا۔ ان کی ذہنی اور جسمانی حالت انتہائی مخدوش ہو چکی تھی۔ ایک سال... پورا ایک سال حسن صاحب ہوش و حواس سے بیگانہ رہے۔ کاروبار میں ملے دھوکے نے ان کی ذہنی حالت کو تباہ کرکے انہیں انتہائی شکی بنا دیا تھا۔ ان دنوں انہیں ہر انسان پر یہ گمان ہوتا تھا کہ وہ ان کو دھوکا دے کر ان کا مال سمیٹ کر چلا جائے گا۔ ایک سال بعد جب ان کی ذہنی حالت قدرے بہتر ہوئی تو انہوں نے اپنی بیوی اور بیٹی کو ڈھونڈنے کی بہت کوشش کی لیکن تمہارے ماموں تم دونوں کو لے کر نہ جانے کہاں غائب ہو گئے تھے کہ بے حد تلاش و بسیار کے باوجود بھی حسن صاحب تمہیں ڈھونڈ نہ پائے۔ انہیں اسی اسپتال میں باورچی کی نوکری مل گئی۔ ان ہی دنوں صارم ڈپریشن کا شکار رہا۔ میں بہت پریشان تھی۔ حسن صاحب کی توجہ اور شفقت اسے نارمل زندگی کی طرف کھینچ لائی اور پھر صارم کے مجبور کرنے پر حسن صاحب نے مجھ سے نکاح کر لیا۔ لیکن ان تیرہ چودہ سالوں میں کوئی ایک دن بھی ایسا نہیں گزرا جب انہوں نے تمہیں یاد نہ کیا ہو۔ میں تمہیں ان کی میڈیکل ہسٹری دکھاؤں گی۔ تم سمجھ دار ہو۔ فیصلہ کرنے کا اختیار رکھتی ہو، لیکن حقائق کو نظر انداز مت کرنا بیٹا۔“ ثمینہ بیگم کی آنکھوں میں آنسو تھے۔

”بیٹا! تم حسن صاحب کی اکلوتی اولاد ہو۔ وہ تمہیں اپنے گلے لگانے کے لیے بن جل مچھلی طرح تڑپتے رہے تھے۔ انہیں اس قصور کی سزا نہ دو جو انہوں نے نہیں کیا۔ انہیں معاف کر دو بیٹا! ان کی سالوں کی بے سکونی کو سکون مل جائے گا۔“ ثمینہ بیگم نے فاریہ کا ہاتھ نرمی سے دباتے ہوئے کہا۔ جس کی آنکھوں سے دو آنسو ٹوٹ کر ان کے ہاتھوں پر گرے، جو اس بات کا ثبوت تھے کہ آج ایک باپ کو اپنی کھوئی ہوئی لاڈلی بیٹی واپس مل گئی ہے۔ صارم کے چہرے پر بھی سکون اتر آیا۔ اس نے ایک نظر صوفے پر بالکل ساکت بیٹھے حسن صاحب کو دیکھا۔ ان کے گالوں پر بہتے آنسو ان کے زندہ ہونے کے گواہ تھے۔ ورنہ وہ یوں بیٹھے تھے جیسے جم چکے ہوں۔

”فاریہ بیٹا اٹھو۔“ انہوں نے فاریہ کو اشارہ کیا۔

”مجھے معاف کر دیں پاپا... میں آپ کو غلط سمجھتی رہی، میں...“ فاریہ نے روتے ہوئے ان کے گھٹنے پکڑے۔ حسن صاحب تڑپ کر سیدھے ہوئے اور اسے سینے میں بھینچ لیا۔

”نہیں میرے بچے... میں نے تمہارے ساتھ، تمہاری ماں کے ساتھ واقعی بہت غلط کیا۔ میں اللہ کی مرضی پر اپنے آپ کو رضامند نہ کر سکا۔ میں سمجھ ہی نہیں پایا تھا کہ اللہ کی مرضی کو تسلیم نہ کرنے والے، اپنے حالات کے مطابق اپنے آپ کو تبدیل نہ کرنے والے لوگ اپنا وجود، اپنا وقار، اپنی شناخت کھو دیتے ہیں۔ مایوسی گناہ ہے اور کیوں گناہ ہے۔ ان گزرے ہوئے سالوں نے مجھے اچھی طرح سمجھا دیا ہے۔



دیکھو بیٹا! آج میرے پاس دولت، جائیداد سب کچھ ہے، جن کے بارے میں میرا گمان تھا کہ اس کے بغیر میری ذات ادھوری ہے۔ لیکن دیکھو میں پھر بھی ادھورا ہوں۔ باپ اپنی بیٹیوں کے گھر بساتے ہیں اور میں کیسا بدنصیب باپ ہوں جس کی وجہ سے اس کی بیٹی کا گھر ٹوٹ رہا ہے۔“ وہ تڑپ کر رو لے۔ فاریہ نے آگے بڑھ کر ان کے آنسو صاف کیے۔

”میری شادی میں پندرہ دن رہ گئے ہیں پاپا... اور آپ کو پتا ہے نا بیٹی کی شادی میں باپ کی موجودگی کتنی اہم ہوتی ہے۔“

فاریہ کی عام سی بات میں بہت معنی پوشیدہ تھے۔ جہاں حسن صاحب کی بے ترتیب دھڑکنوں کو قرار ملا، وہیں پاس کھڑے صارم کے سینے سے بھی اطمینان کی سانس خارج ہوئی۔



بھاری لہنگے اور اسٹائلش سی جیولری نے فاریہ کو جہاں جنت سے اتری ہوئی حور بنا دیا تھا وہیں آف وائٹ نفیس گولڈن کڑھائی والی شیروانی نے صارم کی خوب صورتی میں ڈھیر سارا اضافہ کر دیا تھا۔ سر پر گولڈن اور کاپر شیڈ کا کلاہ جمائے کسی وجیہہ شہزادے سے کم نہیں لگ رہا تھا۔

کمرے کی دیواروں پر اور چھت پر جا بجا اصلی سرخ گلاب چپکائے گئے تھے۔ ایسے کہ چھت کا بال برابر حصہ بھی خالی نہیں تھا۔ فرش پر گلاب کی پتیوں کے ڈھیر نے فرش کو بالکل چھپا دیا۔ جہازی سائز گولڈن بیڈ کے چاروں اطراف بیلے کی کلیوں سے گھری مسہری نے کمرے کی خوب صورتی کو چار چاند لگا دیے تھے۔ گلاب کے پھولوں اور کلیوں کی مہک نے کمرے کے ماحول پر جیسے جادو کر دیا تھا۔ کلاہ اتار کر اس نے بیڈ پر بیٹھی فاریہ کی طرف ہاتھ بڑھا کر اسے کھڑا کیا اور ٹیرس کی طرف چلا۔ فاریہ نا سمجھی کے ساتھ بس اس کی بات مانتی گئی۔

"آنکھیں بند کرو۔" فاریہ نے اچھے بچوں کی طرح کہنا مان لیا۔

"اب کھولو۔" اس کی آنکھیں کھولتے ہی وہ بولا۔ "کانگریچولیشن۔"

صارم نے نہ جانے کون سا بٹن دبایا تھا کہ پورا ماحول یکدم ننھے ننھے بلبوں سے روشن ہوگیا۔ ٹیرس کی چھت میں ٹنگے ڈھیروں بلب سورج کی روشنی کو مات دے رہے تھے۔ ایک چھوٹے سے ٹیبل پر ڈھیر سارا گولڈن گلٹر گرا کر اسے ڈھک دیا گیا تھا۔ اس پر ریڈ کلر کی ٹرے میں سفید رس گلوں سے کانگریچولیشن کے الفاظ لکھے گئے تھے۔ ابھی کچھ دن پہلے ہی فاریہ نے صارم کو ایسے ہی مبارک باد دی تھی۔

"تمہیں پتا ہے میں نے تمہیں یہ سرپرائز کیوں دیا ہے؟"

"ہماری شادی کے لیے۔" فاریہ نے اثبات میں سر ہلاتے ہوئے جواب دیا تو اس کے شعاعیں لٹاتے روپ کا احاطہ کیے خوب صورت دوپٹے کے موتی بھی ہولے ہولے ہلنے لگے۔

"بالکل نہیں۔" صارم نے دلچسپی سے اس کے دوپٹے پر ٹنگے سنہری موتیوں کا رقص دیکھتے ہوئے کہا۔

"تو پھر۔" فاریہ نے حیرت سے اس کی طرف دیکھا، صارم نے ایک چمکتا ہوا بہت بڑا سا کارڈ اس کی طرف بڑھایا۔

اپنے نغمات میں جذبات رچانے کے لیے<br>
میں نے دھڑکن کی طرح دل میں بسایا ہے تجھے<br>
میں تصور بھی جدائی کا بھلا کیسے کروں

اپنی قسمت کی لکیروں سے چرایا ہے تجھے<br>
تجھ پہ ہوجاؤں گا قربان تجھے چاہوں گا<br>
میں تو مر کر بھی میری جان تجھے چاہوں گا

تمہارا شوہر نامدار<br>
صارم سکندر

محبت کا یہ خوب صورت اظہار اسے آسمان کی بلندیوں پر پہنچا گیا۔

فاریہ جس کی پلکیں بار حیا سے اٹھ نہیں پا رہی تھیں۔ اس فائل نما کارڈ کو کھولتے ہی اپنے آپ پر قابو نہیں رکھ پائی۔ صارم کے گلے جا لگی۔

"فرح احمد ٹرسٹ برائے امراض جگر۔"

"پاپا کی خواہش پر میں نے اپنا اسپتال تمہاری ماما کے نام پر رکھ دیا فاریہ! یہ میرے اور پاپا کی طرف سے تمہیں اور تمہاری ماما کے لیے ایک چھوٹا سا تحفہ ہے، تمہیں یقیناً پسند آیا ہوگا۔"

فاریہ کی آنکھوں سے آنسو چھلک پڑے۔ اس کے لیے اس سے بڑھ کر تحفہ کیا ہوسکتا تھا۔



وہ ایک ہرا بھرا نخلستان تھا۔ سرسبز نرم گھاس نے مٹی کو ڈھانپا ہوا تھا۔ وہاں موجود ڈھیروں پھول ٹھنڈی ہوا کے ساتھ جھوم رہے تھے۔ پانی کا نیلا چشمہ روانی سے بہہ رہا تھا۔ وہ بے حد خوش تھی۔ اس کے بالکل سامنے زمین سے آسمان تک ایک کمان کی شکل میں پھیلی ہوئی سات رنگوں سے سجی دھنک نے اس منظر کو خوب صورت ترین بنا دیا تھا۔ اس رنگین سیڑھی سے ماما نیچے اتر رہی تھیں۔ ان کے ساتھ ماموں بھی تھے۔ سفید چمکتے ہوئے لباس میں وہ دونوں بے حد مطمئن تھے۔ اب ماما اس کے سامنے کھڑی تھیں۔ بازو پھیلائے اسے اپنی طرف آنے کا اشارہ کر رہی تھیں۔ اچانک تیز ہوائیں چلنا شروع ہوئیں۔ فاریہ نے گھبرا کر اپنے دائیں بائیں دیکھا۔ لیکن تاحد نظر اڑتے ہوئے پھولوں کو دیکھ کر وہ بے ساختہ مسکرائی اور دوڑتی ہوئی فرح بیگم کے کھلے بازوؤں میں جا سمائی۔ ماما اسے پیار کر رہی تھیں۔ ماموں بھی مسکرا رہے تھے۔ سکون اور خوشی کے بے پایاں احساس سے سرشار ہو کر وہ کھلکھلا کر ہنس دی۔







حیا بخاری



اس بار گرمیوں میں خدا نے خاص کرم کیا اور اگست کے اوائل اور جولائی کے آخری ایام جو خیبر پختونخواہ کے گرم ترین دنوں میں شمار ہوتے ہیں۔ خاصے ٹھنڈے رہے۔ ایک دو دن اگر شدید گرمی پڑ جاتی تو تیسرے روز ہی گھر گھر کے آنے والے کالے بادل، دل کو بھاتی ٹھنڈی ہوائیں اور کبھی تیز تو کبھی مدھم پھواروں کی رِم جِھم، تن من کی ساری کوفت اڑا لے جاتی۔

آج بھی دن بہت خوش گوار تھا۔ نائلہ جھٹ پٹ سارا کام نپٹانے میں لگی رہی۔ اماں زہرہ اسے یوں تیزی سے ہاتھ چلاتا دیکھ کر مسکراتیں اور دل ہی دل میں اس کی ہدایت کے لیے بھی دعا گو ہوتیں۔ انہیں اچھی طرح اپنی بہو کی اس تیزی کا سبب پتا تھا۔

نائلہ کی شادی کو دو سال ہونے کو آئے تھے اور اماں زہرہ ان دو سالوں میں نائلہ کی ہر خوبی، خامی سے بالکل ایک ماں کی طرح آگاہ تھیں۔ اس کے گھر کے کام کاج کے علاوہ بس دو تین ہی دوسرے شوق تھے، مگر جنون کی حد تک۔

پہلا وہ مارننگ شوز کی دیوانی تھی۔ جب تک لائٹ نہ جاتی اس کا ٹی وی کے آگے سے اٹھنا محال تھا۔

دوسرا خواتین کے رسالوں میں اس کی جان تھی۔ رات کو ڈرامہ چھوڑ دیتی۔ مگر اپنے پسندیدہ ناولز ضرور پڑھتی۔ اماں کو اس کے ان دونوں شوق پہ اعتراض نہ تھا، مگر اس کا تیسرا جنون اماں زہرہ کے لیے نہ صرف

ناقابل قبول تھا بلکہ انہیں سخت ناپسند بھی تھا۔ نائلہ کو پڑوسیوں کی دیوار سے تانکا جھانکی کرنے اور ٹوہ لینے کی بہت بری عادت تھی۔ پہلے پہل تو اماں زہرہ نے اسے خوب سمجھانے کی کوشش کی، مگر انہیں نائلہ کے اس شوق پہ خاموش ہونا ہی پڑا۔ اب وہ صرف اس کی ہدایت کی دعا کر سکتی تھیں۔

نائلہ نے جلد ہی کام نبٹا لیے اور اماں کی توقع کے عین مطابق صحن کی دائیں دیوار کے ساتھ ٹوٹی پھوٹی کرسی پہ پاؤں جما کے اس پار جھانکنے لگی۔ سامنے ہی سلیم صاحب بیگم کے ساتھ بحث کرتے نظر آئے۔ اس کے تراشیدہ ہونٹوں پہ بڑی ہی دلفریب مسکراہٹ ابھری۔

"میرے پاس نہیں ہیں پیسے تمہاری فضول خرچیوں کے لیے۔" ان کا لہجہ اتنا کڑک دار تھا کہ خود نائلہ بھی کانپ گئی۔

"میں آپ سے پیسے کب مانگ رہی ہوں۔ بس آپ ہمارے ساتھ چلے چلیے گا تاکہ لوگ بات نہ بنا سکیں کہ شیخ صاحب کے اکلوتے بیٹے کی شادی ہے اور آپ نہ آسکے۔ آخر کو اتنے پرانے پڑوسی ہیں ہمارے اور پڑوسیوں کے حقوق کتنے زیادہ ہیں یہ تو آپ بھی جانتے ہیں۔" مسز سلیم کے لہجے میں خوف کا شائبہ تک نہ تھا وہی ازلی اعتماد۔

"ہمم۔ ٹھیک ہے۔" سلیم صاحب کچھ سوچتے ہوئے بولے۔

"مگر ایک بات یاد رکھنا۔ تحفے تحائف کے لیے ایک پیسہ نہیں دوں گا۔" ان کی کنجوسی تو ساری کالونی میں مشہور تھی۔

"ہاں ہاں۔ نہ دیں۔ بس اگر وہاں کوئی تحائف کا پوچھے تو کہہ دیتا آپ کہ آپ نے ہی لیے ہیں۔ میں شام کو آپ کو تحائف کی تفصیل بھی بتا دوں گی۔"

مسز سلیم اطمینان سے کہتی اندر چلی گئیں۔ سلیم صاحب نے سرہلا کے باہر کی راہ لی تو نائلہ بھی مسکراتی نیچے اتر آئی۔ موبائل کے دن بھر کے پیکیج کے استعمال کے لیے اسے بہترین ٹاپک مل چکا تھا۔ جو بات مسز سلیم صرف اپنے اور اپنے شوہر تک محدود رکھنا چاہتی تھیں۔ اس نے زیادہ نہیں تو کالونی کی چند دوستوں تک تو لازمی پہنچانی تھی۔

☼ ☼ ☼

سب سے پہلے اس نے کالونی کی دوسری قطار میں تیسرے بنگلو میں رہنے والی عظمیٰ کو یہ بریکنگ نیوز رپورٹ کی اور پھر خوب چٹخارے لینے کے بعد جب فون رکھ کر واپس مڑی تو اماں زہرہ کو تنبیہی نظروں سے خود کو گھورتا دیکھ کر چونک گئی۔

"کیا ہے اماں پھر کیوں ایسے دیکھ رہی ہیں؟" وہ نظریں چرائی برآمدے میں پڑے جھولے میں جا بیٹھی۔ اماں اس کے سامنے پڑی کرسی پہ بیٹھ گئیں۔

"تم اچھی طرح جانتی ہو نیکی جو بھی ہے۔" اماں نے نرم لہجے میں کہا۔ وہ خاموش رہی۔

"دیکھو بیٹا! اگر وہ اپنے شوہر کی عزت رکھ رہی ہے تو تمہیں کیا حق پہنچتا ہے اس کی یوں ہر ایک کے سامنے بے عزتی کرو۔" اماں زہرہ نے ایک مرتبہ پھر اسے سمجھانے کی کوشش کی۔

"ہر ایک کے سامنے کہاں کی اماں۔ صرف اپنی سہیلیوں کو تو ہی بتایا ہے میں نے۔" اس نے جیسے ناک سے مکھی اڑائی۔

"اور ان سہیلیوں نے اپنی چند دوستوں کو بھی شاید یہ بات بتا دی ہو۔" اماں نے عینک کے پیچھے سے جھانکتے ہوئے کہا۔

"میری سہیلیاں ایسی نہیں ہیں اماں۔" وہ تیزی سے بولی۔

"انسان اپنی دوستی سے پہچانا جاتا ہے بیٹا۔ جب تم ایسا کر سکتی ہو تو تمہاری دوست کیوں نہیں۔" اماں زہرہ نے اپنے تئیں اسے تازیانہ مارا تھا، مگر نائلہ ان کی بات سنتی تب نہ۔

دیوار کے پار سے شور ابھرا تھا اور وہ اس طرف دوڑ چکی تھی۔

اماں سرد آہ بھر کے رہ گئیں۔



☼ ☼ ☼

آج شیخ صاحب کے بیٹے کا ولیمہ تھا اور حسب معمول مسز سلیم لباس اور زیورات میں ساری خواتین پہ سبقت لے گئی تھیں۔ محض چند کے علاوہ باقی تمام کالونی کی رہائشی خواتین کے منہ بنے ہوئے تھے، مگر خوش اخلاق سی مسز سلیم ہر کسی سے یوں مسکرا کر بات کرتیں کہ مزید دل جلا دیتیں۔

"دیکھو تو۔ کتنی صفائی سے جھوٹ بول رہی ہیں کپڑے شوہر نے دلائے۔ زیورات ساس جی نے خرید دیے۔ ارے یہ تو بھلا ہو نائلہ کا۔ جو ان کے گھر کے سارے معاملات سے واقف ہے۔ ورنہ ہم تو ان کی اس قدر خوش گوار زندگی کا سوچ سوچ کے ہی کڑھتے رہتے۔" نائلہ کی بہترین دوست سلمیٰ کا تو پارہ ہائی تھا۔

"ہاں یار! ٹھیک ہے بندہ سسرال کی عزت بچا کے رکھے، مگر دوستوں سے کیا چھپانا۔ اب مجھے دیکھو۔ اس وقت تک آرام نہیں آتا جب تک ساس نندوں کی ساری کارروائی تم لوگوں کے گوش گزار نہ کر لوں۔" یہ فیر تھری کی نجمہ تھی۔ جس کی نائلہ سے خوب نہیں تو اچھی ضرور بنتی تھی۔

"قسم سے یار۔ میں تو جو تم لوگوں کو بتا دیتی ہوں۔ وہ تو ان معاملات کا پاؤ بھی نہیں ہے۔ ورنہ بھوسیروں کے حساب سے باتیں ہوتی ہیں میرے پاس۔ مگر کیا کروں اکیلی جان اور یہ اتنا بڑا گھر۔" نائلہ نے ہاتھوں کو جہاں تک ممکن تھا پھیلاتے ہوئے پہلی مرتبہ ان کی بات چیت میں حصہ لیا۔

"ان کے گھر تو روز نیا فساد، نئی لڑائی۔ مسز سلیم تو خود ساس کو وہ کھری کھری سناتی ہیں کہ اللہ معاف کرے۔" اس نے باقاعدہ کانوں کو ہاتھ لگایا۔

"اور دیکھو تو سلیم صاحب کی کتنی تعریفیں کرتی ہیں، مگر خدا کی قسم ذرا جو وہ ان کا لحاظ کرتے ہیں۔ صبح کے نکلے رات گئے واپس آتے ہیں۔ مجھے تو عورتوں وورتوں کا چکر لگتا ہے۔" نائلہ نے سرگوشی کی۔

"پھر بھی ایک بات تو ماننی پڑے گی یار! مسز سلیم اپنے گھر والوں سے ہیں بہت مخلص۔ بہت پیار کرتی ہیں وہ اپنی فیملی سے۔" یہ شیخ صاحب کی منجھلی صاحبزادی کرن تھی۔ نائلہ کی باتوں کی ایک اور دیوانی۔

"ہاں۔ یکطرفہ پیار۔ وہ بھی ساری فیملی سے۔" نائلہ نے مذاقاً قہقہہ لگاتے ہوئے کہا اس کی سب دوستوں نے اس کا بھرپور ساتھ دیا تھا۔

☼ ☼ ☼

ٹی وی پر مارننگ شو آرہا تھا۔ اینکر کی چیختی آواز، مہمانوں کی بے لگام ہنسی اور مہمانوں کی تالیاں اور بے ہنگم شور سے پورا گھر گونج رہا تھا۔ اماں زہرہ نے قرآن مجید پہ بھرپور توجہ مرکوز رکھنے کی کوشش کی۔ مگر اتنے زیادہ شور سے ان کا ارتکاز بالآخر ٹوٹ ہی جاتا۔ انہوں نے لاحول پڑھتے ہوئے تلاوت چھوڑ دی۔ اور قرآن پاک الماری میں رکھ کر لاؤنج میں چلی آئیں۔ جہاں نائلہ مزے سے مونگ پھلی کھاتی کان پھاڑتے شور سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔

"نائلہ۔ بیٹا آواز نیچی رکھو۔ کیا سارے محلے کو آواز سنانا ضروری ہے۔" انہوں نے غصے پہ قابو پاتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ تو نائلہ خوب بدمزہ ہوئی۔ اس نے جلدی سے آواز کافی کم کر دی۔

"اماں! آپ تو بس میرے ہر کام میں کیڑے نکالا کریں، سارا دن کام کاج میں گزر جاتا ہے۔ یہی ایک پروگرام شوق سے دیکھتی ہوں۔ اس پر بھی آپ۔" وہ سخت برہم تھی۔ اماں زہرہ تاسف سے اسے دیکھتی رہ گئیں۔

"اب کر تو دی آواز کم۔ اور کیا چاہیے آپ کو۔" انہیں وہیں کھڑا دیکھ کر وہ اور تپ گئی۔

"نہیں کچھ نہیں بیٹا۔" وہ کہہ کر پلٹنے لگیں کہ دفعتاً ان کے ذہن میں ایک خیال کوندا۔

"ہاں نائلہ!" انہوں نے دوبارہ نائلہ کو مخاطب کیا۔ وہ سوالیہ نظروں سے انہیں دیکھنے لگی۔

"کل سے ساتھ والے گھر میں بہت خاموشی ہے۔

عجیب سا سناٹا چھایا محسوس ہو رہا ہے۔ میں سوچ رہی تھی تم جا کے دیکھ آؤ ذرا۔" اماں کے کہنے پر اس کا منہ سا بن گیا۔

"ہاں۔ میں بھی حیران ہوں، کل سے بالکل خاموشی ہے اس طرف۔

کل تو میں دیوار پہ بھی چڑھی تھی۔ گاڑی بھی نہیں تھی اور باہر صحن میں بھی کوئی نہیں تھا۔ کیا پتا کہیں گئے ہوئے ہوں۔ پھر مجھ سے نہیں جایا جاتا۔ کون سنے مسز سلیم کی باتیں۔ اپنی فیملی کی تعریف میں پورے پورے قصیدے سنانے لگتی ہیں وہ۔" اس کے لہجے سے بیزاری ٹپک رہی تھی۔

"یہ اس کا صبر ہے بیٹا۔ ورنہ سلیم جیسے بندے کے ساتھ گزارا کرنا کہاں آسان تھا۔ سگی چچا زاد اس کو چھوڑ کے جا چکی ہے۔ یہ تو طاہرہ کا دل ہے۔ جو اس کے ساتھ گزار رہی ہے۔" اماں کی بات سن کر نائلہ کی آنکھوں میں حیرت اور لبوں پہ شدید مسکراہٹ کھیلنے لگی۔

"اماں اس کا مطلب آپ بھی ہماری ہم دیوار کی پوری خبر رکھتی ہیں۔" اسے لگا اماں کی نصیحتوں کا بدلہ چکانے کا اس سے اچھا موقع نہیں ملے گا۔

"استغفار کرو لڑکی۔" اماں تو کانپ گئیں اس کی بات کا مفہوم سمجھ کے۔

"اللہ معاف کرے۔ میں کیوں کرنے لگی یہ بدتر کام۔ پھر میں اچھی طرح جانتی ہوں پڑوسیوں کے کیا حقوق ہیں۔ تب ہی تمہیں بھی سمجھاتی ہوں کہ ان کی زندگی کی ٹوہ لینا اور ان کے معاملات کو یوں دوسروں کے آگے اچھالنا چھوڑ دو۔" اماں نے بھی آج سارے لحاظ ختم کر دیئے۔

"تو آپ کو کیسے پتا یہ سب۔" اس نے بے شرموں کی طرح آنکھیں مٹکائیں۔

"اس دن جب تم میکے گئی ہوئی تھیں تو حسن (ان کے بیٹے) کے لیے کھیر بنائی۔ سوچا ہم دیوار ہیں، ان کا بھی حق بنتا ہے۔ سو وہ دینے چلی گئی۔ بس پھر اس کی ساس کی زبانی پتہ چلا سب۔ ورنہ طاہرہ تو اتنی شریف بچی ہے کہ منہ سے اف تک نہیں کرتی۔" اماں نے بات ختم کرتے ہوئے اسے بھی متنبع کیا۔

"اور تم اپنے آپ پہ غور کرو بیٹا۔ پڑوسیوں کی ٹوہ کے بجائے ان کی خیر خیریت بھی پوچھ لیا کرو۔ ایسا نہ ہو کہ ان کی اس خواہ مخواہ کی ضد میں اپنا اعمال نامہ خراب کر بیٹھو۔" تیز لہجے میں کہتی وہ اپنے کمرے میں چلی گئیں۔ نائلہ نے ہونہہ کہہ کے دوبارہ ٹی وی کی آواز بڑھا دی۔



آج سلمیٰ کے بڑے بیٹے کی سالگرہ تھی۔ وہ سب دوستیں اکٹھی ہوئیں تو حسب معمول اپنے پسندیدہ ٹاپک پہ شروع ہو گئیں۔ سب ہی اپنے اپنے پڑوسیوں کا حال احوال سنا رہی تھیں بڑے شوق سے۔ نائلہ بیزاری سے خاموش بیٹھی ان کی بات چیت سنتی رہی۔ تبھی نجمہ کا دھیان اس پر پڑا۔

"نائلہ۔ تم کیوں چپ بیٹھی ہو۔" اس نے نائلہ کے کندھے پہ جھٹکا دے کر کہا۔ وہ بے دلی سے مسکرا دی۔

"ہاں۔ نائلہ واقعی۔ ہم سب دوستوں میں سب سے مزیدار اور چٹ پٹی خبریں تو تمہارے پاس ہی ہو سکتی ہیں۔ کوئی بریکنگ نیوز دو۔" سلمیٰ نے اسے اکسایا۔

"یار واقعی۔ مزہ تو مجھے بھی نہیں آ رہا۔ مگر سچ بتاؤں تو اس یار میرے پاس بھی کوئی خبر نہیں ہے۔ پانچ چھ روز ہو گئے۔ ہماری دیوار کے پار تو خاموشی ہی چھائی رہتی ہے۔" نائلہ کے لہجے سے افسوس ظاہر تھا۔

"مسز سلیم کے گھر میں خاموشی۔" نجمہ کے لہجے میں حیرت سے زیادہ تمسخر تھا۔

"سچ پوچھو تو میں تو آج آئی ہی اس لیے کہ نائلہ سے مسز سلیم کے بارے میں تازہ ترین معلومات لوں گی۔" کرن مایوس ہوئی۔

"سچ یار۔ میں تو خود حیران ہوں۔ کوئی روز ایسا نہیں ہوتا کہ سلیم صاحب کا مسز سلیم کے ساتھ جھگڑا نہ ہو۔ مگر پچھلے کئی دنوں سے واقعی خاموشی ہے۔" نائلہ نے ان سب کو ایک بار پھر یقین دلانے کی کوشش کی۔

"السلام علیکم۔" نہایت قریب سے آئی جانی پہچانی آواز سن کر ان سب کو کرنٹ سا لگا تھا۔

"ارے مسز سلیم آپ۔ کیسی ہیں۔" دل ہی دل میں خدشات میں گھری وہ سب متغیر چہرے لیے ایک ساتھ ہی بول اٹھیں۔ مسز سلیم بے ساختہ مسکرا دیں۔ ان سب کو وہ کافی کمزور لگیں۔

"یار کہیں انہوں نے سب سن تو نہیں لیا۔" نائلہ نے کرن کے کان میں سرگوشی کی۔ وہ کندھے اچکا گئی۔

"میں ٹھیک ٹھاک۔ الحمد اللہ۔" وہی نرم لہجہ اور مدہم سی مسکان۔

"آپ لوگ کہیں گئے ہوئے تھے کیا۔ کافی دنوں سے نظر نہیں آئے۔" نائلہ کے دل کی بات زبان پہ آ ہی گئی۔ مگر وہ نہیں جانتی تھی کہ ٹوہ لینے کی یہ عادت اسے آج کتنی مہنگی پڑنے والی تھی۔

"جی۔ ہم لوگ اسپتال میں تھے۔" مسز سلیم نے نم لہجے میں نائلہ کو دیکھتے ہوئے کہا۔ نائلہ کو ان کی آنکھوں میں عجیب سا کچھ محسوس ہوا۔ مگر وہ سمجھ نہ پائی۔

"کیوں خیریت ہے۔" نائلہ نے ہی دوبارہ استفسار کیا تھا۔

"ارے واہ۔ میں نے تو سنا ہے آپ کو ہمارے گھر کی ہر خبر معلوم ہوتی ہے۔ تو یہ بات کیسے مس کر دی آپ نے۔" نرم لہجے میں اچانک ہی کڑواہٹ در آئی تھی۔ اور نائلہ کو لگا کہ جیسے کچھ بوجھ سا اس کے دل و دماغ پہ آ گرا اس کے لب ایک دوسرے میں پیوست ہو کے رہ گئے تھے۔

"خیر سلیم کو ہارٹ اٹیک ہوا تھا۔ پورے چار دن اسپتال میں رہے ہیں۔ کل ہی گھر واپس آئے ہیں۔ اچھے ہیں اب۔" نرم خو مسز سلیم جلدی ہی اپنی جون میں واپس آ گئی تھیں اور ان سے معذرت کرتی آگے بڑھ گئیں۔

وہ سب کی سب دوستیں آج خاموش بیٹھی رہ گئی تھیں۔ اور نائلہ کو ایک دم سے اپنے اندر ایک خالی پن سا محسوس ہونے لگا تھا۔ وہ خاموشی سے اٹھ کر قدرے کونے میں بیٹھی اماں زہرہ کے پاس آ بیٹھی۔

"بالآخر وہ دن آ ہی گیا جس کا مجھے انتظار تھا۔" اس نے حیرت سے اپنی ساس کی طرف دیکھا۔

"میری دعا قبول ہو گئی۔ میں تمہیں کتنا سمجھاتی رہی بیٹا۔ مگر شاید خدا تمہیں یہ سبق خود دینا چاہتے تھے۔"

جب ہم دوسروں کی عزت اچھالتے ہیں۔ تو محفوظ خود بھی نہیں رہتے۔ دوسروں کا احترام کرنا ہی تو ایک مسلمان کا شیوہ ہے۔ اور پھر پڑوسی، پڑوس کا حق تو بہت زیادہ ہے بیٹا۔ خود ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے پڑوسیوں کے بارے میں اتنی تاکید فرمائی کہ مجھے خیال ہوا ہمسایہ جائیداد میں، وراثت میں بھی حصہ دار ہو جائے گا۔ اور پھر ان کی خیر خیریت جاننے کی بجائے ان کی آزمائشوں، ان کے ذاتی معاملات کی ٹوہ لینا اور پھر ان کا مذاق اڑانا۔ یہ تو گناہ کی بدترین شکل ہوئی بیٹا اس حساب سے تو۔" نائلہ کا جھکا سر مزید جھک گیا۔

"لیکن پھر بھی بیٹا۔ اللہ بہت رحمٰن رحیم ہے۔ اب بھی وقت ہے۔ سچے دل سے توبہ کرو۔ اور آئندہ پڑوسیوں کے معاملے میں اس پاک ذات سے ہمیشہ ڈرتی رہنا۔" انہوں نے شفقت سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور شیخ صاحب کی بیوی کی طرف بڑھ گئیں۔

وہ کافی دیر تک وہیں بیٹھی رہی۔ اور وہاں سے اٹھتے ہوئے وہ فیصلہ کر چکی تھی کہ کل صبح سب سے پہلا کام نہ صرف یہ کرے گی کہ مسز سلیم کے گھر ان کے شوہر کی عیادت کے لیے جائے گی۔ بلکہ اپنے گھر کی اس دیوار کو بھی اب صرف اپنی ہم دیوار سے تعلق داری کے لیے استعمال کرے گی۔ نہ کہ کن سوئیاں لینے کے لیے۔ اس نے دل ہی دل میں اپنے خدا سے معافی مانگ لی تھی۔ اب اسے مسز سلیم سے معافی مانگنی تھی۔ جو تھوڑا مشکل کام سہی۔ مگر نائلہ جانتی تھی کہ اس کے بعد اس کے لیے آسانی ہی آسانی تھی۔

☼

خلوی بنتِ حوّا

# وہ بات ادھوری

"اماں نے کیا کیا ہے میرے لیے۔ شاکر کی ہی ہمیشہ طرف داری کی ہے اور اسی کا فائدہ دیکھا ہے۔ ابا کے مرنے کے بعد جب میں نے پڑھائی جاری رکھنا چاہی تو یہ کہہ کر روک دیا کہ بیٹا! ہم اخراجات پورے نہیں کرسکتے۔ لہٰذا تم اب کمانے کی طرف توجہ دو لیکن جب شاکر نے آگے پڑھنے کی بات کی تو اپنے زیور بیچ کر بھی اسے پڑھانے کو تیار ہوگئیں۔ یہ بھلا کون سا انصاف ہے۔"

صابر گھنٹے بھر سے اماں کے خلاف نہایت جوش و خروش سے تقریر کررہا تھا۔ شمسہ ہمیشہ کی طرح سر جھکائے منہ پر قفل چڑھائے سن رہی تھی۔

ہمیشہ یہ ہی ہوتا تھا۔ اماں جب بھی صابر سے کسی نئے خرچے کا ذکر کرتیں، اسے اماں نہایت بے انصاف لگا کرتیں۔ اب بھی اماں نے عائشہ کے جہیز کے لیے رقم مانگی تو صابر کے پچھلے زخم پھر جاگ گئے۔ اب اگلا مرحلہ یقیناً "ہادیہ والے واقعہ پر اپنی مظلومیت بیان کرنا تھا۔

شمسہ ایک پڑھی لکھی لڑکی تھی۔ اسے صابر کی یہ باتیں اچھی نہیں لگتی تھیں لیکن وہ پھر بھی خاموش ہی رہتی۔ کیونکہ اس نے کہیں پڑھا تھا کہ

"جب کوئی کسی کی برائی کرے تو اس کی ہاں میں ہاں نہ ملاؤ بلکہ خاموش رہو۔"

یہ بات اس نے اپنے پلو سے باندھ لی تھی۔ پھر اس کے پیشِ نظر یہ بات بھی تھی کہ کون سا صابر اماں کے سامنے کہتے ہیں کہ ان کی بے عزتی ہوتی یا اماں ناراض ہی ہوتیں۔ بند کمرے میں ہی کہتے ہیں۔ اماں تو سن نہیں پائیں گی اور صابر کا دل بھی ہلکا ہوجائے گا۔ پھر ہوتا بھی یہی تھا۔ بھڑاس نکال کر وہ ہلکا پھلکا ہوجاتا اور اپنی ذمہ داریوں کو پورا کرنے میں جُت جاتا اور شمسہ دل ہی دل میں اپنی ذہانت کو داد دیتی۔ اسی ذہانت کی بدولت چند سال سکون سے گزر گئے۔

وہ اس کی شادی سے چند روز پہلے کی بات تھی۔ شمسہ ہاتھ میں ڈائجسٹ تھامے "سنہرے الفاظ" پڑھ رہی تھی۔ اسی میں ایک جملہ وہ بھی تھا کہ جب کوئی کسی کی برائی کرے تو اس کی ہاں میں ہاں نہ ملاؤ... امی کے پکارنے پر وہ باہر صحن میں پہنچی، جہاں وہ بہت ساری چیزیں پھیلائے اس کی منتظر تھیں۔ بس پھر اسے دوبارہ وہ ڈائجسٹ پڑھنے کا موقع نہ ملا۔ یہاں تک کہ وہ پیا دیس سدھار گئی۔

☼ ☼ ☼

وہ مہمانوں کی خاطر مدارت کے لیے ٹرے لیے ڈرائنگ روم میں داخل ہوئی اور ٹھٹک گئی۔ اماں کہہ رہی تھیں۔

"ارے اس چڑیل کا نام بھی مت لو۔ سامنے تو بڑی اچھی بنی پھرتی ہے لیکن اپنے کمرے میں گھستے ہی اصل حالت میں آجاتی ہے۔ میرا صابر مجھ سے ناراض ہوکر غصہ میں میرے خلاف بولنے لگتا ہے تو اس کی تو مانو دلی مراد بر آتی ہے۔ بجائے منع کرنے کے چپ چاپ سنتی اور خوش ہوتی رہتی ہے کم بخت..."



اماں آگے بھی کچھ بولنے کا ارادہ رکھتی تھیں لیکن مہمان خواتین کی نظریں دروازے کی سمت اٹھتی دیکھ کر مجبوراً" مڑ کر دیکھنے لگیں۔ جہاں زرد پڑتی رنگت لیے شمسہ ہاتھوں میں ٹرے تھامے کھڑی تھی۔ اسے دیکھ کر اماں نے چہرے کے تاثرات تو بدل لیے لیکن آنکھوں سے جھانکتی نفرت کو نہ چھپا سکیں۔

شمسہ لرزتی ٹانگوں سے بمشکل تمام ٹرے میز پر رکھ کر کمرے کی طرف چلی گئی۔

وہ حیران تھی، پریشان اور پشیمان بھی کہ آخر اتنے عرصے بعد اماں کو اس سے کیونکر شکایت ہوئی... اور پھر ان خواتین سے کیوں کہہ رہی ہیں۔ اس سے شکایت تھی تو اس سے کہتیں نا... تاکہ وہ ان کی غلط فہمی دور کرتی لیکن انہوں نے تو اس وقت وار کیا جب کہ وہ وضاحت دینے کی پوزیشن میں بھی نہ رہی تھی۔

کچھ عرصے سے اماں کے رویے میں تناؤ کو وہ اب سمجھی تھی۔ یقیناً" کسی دن انہوں نے ساری گفتگو سن لی ہوگی۔

☼ ☼ ☼

اگلے دن وہ میکے پہنچ گئی۔ اماں سمجھیں ناراض ہوکر گئی ہے۔ لیکن پھر بھی نہ روکا مگر وہ ناراض نہ تھی۔ اماں یہ بات نہیں جانتی تھیں۔ ساری رات شمسہ یہ سوچتی رہی کہ کیا اس نے غلط طرزِ عمل اختیار کیا تھا جو اس کے سالوں کا صبر یوں لمحوں میں ضائع ہوگیا۔ وہ فخر سے بتایا کرتی تھی کہ وہ اماں کی پسندیدہ بہو ہے۔ اس سے کہاں غلطی ہوئی۔ یہ ایک سوچ ساری رات اسے پریشان کرتی رہی۔ نیند آنکھوں سے کوسوں دور ہوگئی تھی۔ اسی کیفیت میں اسے اپنا پرانا شوق یاد آگیا، جو وہ اکثر میکے آکر پورا کیا کرتی تھی۔ وہ سر جھٹک کر اسٹور روم میں چلی گئی۔ کوئی پرانا رسالہ اٹھا کر وہ کمرے میں لے آئی اور جھاڑ کر لیمپ کی روشنی میں پڑھنے لگی۔

آخری صفحات میں "سنہرے الفاظ" پڑھتے ہوئے وہ چونک سی گئی۔ یہ چار سال پرانا وہی رسالہ تھا، جو وہ اپنی شادی کے دنوں میں پڑھ رہی تھی اور جب اس کی امی نے اسے آواز دی تو وہ رسالہ اوندھا رکھ کر صحن میں چلی گئی تھی اور اس کے بعد موقع ہی نہیں ملا تھا...

آج چار سال بعد وہی رسالہ اور وہی "سنہرے الفاظ" اس کے سامنے تھے... جہاں وہی لکھا تھا، جس پر وہ چار سال سے عمل کررہی تھی مگر اب اسے لگا، اس بات پر عمل کرکے اس نے غلطی کی۔ کیونکہ وہ بات ادھوری تھی۔ وہ اپنا سر ہاتھوں میں تھامے بیٹھی رہ گئی۔ لیمپ کی روشنی میں "سنہرے الفاظ" چمک رہے تھے۔

"جب کوئی کسی کی برائی کرے تو اس کی ہاں میں ہاں نہ ملاؤ بلکہ خاموش رہو۔ اگر تم اسے روکنے کی صلاحیت نہیں رکھتے..."

☼



## اک شخص، جو شہر میں آیا تھا

میں جب بھی ڈوب کے لکھتا ہوں
سب لوگ یہ مجھ سے کہتے ہیں
نظموں سے عشق خدا جیسا
غزلوں میں کیف اُداسی کا
کس دوست نے تم کو سونپا ہے
مرا اک جواب ہمیشہ سے
اک شخص، جو شہر میں آیا تھا
کچھ روز وہ میرے ساتھ رہا
مجھے لہجے کے امرت رس میں
اس نے کچھ ایسا رنگ دیا
ہر نازک دل موہ لینے کا
مرے لفظوں کو آہنگ دیا
پھر سوچ کے تانے بانے میں
اُلجھا کر مجھ کو چھوڑ گیا
کچھ دن سے اس کی یاد یونہی
اس دل پہ دستک دیتی ہے
اور پاؤں میں زنجیر پڑی
کب ہم کو جانے دیتی ہے
کب دل میں اس کی آس نہیں
یہ بات الگ وہ پاس نہیں

ارشد ملک

یہ کہنا تھا قیامت ہو گئی ہے
مجھے تم سے محبت ہو گئی ہے

تمہیں چاہیں یا تم سے دُور جائیں
میرے اندر بغاوت ہو گئی ہے

مجھے اک چاند نے پاگل کیا ہے
سمندر کی سی عادت ہو گئی ہے

محبت ہو ہی جائے گر کسی سے
یہ مت کہنا، محبت ہو گئی ہے

ذرا سی بات پہ پُرنم ہیں آنکھیں
نہ جانے کیسی طبیعت ہو گئی ہے

کسی کا حُسن ہی ایسا ہے شاید
غزل کہنے کی عادت ہو گئی ہے

شاہد اقبال شاہد



کیا زمیں، کیا آسماں کچھ بھی نہیں
ہم نہ ہوں تو یہ جہاں کچھ بھی نہیں

دیدہ و دل کی رفاقت کے بغیر
فصلِ گُل ہو یا خزاں کچھ بھی نہیں

پتھروں میں ہم بھی پتھر ہو گئے
اب غمِ سُود و زیاں کچھ بھی نہیں

کیسے کیسے سرکشیدہ لوگ تھے
جن کا اب نام و نشاں کچھ بھی نہیں

ایک احساسِ محبت کے سوا
حاصلِ عمرِ رواں کچھ بھی نہیں

کوئی موضوعِ سخن ہی جب نہ ہو
صرف اندازِ بیاں کچھ بھی نہیں

آفاق صدیقی



ملن کی ساعت کو اس طرح سے امر کیا ہے
تمہاری یادوں کے ساتھ تنہا سفر کیا ہے

سُنا ہے اس رُت کو دیکھ کر تم بھی رو پڑے تھے
سُنا ہے اس بارش نے پتھروں پر اثر کیا ہے

گھٹن بڑھی ہے تو پھر اسی کو صدائیں دی ہیں
کہ جس ہوا نے ہر اک شجر کو بے ثمر کیا ہے

ہے تیرے اندر بسی ہوئی ایک اور دُنیا
مگر کبھی تُو نے اتنا لمبا سفر کیا ہے؟

بہت سی آنکھوں میں تیرگی گھر بنا چکی ہے
بہت سی آنکھوں نے انتظارِ سحر کیا ہے

انس معین

شگفتہ جاہ



## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

"مجھے اس طرح حد سے بڑھا مت دینا جس طرح عیسائیوں نے ابن مریم (عیسیٰ) علیہ السلام کو حد سے بڑھا دیا تھا۔ میں اللہ کا بندہ ہوں۔ مجھے اللہ کا بندہ اور رسول ہی کہو۔"

(صحیح بخاری - 3445)

## حضرت علیؓ کا اُدھار،

قصاب آواز لگا رہا تھا۔ "تازہ گوشت ہے لے لو۔"

وہاں سے حضرت علیؓ کا گزر ہوا۔ قصائی نے آپ کو بھی آفر پیش کی۔

حضرت علیؓ نے فرمایا۔ "آج میری جیب اجازت نہیں دیتی۔"

قصاب بولا۔ "میں آپ سے اُدھار کر سکتا ہوں۔"

آپ نے حکمت آمیز جملہ ارشاد فرمایا۔

"یہ اُدھار میں اپنے پیٹ سے کیوں نہ کرلوں جس کو میں جنت میں اس سے بہتر غذا کھلا سکتا ہوں۔"

قوال افضل گھمن - گجرات

## ازراہِ ہمدردی،

ایک شخص کے ہاتھ بڑی رقم لگ گئی اور اسے اہل ذوق میں شہرت اور نیک نامی حاصل کرنے کا جنون سا ہو گیا۔ اس مقصد کے پیش نظر اس نے ایک دفعہ محفل موسیقی منعقد کروائی، جس میں ملک کے عظیم وائلن نواز کو اپنے فن کے جوہر دکھانے کے لیے بلایا۔ وائلن نواز نے اسٹیج پر جاتے ہوئے اپنے فن سے دلی وابستگی کے مدِنظر میزبان کو مخاطب کر کے کہا۔

"آپ حیران ہوں گے کہ جو ساز آج میں آپ کے سامنے بجاؤں گا وہ تقریباً ایک سو سال پرانا ہے۔"

میزبان نے ازراہ ہمدردی جواب دیا۔ "آپ خاموشی سے اپنا کام کریں۔ میں کوشش کروں گا کہ کسی کو اس نقص کا پتا نہ چلے۔"

مسرت الطاف احمد - کراچی

## پہلا کام،

سکاچ بہت کنجوس ہوتے ہیں۔ بی بی سی کے ایک ذہنی آزمائش کے پروگرام میں سوال کیا گیا۔

ایک اسکاچ جوڑا ہوٹل کے ایک کمرے میں مقیم ہے۔ صبح جب شوہر کی آنکھ کھلتی ہے تو وہ دیکھتا ہے کہ اس کی بیوی مر چکی ہے۔ بتائیے اس صورت حال میں سکاچ سب سے پہلا کام کیا کرے گا۔ وہ مردہ دفن کرنے والوں کو فون کرے گا یا پولیس کو فون کرے گا یا...؟"

جناب! وہ سب سے پہلے ہوٹل کے منیجر کو فون کرے گا۔" امیدوار نے جواب دیا۔

"کس مقصد کے لیے؟ اور کیا پیغام دے گا؟"

"صبح کا ناشتہ صرف ایک شخص کے لیے آئے۔"

"جواب صحیح ہے لیکن آپ کو یہ بات کیسے معلوم ہوئی؟"

"میں خود ایک اسکاچ ہوں۔"

عذرا ناصر - کراچی

## دُکھ،

اللہ تعالیٰ جس کو اپنے آپ کو یاد دلانا چاہتا ہے اسے دُکھ کا الیکٹرک شاک دے کر اپنی جانب متوجہ



کر لیتا ہے۔ دُکھ کی بھٹی سے نکل کر انسان دوسروں کے لیے نرم پڑ جاتا ہے۔ پھر اس سے نیک اعمال خودبخود اور بہ خوشی سرزد ہونے لگتے ہیں۔ دُکھ تو روحانیت کی سیڑھی ہے۔ اس پر صابر اور شاکر ہی چڑھ سکتا ہے۔"

(بانو قدسیہ کی کتاب "دست بستہ" سے اقتباس)

رضوانہ شکیل لاڈ - لودھراں

## بُرائی،

حضرت سلیمان علیہ السلام سے پوچھا گیا۔

"وہ کون سی بُرائی ہے جس کے ہوتے ہوئے کوئی نیکی نفع نہیں دیتی؟"

فرمایا۔ "تکبّر۔"

حنا سلیم اعوان - آخون باندی

## دعوت،

حضرت سلیمان نے اللہ تعالیٰ سے درخواست کی

"اللہ تعالیٰ! میں ایک سال تک آپ کی مخلوق کی دعوت کرنا چاہتا ہوں۔"

اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "تم نہیں کر سکتے۔"

انہوں نے کہا۔ "اچھا ایک مہینہ کر لیتا ہوں۔"

اللہ تعالیٰ نے پھر فرمایا۔ "تم نہیں کر سکتے۔"

انہوں نے کہا۔ "اچھا، ایک ہفتہ کر لیتا ہوں۔"

اللہ تعالیٰ نے پھر فرمایا۔ "تم نہیں کر سکتے۔"

انہوں نے کہا۔ "اچھا۔ صرف ایک دن تو کرنے دیں۔"

اللہ تعالیٰ نے اجازت دے دی۔

انہوں نے جنات، ہوا، انسانوں، پرندوں کو حکم دیا۔ "کھانا لگاؤ۔"

جب کھانا لگ گیا تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے کہا۔ "اپنی مخلوق کو بھیج دیں، کھانا تیار ہے۔"

اللہ تعالیٰ نے پوچھا۔ "زمین والوں کو بھیجوں یا پانی والوں کو؟"

انہوں نے کہا۔ "پانی والوں کو بھیج دو۔"

تو ایک مچھلی باہر نکلی اور سارا دستر خوان برتنوں سمیت کھا گئی۔ اور کہنے لگی "اور دو۔"

حضرت سلیمان حیرت سے منہ میں انگلی دبا کر کھڑے تھے، کہنے لگے۔

"تو سب کھا گئی اور کہاں سے دوں؟"

وہ بولی۔ "مہمان کو کوئی طعنے دیے جاتے ہیں۔ سلیمان! آج تو میں بھوکی رہوں گی۔ میرا اللہ مجھے روزانہ ایسے تین لقمے دیتا تھا۔ سلیمان! یہ تیرا کام نہیں۔ تیرے رب کا ہی کام ہے کہ وہ سب کو کھلاتا ہے۔"

یہ کہہ کر وہ سمندر میں چلی گئی۔

فرزانہ طفیل - واہ کینٹ

## ہیئر ڈریسر کا رنر،

ع "میرا اُسترا کیسا تھا، جس سے میں نے آپ کا شیو بنایا؟"

و "اچھا... !تو تم اُسترے سے میرا شیو بنا رہے تھے، میں تو سمجھا کہ اس کام کے لیے تم ریگ مال استعمال کر رہے ہو۔"

ع "سر! میں شیو بنانے کے لیے آپ کے منہ پر جھاگ بنانے لگا ہوں، آپ اپنا منہ بند کر لیں۔"

و نہیں... پہلے تم اپنا منہ بند کرو۔"

ع سر! آپ کس طرح اپنی حجامت بنوانا پسند کریں گے؟"

و تمہاری آواز سنے بغیر۔"

ثمرہ، اقراء - کراچی

## کارکردگی،

فرانس کا مشہور کامیڈین لوئی بیان کر رہا تھا۔

"ہالی وڈ میں ایک فلمی ستارے کی شادی کا کارڈ میرے پاس ایک گھنٹہ دیر سے پہنچا۔ میں فوراً جائے شادی پر پہنچا۔ شادی میں شرکت کے لیے نہیں بلکہ طلاق کا منظر دیکھنے کے لیے۔"

## موتی مالا،

☆ قابلیت اور کردار زندگی میں ساتھ ساتھ چلتے ہیں قابلیت آپ کو بلندی تک پہنچاتی ہے جبکہ اچھا کردار

آپ کو ہمیشہ بلند رکھتا ہے۔

٭ ہمسفر وہ نہیں جو آپ کا ساری زندگی ساتھ نبھائے بلکہ ہمسفر تو وہ ہے جو آپ کو لمحوں میں پوری زندگی دے جائے۔

٭ اچھا سوچیے اور اچھا بولیے کیونکہ بدزبانی اور بدگمانی جو ایسے عیب ہیں، جو انسان کے ہر کمال کو زوال میں بدل دیتے ہیں۔

٭ طاقت کی ضرورت جب ہوتی ہے جب کچھ برا کرنا ہو، ورنہ دنیا میں سب کچھ پانے کے لیے آپ کے اخلاق ہی کافی ہیں۔

٭ انسان مکان بدلتے ہیں، رشتے بدلتے ہیں، دوست بدلتے ہیں لیکن پھر بھی دکھی رہتے ہیں کیونکہ وہ اپنا رویہ نہیں بدلتے۔

٭ زندگی جینے کے دو راستے ہیں۔ بھول جاؤ انہیں جنہیں معاف نہیں کر سکتے اور معاف کر دو انہیں جنہیں بھول نہیں سکتے۔

٭ پریشانی خاموش ہونے سے کم، صبر کرنے سے ختم اور شکر کرنے سے خوشی میں بدل جاتی ہے۔

رضوانہ شکیل راؤ۔ لودھراں

## کنسلٹنٹ

بل سرسبز پہاڑی کے دامن میں بھیڑوں کے بڑے سے گلے کو چرا رہا تھا کچے راستے پر دور سے دھول اڑاتی ہوئی ایک شان دار جیپ نمودار ہوئی۔ بل کے قریب سے گزرتے ہی جیپ رک گئی۔ ڈرائیور نے اسے قدرے ریورس کیا اور انجن بند کر کے نیچے آ گیا۔

وہ بیش قیمت سوٹ میں ملبوس قیمتی پرفیوم کی خوشبو سے مہک رہا تھا۔ آنکھوں پر رے بین کا چشمہ جما ہوا تھا۔ اس نے بل سے کہا۔

"اگر میں تم کو بتا دوں کہ اتنے بڑے ریوڑ میں تمہاری بھیڑوں کی تعداد کتنی ہے تو کیا تم ایک بھیڑ مجھے دے دوگے؟"

بل کو دلچسپی محسوس ہوئی۔ اس نے کہا۔ "ہاں دے دوں گا۔"

نووارد نے اپنی جیب سے ٹیبلٹ نکالا اور اسے الیکٹرانک نوٹ پیڈ سے منسلک کیا اور انٹرنیٹ پر ناسا کا پیج نکالا۔ صفحہ ملتے ہی اس نے سیٹلائٹ سے چلنے والے جی پی ایس کو جوڑا۔ اس پر کھیلتے ہوئے اس نے بل کی چراگاہ کا تعین کیا۔ اس کا ڈیٹا بیس نکالا اور تقریباً ساٹھ اسپریڈ شیٹس پر پیچیدہ فارمولوں میں الجھے رہنے کے بعد اپنے چھوٹے سے پرنٹر پر ڈیڑھ سو صفحات پر مشتمل رپورٹ نکالی اور بل سے کہا۔

"اس وقت یہاں 15862 بھیڑیں موجود ہیں۔"

"بالکل درست۔" بل نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اب تم ایک بھیڑ لے سکتے ہو۔"

وہ ریوڑ کے قریب گیا اور ایک جانور کو اٹھا کر اپنی جیپ کے پچھلے حصے میں ڈال دیا۔

وہ لوٹا تو بل نے کہا۔ "اب اگر میں تمہارے پیشے کے بارے میں بتا دوں تو کیا تم مجھے میرا جانور واپس کر دوگے؟"

نووارد راضی ہو گیا۔ بل نے کہا۔ "تم کنسلٹنٹ ہو؟"

وہ حیران رہ گیا۔ "بالکل درست۔ تم نے کیسے اندازہ لگا لیا؟"

"بہت آسان سی بات ہے۔" بل نے اطمینان سے کہا۔ "تم بن بلائے میرے پاس آئے۔ دوسری پہچان یہ تھی کہ تم ایک ایسے سوال کا جواب ڈھونڈنے کی کوشش میں تھے جس کا جواب میں پہلے سے جانتا تھا اور اس کے معاوضے میں ایک بھیڑ کے طلب گار تھے۔ تیسری اور آخری پہچان یہ تھی کہ تمہیں یہ تک نہیں پتا تھا کہ یہاں کون کون سے جانور ہیں۔ تم نے بھیڑ کے بجائے میرا کتا اٹھا کر اپنی گاڑی میں ڈال لیا ہے۔ مہربانی کر کے اب اسے واپس کر دو۔ وہ بہت بے ضرر ہے صرف بھٹکنے والی بھیڑوں پر غراتا ہے۔"

عذرا، اقصیٰ۔ کراچی





# میری بیاض سے

خالدہ جیلانی

رضوانہ شکیل راؤ ———— لودھراں

کچھ حسن و عشق میں فرق نہیں، ہے بھی تو فقط رسوائی کا
تم ہو کہ گوارا کر نہ سکے، ہم ہیں کہ گوارا کرتے ہیں

حنا خورشید ———— دعولہ

تم نے کیسا رابطہ رکھا
نہ ملے ہو نہ فاصلہ رکھا
جھوٹ بولا تو عمر بھر بولا
تم نے اس میں بھی ضابطہ رکھا

کرن نعمان ———— نامعلوم شہر

اب خوف نہیں کوئی مجھے راہ گزر سے
میں دور نکل آیا ہوں پتھر کے نگر سے
اک موڑ پہ ہم اجنبی بن کے بھی ملیں گے
یہ بات تو معلوم تھی آغازِ سفر سے

رباب فاطمہ، ثمینہ عشرت ———— موچھا میانوالی

آج دیکھا ہے تجھ کو دیر کے بعد
آج کا دن گزر نہ جائے کہیں
آرزو ہے کہ تو یہاں آئے
اور پھر عمر بھر نہ جائے کہیں

ام مناہل ———— ایبٹ آباد

مدتیں ہو گئی ہیں چپ رہتے
کوئی سنتا تو ہم بھی کہتے

اکرم ———— گاؤں گوریکی ضلع گجرات

چاہت میں کیا دنیا داری، عشق میں کیسی مجبوری
لوگوں کا کیا، سمجھانے دو، ان کی اپنی مجبوری
میں نے دل کی بات رکھی، اور تو نے دنیا داروں کی
میری عرض بھی مجبوری تھی، ان کا حکم بھی مجبوری

شمع مسکان ———— جام پور

نتیجہ پھر وہی ہو گا، سنا ہے چال بدلے گا
پرندے پھر وہی ہوں گے، شکاری جال بدلے گا
بدلنے ہیں تو دن بدلو، بدلتے ہو تو ہندسے ہی
مہینے پھر وہی ہوں گے، سنا ہے سال بدلے گا

ربیعہ عکس ———— جام پور

اپنا کام ہے صرف محبت، باقی اس کا کام
جب چاہے وہ روٹھے ہم سے، جب چاہے من جائے
کیا کیا روگ لگے ہیں دل کو، کیا کیا ان کے بھید
ہم سب کو سمجھانے والے، کون ہمیں سمجھائے

فائزہ بلال اقرا ———— جام پور

جدا ہونے کا اندیشہ جدا ہونے سے پہلے تھا
وہ مجھ سے انتہائی خوش خفا ہونے سے پہلے تھا
جنوں کا دور گزرا تو مجھے بھی بھول بیٹھا وہ
نمازِ عشق تھا لیکن قضا ہونے سے پہلے تھا

عائشہ اختر بٹ ———— سرگودھا

میں کیسے سوچ سکتا تھا مجھے وہ چھوڑ جائے گا
بہت ہی باوفا وہ بے وفا ہونے سے پہلے تھا

رافعہ ارشد ———— لیاری کراچی

زندگی تجھ سا منافق بھی کوئی کیا ہو گا
تیرا شہکار ہوں اور تیرا ہی مارا ہوا ہوں
سامنے پھر مرے اپنے ہیں سو میں جانتا ہوں
جیت بھی جاؤں تو یہ جنگ میں ہارا ہوا ہوں



امت الصبور

# خواتین کی ڈائری

## اقصیٰ مریم ملغانی کی ڈائری سے

نیلے، دھند لکے آسمان پر صبح کے ستارے کی کھوج، اور اس کے مل جانے پر امید اور زندگی کی نئی کرن پھوٹ پڑتی ہے۔ عشق، چاہت، رنگ، یادیں، دل، آنگن سب کے سب سنگی بیلی بن جاتے ہیں۔ ٹمٹماتے تارے کی مدھم سی لو آنکھوں میں چاندنی بھر دیتی ہے اور پھر ہر شدیپ گوہر جب نصیر ترابی کا لکھا گاتی ہیں، سماں بندھ جاتا ہے۔ آپ بھی پڑھیں۔

یہ جو اک صبح کا ستارہ ہے
زندگی تیرا گوشوارہ ہے
اے مقدر کوئی حساب تو رکھ
کون جیتا ہے کون ہارا ہے
رفتہ رفتہ یہ ماجرا بھی کھلا
دل کے سودے میں سب خسارہ ہے
کیسی افتاد پڑ گئی آخر
وقت گزرا نہیں گزارا ہے

عشق کے درمیان بھول گئے
کیا تمہارا ہے کیا ہمارا ہے
رنگ بھی کھل رہا ہے چاہت کا
کس نے منظر کو یوں سنوارا ہے

آنکھ بھرنے لگی ہے یادوں سے
شور دریا ہے چپ کنارہ ہے
یہ دبے پاؤں کون آیا ہے
کس کی آہٹ نے پھر پکارا ہے
یہ جو اک صبح کا ستارہ ہے

## راضیہ بلوچ کی ڈائری سے

زندگی کی شاہراہ پر ٹکرانے والے کچھ مسافر ہماری سوچوں کا کچھ حصہ چپکے سے اپنے نام کر جاتے ہیں اور ہمیں پتا بھی نہیں چلتا۔ پھر یوں ہوتا ہے کہ گزرتے وقت میں کسی کے لہجے کا خلوص، گفتگو کی شیرینی، سادگی اور آنکھوں کی چمک ماضی کی اوٹ سے جھانکتی ہے اور اپنے ہونے کا یوں احساس دلاتی ہے کہ ہم خود فراموشی پر سوائے انگشت بدنداں ہونے کے کچھ بھی تو نہیں کر سکتے۔ یہ خوب صورت غزل آپ سب بہنوں کے نام۔

دشت احساس میں ہم اتنے اکیلے کب تھے
دکھ تو پہلے بھی تھے پر اتنے گھنیرے کب تھے

ہم تو نکلے تھے ہواؤں کا مقدر لے کر
ہم کسی موڑ پہ دم لینے کو ٹھہرے کب تھے

جاگتے بیت گئیں دشت میں صدیاں کتنی
یہ بھی اب یاد نہیں ہم کو کہ سوئے کب تھے

بغض کی دھوپ سے ہم بھاگ کے جاتے تو کہاں
شہر احباب میں وا دل کے دریچے کب تھے

ہر طرف شاخوں پہ لٹکی تھی صبا خاموشی
رات کے پیڑ میں آواز کے جھولے کب تھے

## سعدیہ نازلی دعا کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر یہ نظم آپ سب بہنوں کی نذر۔

سیاہ رات کی ڈولی، ادھورے دن کے کہار
اداس دھوپ کی پائل، خموش پھولوں کے ہار
چمن میں تتلی کوئی ہے، نہ ہی کلی پہ نکھار
اکیلے پیڑ خزاؤں کے زخم گنتے ہوئے
ٹھٹھرتی تیز ہواؤں کے بین سنتے ہوئے
ہیں کتنی ان کہی بے نام، بے زبان چاہتیں
جو اپنی مٹھیوں میں آس کا گلال لیے
دھنک کے رنگ میں لپٹی سمے کی چال لیے
نئے برس کی دلہن کے انتظار میں ہیں
ایسا برس جو نئے من کے میت لائے گا
جو دھڑکنوں سے ہیں بچھڑے، وہ گیت لائے گا
محبتوں کی زمین، آسمان ملائے گا

## حرا قریشی کی ڈائری سے

ڈائری کے قلب مژگاں پر تحریر پروین شاکر کی یہ غزل آپ سب قارئین بہنوں کے لیے۔

آنکھوں نے کیسے خواب تراشے ہیں ان دنوں
دل پر عجیب رنگ اترتے ہیں ان دنوں

رکھ اپنے پاس اپنے مہ و مہر اے فلک
ہم خود کسی کی آنکھ کے تارے ہیں ان دنوں

دست سحر نے مانگ نکالی ہے بارہا
اور شب نے آکے بال سنوارے ہیں ان دنوں

اس عشق نے ہمیں ہی نہیں معتدل کیا
اس کی بھی خوش مزاجی کے چرچے ہیں ان دنوں

اک خوشگوار نیند پہ حق بن گیا مرا
وہ رت جگے اس آنکھ نے کاٹے ہیں ان دنوں

## نمرہ، اقراء کی ڈائری سے

ایک اچھے شاعر کی سب سے بڑی خوبی یہ ہوتی ہے کہ اس کی شاعری کسی خاص وقت یا دور کے لیے نہیں ہوتی۔ وہ ہر دور کی آواز ہوتی ہے۔ حبیب جالب عوامی شاعر تھے۔ انہوں نے ہمیشہ آمریت کے خلاف آواز بلند کی۔ ایک سابق ڈکٹیٹر کے خلاف غداری مقدمے کے پس منظر اور عوامی مسائل کے حوالے سے یہ غزل پڑھی گئی۔ قارئین کی نذر کر رہی ہوں۔

میں غزل کہوں تو کیسے کہ جدا ہیں میری راہیں
میرے اردگرد آنسو، میرے آس پاس آہیں

نہ وہ عارضوں کی صبحیں، نہ وہ گیسوؤں کی شامیں
کہیں دور رہ گئی ہیں، میرے شوق کی پناہیں

نہ فریب دے سکے گی ہمیں اب کسی کی چاہت
کہ رلا چکی ہیں ہم کو تیری کم سخن نگاہیں

کہیں گیس کا دھواں ہے، کہیں گولیوں کی بارش
شب عہد کم نگاہی تجھے کس طرح سراہیں

میں زمیں کا آدمی ہوں مجھے کام ہے زمیں سے
یہ فلک پہ رہنے والے مجھے چاہیں یا نہ چاہیں

کوئی دم کی بات ہے یہ، کوئی پل کی بات ہے یہ
نہ رہے گا کوئی قاتل نہ رہیں گی قتل گاہیں

نہ مذاق اڑا سکیں گی میری مفلسی کا جالب
یہ بلند بام ایوان، یہ عظیم بارگاہیں





نادیہ خاتون



خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37- اردو بازار، کراچی.
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

### نورین۔۔۔ ٹوبہ ٹیک سنگھ

جنوری کے شمارے میں ایک قاری بہن نے جس کہانی کے بارے میں پوچھا ہے' وہ بہن افشاں آفریدی کی کہانی ہے۔ عنوان تھا۔ "بساط دل بھی عجیب شے ہے" یہ شعاع میں فروری 2005ء میں شروع ہوئی تین اقساط پر مشتمل تھی۔ اپریل میں اختتام ہوا۔

ج۔ نورین بہت شکریہ۔ یہ جان کر خوشی ہوئی کہ آپ نہ صرف شعاع اور خواتین کے پرچوں کو سنبھال کر رکھتی ہیں بلکہ ان میں شائع ہونے والی تحریریں یاد بھی رکھتی ہیں۔ افشاں آفریدی کا یہ ناول بہت جلد کتابی شکل میں آرہا ہے۔

### ربیبہ عکس۔۔۔ جام پور ضلع راجن پور

"ہمارے نام" میں اپنا خط نہ پاکر تھوڑا سا دکھ ہوا' لیکن نظر جب ردا کے نام پر پڑی تو خوشی ہوئی۔ ردا جی مشہور شاعرہ تو نہیں' لیکن بہت باصلاحیت ہیں۔ ہمارے شہر کے کئی ایسے شاعر گزرے ہیں جو عمر بھر گمنام رہے اور گمنامی میں ہی دنیا سے رخصت ہوئے۔ قاضی فیض ایسے ہی شعرا میں سے ہیں۔

"اسیرزات" کے اختتام نے رلادیا۔ دلشاد نسیم کا یہ منفرد نوعیت کا افسانہ پڑھتے ہوئے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے صبوحی کوئی فرضی کردار نہیں بلکہ جیتی جاگتی حقیقت ہو۔ بہت جاندار کہانی تھی۔ آخر تک معیار برقرار رہا۔ باقی احمد پوری کی غزل بہت پسند آئی اور ثمینہ اکرم کی نظم بہت اچھی ہے۔

ج۔ ربیبہ! ہمیں افسوس ہے کہ پچھلے ماہ آپ کا خط شامل نہ ہوسکا۔ ردا جی کے بارے میں جان کر خوشی ہوئی کہ وہ شاعری بھی کرتی ہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ وہ افسانہ نگاری کے میدان میں بھی طبع آزمائی کریں تو کامیاب ہوں گی۔ خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### آصفہ' مہ جبیں' جویریہ۔۔۔ ملتان

ہم آپ کے پرچوں کے باقاعدہ قاری ہیں۔ جوکہ ہمیں ہمارے ابو جان لاکر دیتے ہیں۔ جس چیز نے قلم اٹھانے پر مجبور کیا' وہ یہ ہے کہ خواتین کا معیار آج سے چودہ پندرہ سال پہلے جیسا نہیں رہا۔ آج کل کی کہانیوں میں کوئی چارم نہیں ہے۔ وہی گھسی پٹی کہانیاں اور روایتی ساس بہو کے جھگڑے کہانیاں پاکستان کے غریب طبقے کی عکاسی کرتی ہیں۔ پاکستان میں ویسے ہی فرقہ وارانہ فسادات نے ملک کی جڑیں کھوکھلی کردی ہیں۔ ہر جگہ بارود کا کھیل ہورہا ہے مسائل و مشکلات میں گھرے عوام آپ کے شمارے سے لطف اندوز ہونے کے بجائے مزید فرسٹریشن کا شکار ہورہے ہیں۔ خواتین کی ٹائٹل گرل ہمیشہ پرانے فیشن کے کپڑوں میں نظر آتی ہے۔ پورے شمارے میں قسط وار تحریروں کی بھرمار ہے۔ قسط کے انتظار میں کہیں ہماری زندگی کی قسط ہی نہ نکل جائے۔

گزارش ہے کہ زیادہ سے زیادہ مکمل اور رومانٹک تحریروں میں اضافہ کریں ویسے تو لوگ فلموں اور ڈراموں میں بہت سی قابل اعتراض چیزیں دیکھتے ہیں' لیکن اگر تحریروں میں ذرا سا رومانس آجائے تو اعتراض اور پابندیاں عائد کردی جاتی ہیں۔

ج۔ آصفہ' جویریہ اور مہ جبیں! آپ کی شکایت بجا ہے' ہم بھی یہی چاہتے ہیں کہ خواتین میں خوشگوار ہلکی پھلکی کہانیاں دی جائیں' لیکن ہماری مصنفین کا کہنا ہے کہ جس دور میں ہم سانس لے رہے ہیں' وہاں خواب دیکھنے کی مہلت ہی نہیں ملتی۔ تلخ حقائق نیندیں اڑا دیتے ہیں تو وہ قارئین کو خواب کیسے دکھائیں۔ ہم آپ کی شکایت ان سطور کے ذریعے مصنفین تک پہنچا رہے ہیں۔ ٹائٹل کے لیے ہم خیال رکھیں گے کہ آئندہ جدید ڈریسز میں تصاویر دی جائیں۔

قسط وار کہانیاں دینا ہماری مجبوری ہے۔ اچھی کہانی اگر بہت طویل ہو تو ایک قسط میں شائع کرنا ممکن نہیں ہوتا اور صرف اس بنا پر ریجیکٹ بھی نہیں کرسکتے کہ کہانی طویل ہے۔ مجبوراً "قسطوں" میں دینا پڑتی ہے۔

### زینب طاہر۔۔۔ نامعلوم شہر

مجھے آپ کا رسالہ بہت پسند ہے' خاص طور پر ماہ تمام اور کوہ گراں تھے ہم' میرے پسندیدہ سلسلے ہیں۔ میری بھابھی بھی بہت شوق سے پڑھتی ہیں۔

ج۔ زینب' بہت شکریہ۔۔۔ اپنی بھابھی کا بھی ہماری طرف سے شکریہ ادا کردیں۔

### ایمل نور' نورالہدیٰ۔۔۔ ٹوبہ ٹیک سنگھ

خواتین اور شعاع کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔ ہمارا موسٹ فیورٹ ناول "بن مانگی دعا" ہے' بہترین رائٹر نمرہ احمد' عمیرہ احمد' سمیرا حمید اور سائرہ رضا ہیں۔ نمرہ احمد کے نئے ناول کا انتظار کررہے ہیں۔

سلسلہ کرن کرن روشنی اسلام کے بارے میں نالج میں اضافہ کرتا ہے۔

ج۔ ایمل نور اور نورالہدیٰ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ' ان شاء اللہ اپریل میں نمرہ کا نیا ناول شروع کررہے ہیں۔

### لاریب' ماہ زیب۔۔۔ چونیاں

ہماری سب سے زیادہ پسندیدہ کہانی "کوہ گراں تھے ہم" ہے بہت سے رازوں سے پردہ اٹھ رہا ہے۔ ماہ نور کی طبیعت' سعد کا ایثار اور سادگی اچھی لگتی ہے۔ "بن مانگی دعا" میں ایبہا معیز کی ہی منکوحہ ہے' لیکن کہانی میں تجسس برقرار رکھنے کے لیے اس رشتے کو مبہم سے انداز میں بیان کیا جاتا ہے واضح طور پر کہیں بھی ذکر نہیں' سروے میں قرۃ العین ہاشمی اور انیقہ انا کے جوابات ہمیشہ اچھے لگتے ہیں' لیکن اس بار انیقہ کی کمی محسوس ہوئی بہت۔

ہمیں عائشہ فیاض کے خط بہت اچھے لگتے ہیں' لیکن وہ خط لکھتی کبھی کبھار ہیں' ان کے خط سے ہی افسانے کا مزہ ملتا ہے (جو کبھی وہ لکھیں تو) تو ہم یہ کہنا چاہتے ہیں کہ معوذتین سورۃ فلق اور سورۃ الناس کو کہتے ہیں۔ اعوذ عربی زبان کا لفظ ہے اور اس کے معنی ہیں پناہ مانگنا۔ اور پناہ سورۃ الناس اور سورۃ فلق میں ہی مانگی گئی ہے۔

کراچی کی ایک نامعلوم بہن نے جس کہانی کے بارے میں پوچھا ہے اس کہانی کا نام تھا "بساط دل بھی عجیب شے ہے" اور اس کہانی کی مصنفہ افشاں آفریدی تھیں۔ یہ ناول فروری 2005ء اپریل 2005ء تک تین اقساط میں شعاع میں چھپا تھا۔

خنساء محی الدین نے ٹائٹل کے بارے میں جو تجویز دی ہے وہ مکمل طور پر تو شاید قابل عمل نہ ہو' لیکن سال میں ایک مرتبہ جیسے بہار نمبر وغیرہ کے نام سے کسی ایک شمارے پر پھول یا قدرتی مناظر وغیرہ دیے جائیں اور پھر بہنوں کی پسند ناپسند کو مدنظر رکھ کر آئندہ کے لیے پلان کیا جائے۔

ج۔ لاریب اور ماہ زیب! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے تہہ دل سے شکریہ۔ ہمیں بے حد افسوس ہے کہ پروف کی غلطی کی وجہ سے غلط شائع ہوگیا۔ اس شمارے میں تصحیح کی جارہی ہے۔

افشاں آفریدی کے ناول کے بارے میں ہمیں بے شمار خطوط موصول ہوئے ہیں اور ہم ایک خوشگوار حیرت کی کیفیت میں مبتلا ہیں کہ ہماری قارئین کی یادداشت اتنی اچھی ہے وہ ہمارے پرچوں کی تحریریں اتنے ذوق و شوق سے پڑھتی ہیں' انہیں یاد رکھتی ہیں۔

ٹائٹل کے بارے میں آپ کی تجویز اچھی لگی۔

**مومنہ افضل راؤ۔ پیرس روڈ سیالکوٹ**

۔ خواتین اور شعاع پچھلے بارہ سال سے پڑھ رہی ہوں۔

خیر خط لکھنے پر میں اس لیے مجبور ہوئی جب کچھ بہنوں کے خطوط نظروں سے گزرے۔ میرے بابا جان تبلیغی جماعت کے بہت سرگرم رکن ہیں۔ مجھے حیرت کے ساتھ ساتھ افسوس بھی ہوتا ہے جب مختلف خطوط میں پڑھتی ہوں کہ ان کو رسائل پڑھنے پر بہت منفی رویہ دیکھنے کو ملتا ہے۔ ان کے والد، بھائی یا شوہر کی طرف سے۔

آپ کو یہ جان کر حیرت ہوگی کہ میرے والد محترم جب چالیس دن کے لیے یا سہ روزہ کے لیے جاتے ہیں تو ہاکر کو وہاں سے کال کرکے پوچھتے ہیں کہ میری بیٹی کو رسائل پہنچا آئے۔ خود یہاں ہوں اور مجھے وقت پر رسائل نہ ملیں تو خود جاکر بک شاپ سے لے کر آتے ہیں۔ مجھے آج تک کبھی ڈانٹ تو کجا انہوں نے منع تک نہیں کیا۔ میں تمام قارئین سے التجا کروں گی کہ خدارا کسی ایک بندے کی وجہ سے آپ سب کو ایک ہی ترازو میں مت تولیں۔

اس ماہ کا شمارہ بھی پچھلے ہر شمارے کی طرح لاجواب تھا۔ سب کاموں سے فارغ ہوکر چپس، اسنیکس اور ڈرائی فروٹ کے ایک ڈھیر کے ساتھ میں رسالہ پڑھتی ہوں اور بلاشبہ پورے مہینے میں وہی میرا پسندیدہ وقت ہوتا ہے۔

اور ایک بات کہ کیا میں بھی رنگا رنگ سلسلہ میری خامشی کو بیاں ملے اور آپ کا باورچی خانہ میں حصہ لے سکتی ہوں؟

"بن مانگی دعا" بہت اچھا لکھا گیا۔ صالحہ کے غلط فیصلے، بلکہ جذباتی قدم پر دل سے دکھ ہوا۔ مگر جس انسان کو اپنی عزت خود پیاری نہ ہو اس کو کون سمجھا سکتا ہے "آنے والا وقت" بہت لطیف تحریر تھی۔ پڑھ کر اچھا لگا۔ "اسیر ذات" نے دل کو اداس کیا۔ "اب یوں کرتے ہیں" میں مجھے حمیدہ بی بی کی لاجک سمجھ نہیں آئی۔ ہم تو دعا کرتے ہیں ہماری بھابیاں آئیں اور گھر کو سنبھال لیں۔ خانہ عنکبوت بہت منفرد تحریر مگر پھر داڑھی والے حضرات پر آبجیکشن کچھ کلین شو حضرات اس سے بھی زیادہ دقیانوسی ہوتے ہیں۔ باقی تحریریں بھی بے حد اچھی تھیں۔

خاص طور پر "میری محبتوں کا کارواں" اور اب "کرمیری رفوگری" اس ماہ کی سپرہٹ تحریریں تھیں۔

"ماہ تمام" میں مجھے تقی اور شفا کے ملنے پر بے حد خوشی ہوئی اور سماہر جیسی بھابھی اللہ تعالیٰ کسی کو نہ دے۔

ج پیاری مومنہ! آپ نے خط لکھا، بہت خوشی ہوئی خاص طور پر آپ کے والد کے بارے میں جان کر کہ وہ آپ کو خود پرچہ لاکر دیتے ہیں سچ تو یہ ہے کہ ہمارے مذہب میں عورت کو جتنی عزت دی گئی ہے کسی بھی مذہب میں عورت کا اتنا احترام نہیں ہے۔ جو مرد حضرات مذہب کے نام پر اپنی عورتوں پر غیر ضروری پابندیاں عائد کرتے ہیں، ان پر شک کرتے ہیں در حقیقت وہ مذہب اسلام کی روح سے ناواقف ہیں اور اسلام کو بدنام کرتے ہیں۔

نازیہ جمال کی کہانی میں حمیدہ بی بی کو کام کرنے کا شوق نہیں تھا۔ دراصل بہو کی گھر میں اہمیت اور تعریف دیکھ کر وہ عدم تحفظ کا شکار ہوگئی تھیں۔ ساری زندگی انہوں نے خود کام کرکے اہمیت اور تعریف سمیٹی تھی۔ انہیں لگا کہ ان کی اہمیت کم ہورہی ہے اس لیے انہوں نے یہ رویہ اختیار کیا۔

مومنہ! آپ خواتین کے ہر سلسلے میں حصہ لے سکتی ہیں، پوچھنے کی ضرورت نہیں۔

**انیلہ قیصر گل۔ پیرووال ناروال**

خواتین سے وابستگی اتنی پرانی ہے کہ ہوش سنبھالتے ہی اسے اپنے گھر (میکے میں) تقریباً "14 سال سے پڑھ رہی ہوں اس سے پہلے میری بڑی بہنیں منور قیصر، شائستہ قیصر اور عشرت بانو پڑھا کرتی تھیں۔ جب بھی خط لکھنے کے بارے میں سوچتی تو یہی خیال آتا کہ نہیں ابھی نہیں۔ ابھی سمجھنے کا شعور اور ہوجائے۔ ابھی تو لکھنے کا سلیقہ نہیں

حالانکہ بہت بار بہت سی کہانیوں کو پڑھ کر بے اختیار دل چاہا کہ اس پر تبصرہ کروں۔

اس ماہ سب سے پہلے تو ٹائٹل بلاشبہ کہ اچھا تھا۔ سب سے پہلے کہنی سنی پڑھی۔ عنیزہ سید کے ناول کا سحر جوں کا توں برقرار ہے گو کہ ہمیں پہلے بھی اندازہ تھا کہ کھاری بلال سلطان کا ہی بیٹا ہے اور اب تجسس صرف اس بات کا ہے کہ رابعہ آپا کا قلزا ظہور سے سامنا ہونے پر کیا حقیقت سامنے آتی ہے۔ ہمارا (مطلب میرا، باجی منور، ایڈووکیٹ شایان قیصر نبیلہ قیصر) کا خیال ہے کہ ماضی میں چلنے والا



دوسرا کردار شہناز بیگم کا ہے جو فاطمہ وغیرہ کی کزن ہے اور شاید سعد سلطان کی والدہ بھی۔ دوسرا طویل ناول بن مانگی دعا افسوس سے کہوں گی کہ کچھ خاص متاثر نہیں کررہا۔ حالانکہ عفت سحر بہت اچھی رائٹر ہیں۔ ناولٹ میں محبت کا کارواں بس ٹھیک ہی لگا، بقیہ ناولٹ میں یوں کرتے ہیں نازیہ جمال کا بہت مزے کا لگا یہ کیسا ہیر پھیر ہے بس ٹھیک ہی تھا۔ ماہ تمام شروع سے ہی کچھ خاص پسند نہیں۔ ہاں اب جو آمنہ آپی نے جوڑی بنائی ہے شفا اور تقی کی وہ اچھی لگی۔ اسے برقرار رہنا چاہیے۔ افسانوں میں اسیر ذات نے اپنا اسیر کرلیا۔ تمام رائٹر کو اچھا لکھنے پر ڈھیروں مبارک باد رفوگری سائرہ آپی کے ناول پر تبصرہ محفوظ ہے۔

ج پیاری انیلہ! آپ نے اتنا عرصہ صرف یہ سوچ کر خط نہیں لکھا کہ آپ کو اظہار کا سلیقہ نہیں۔ پسندیدگی اور محبتوں کے اظہار کے لیے خوبصورت الفاظ کی نہیں جذبوں کی سچائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ سچ میں اتنی کشش ہوتی ہے کہ وہ خود بخود دل میں جگہ بنالیتا ہے۔ جی ہاں ثمینہ اکرم وہی ہیں جو لیاری کراچی سے خط لکھتی ہیں۔

**نادیہ خضر۔ لاہور**

خط لکھنے کی وجہ "اب یوں کرتے ہیں" جو "نازیہ جمال" نے تحریر کی ہے یہ کہانی میری اپنی زندگی کی کہانی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اس میں "فائقہ" کو گھر کی بات بتانے والی بہن مل گئی اور ہمیں کوئی مل نہ سکا۔ پھر بھی اس "کہانی" کو پڑھ کر زخم ہرے ہوگئے کیونکہ 14 سال ساتھ گزارنے کے بعد بھی اگر آپ کا ہم سفر آپ کی کسی بات پر یقین نہ کرے تو زندگی گزارنی مشکل ہی نہیں ناممکن بھی ہوجاتی ہے۔ اتنے سالوں میں فرق یہ آیا ہے کہ اب بچے (میرے ماشاء اللہ چار بچے ہیں بڑی جڑواں بیٹیاں ہیں جو ساڑھے گیارہ سال کی ہیں) بھی بابا کو دیکھ کر رہ جاتے ہیں اور یہی بات ہے کہ بچوں کے سامنے اپنی بات کی نفی ہوتے دیکھ کر غصہ ہی آتا ہے اور میں بھی کوئی "ستی ساوتری" نہیں ہوں کہ بس چپ چاپ بات سنوں۔ ایک کی دس سناتی ہوں مگر کیا حاصل۔ جو دراڑ دلوں میں آگئی ہے، وہ چیخنے چلانے کے باوجود ہنوز برقرار رہتی ہے۔ اب کئی دفعہ خاموش بھی ہوجاتی ہوں کیونکہ رونا بھی اب نہیں آتا لیکن ایک اداسی سی ہے جو مٹائے نہیں مٹتی۔

خیر میری طرف سے "نازیہ جمال" کو ڈھیر ساری مبارک دیں کیونکہ یہ کہانی میری کئی غیر شادی شدہ بہنوں، بیٹیوں کے کام آنے والی ہے۔ کیونکہ اکثریت ساسوں کی ایسی ہی ہوتی ہے فرق صرف اتنا ہے کہ کوئی چھپ کر وار کرتا ہے اور کوئی سامنے سے۔ بہرحال یہ اچھی بات ہے کہ ہنستے ہنستے ہی وار کا توڑ ہوجائے۔ ویل ڈن۔

ج نادیہ! میاں بیوی سے زیادہ قربت کا رشتہ کوئی دوسرا نہیں ہوتا، ایک شخص اگر آپ کے قریب رہ کر آپ کو نہ جان سکا نہ سمجھ سکا اور آج بھی اسے آپ پر یقین نہیں ہے تو اس کی ذمہ دار آپ کی ساس نند یا کوئی بھی تیسری ہستی نہیں ہے بلکہ اچھا ہو کہ آپ دل سے ان سب کو معاف کردیں۔ اس سے آپ کو سکون ملے گا اور یہ جو اتنی چھوٹی عمر میں آپ بڑھاپے کی باتیں کررہی ہیں۔ اپنے اندر نئی امنگ محسوس کریں گی۔ ساری پچھلی باتیں بھلادیں اس میں بہتری ہے۔

ایک ضروری بات ایک کی دس سنا کر کبھی بھی سکون نہیں ملتا بلکہ دل پر مزید بوجھ آگرتا ہے کم از کم ہمارے ساتھ تو ایسا ہی ہے۔ خاموشی سو بلاؤں کو ٹالتی ہے، ویسے بھی آپ کے بچے بڑے ہورہے ہیں۔ اس طرح کی باتوں سے وہ بھی ڈسٹرب ہوتے ہوں گے۔

اور یہ بھی نوٹ کرلیں اکثریت ساسوں کی ایسی نہیں ہوتی۔ بہت سے گھروں میں بہت خوشگوار ماحول بھی ہوتا ہے۔

**ام کاشف۔ چکوال**

تقریباً "عرصہ دس سال سے آپ کے تینوں ماہناموں کی خاموش قاریہ ہوں۔

خواتین و شعاع میں بہت سے ناول ایسے تھے جو دل کو چھو گئے جن میں "جنت کے پتے" سرفہرست ہے۔ بلکہ نمرہ احمد کی ہر تحریر دل پر اثر کرتی ہے۔ اب جس تحریر نے قلم اٹھانے پر مجبور کیا، وہ ہے نگہت سیما کی منفرد تحریر (زمین کے آنسو) بے مثال رائٹر کی بے مثال تحریر۔ نگہت سیما میرے ہی شہر میں رہنے والی ہیں۔ میں ان سے رابطہ کرنا چاہتی ہوں۔

ج ام کاشف آپ اپنا فون نمبر لکھ کر بھجوادیں ہم نگہت کو دے دیں گے۔ نگہت آپ سے رابطہ کرلیں گی۔ خواتین کی

پسندیدگی کے لیے شکریہ

ساره مریم' طوبیٰ' ایشاع۔ چک NP,444 سنجر پور

ٹائٹل گرل اچھی تھی بس تھوڑی سادہ ہوتی۔ سب سے پہلے آمنہ ریاض کی تحریر ماہ تمام پڑھی۔ کیا خوب لکھتی ہیں آپ آمنہ جی! اتنی اچھی تحریر۔ ہمارے پاس تعریف کے لیے الفاظ نہیں ہیں۔ بہت بہت اچھی طرح تحریر ہے۔ ہمارے "تقریباً" سارے اندازے درست ہی نکل رہے ہیں۔ عنیزہ سید کے ناول میں ماہ نور کا انداز بہت اچھا لگا۔ عفت جی کی تحریر اچھی جارہی ہے۔ ماضی پڑھ کر اچھا لگ رہا ہے۔

"سائرہ رضا" کی تحریریں ہمیشہ بہت لمبی ہوتی ہیں اسی لیے کبھی نہیں پڑھیں۔ اس بار پڑھی بہت اچھی تھی۔ بالکل ہمارے گھر جیسا ماحول۔ ہمارے گھر میں بھی سارے لوگ تبلیغ پہ جاتے ہیں۔ ہم بھی جوائنٹ فیملی میں رہتی ہیں۔ ہمارے گھر میں بھی ٹی وی نہیں ہے پر دو کمپیوٹرز ہیں۔ ان کی طرح ہم بھی چوری چھپے کوئی پنجابی مووی دیکھ لیتی ہیں جبکہ ضوفی ہمیں چھوٹی پھوپھو کی طرح لگتی ہے۔ خاص طور پر تب جب سیاست پر بحث کرتی ہے۔ گل افشاں رانا کی تحریر اچھی لگی۔ نعیمہ ناز کا افسانہ بہت زبردست تھا۔ بہت ہنسی آئی پڑھ کے۔ نازیہ جمال کا ناولٹ اچھا تھا۔ خواتین کی ڈائری میں لاریب کا انتخاب اچھا لگا۔ "میری خامشی کو بیاں ملے" میں کوثر خالد آپ کو پڑھ کر اچھا لگا۔ "میری بیاض سے" ثمینہ تنویر اور مہر گل کے شعر زیادہ اچھے لگے۔

ج مریم اور ایشاع! آپ کے اندازے درست ثابت ہوئے۔ وہ گاڑی سے ٹکرانے والی لڑکی ابیہا ہی ہے' یہ جان کر حیرت ہوئی کہ طوالت کی بنا پر آپ نے سائرہ رضا کی تحریریں نہیں پڑھیں۔ آپ کے پاس پرانے پرچے محفوظ ہوں تو انہیں نکال کر سائرہ رضا کی تحریریں پڑھیں۔ آپ کو یقیناً "افسوس ہوگا کہ پہلے کیوں نہیں پڑھیں۔

آمنہ ریاض اور دوسری مصنفین تک آپ کی تعریف پہنچا رہے ہیں۔

امبر گل۔۔۔ جھڈو

سال نو کا خواتین ملا تو ٹائٹل اچھا لگا' سروے میں رابعہ قادری اور قرۃ العین کے جوابات بہت اچھے لگے آغا عشنا شاہ کا انٹرویو ان ہی کے جیسا لاابالی سا لگا۔ پھر بڑھے اپنے فیورٹ سلسلے وار ناولز کی جانب' عنیزہ سید کی تحریر کی تعریف تو ممکن نہیں آفرین' آفرین۔ عفت جی کے ناول میں کہانی کے کرداروں پر سے آہستہ آہستہ پیاز کے چھلکے کی طرح پرتیں اتر رہی ہیں۔ صائمہ بشیر کا ناولٹ بہت ہلکی پھلکی کامیڈی' کچھ سنجیدہ سی نصیحتیں اور پانی والی بوتلوں کی ٹینشن' سب نے مل کر تحریر کو خوبصورت بنادیا تھا' پھر جناب باری آئی' نازیہ جمال کی اب یوں کرتے ہیں' میں حمیدہ خالہ کی بہو نے جتنے کام کر کر دکھائے' مجھے تو اسی وقت شک ہونے لگ گیا تھا کہ کوئی نہ کوئی گڑبڑ تو ضرور ہوگی دراصل ہم سب ایسے ہی ہوگئے ہیں نا آج کل کہ نہ تو بہت زیادہ اچھائی + سچائی ہمیں ہضم ہوتی ہے اور نہ ہی برائی اور کام چوری پسند آئی ہے۔ نارمل سی تحریر لگی مجھے تو۔

ویسے اس بار خواتین کی سب سے بہترین تحریر مجھے گل افشاں رانا کا ناولٹ' میری محبت کا کارواں۔ شروع کے پیراگراف سے ہی تحریر نے دل کو چھو لیا گویا' اور نجانے کیوں مجھے ایسا لگا کہ یہ جیسے کوئی سچی کہانی ہو' بالکل خود پر بیتی ہوئی ہر بات ہو۔

- "خانہ عنکبوت" اچھا لگا پھر طرز تحریر بہت شاندار تھا ثمینہ عظمت کا افسانہ بہت اچھا لگا دو صفحوں کے افسانے کو 100 پرسینٹ مارکس دیئے ہیں۔ ویسے ثمینہ جی ریکویسٹ ہے پلیز اچھا مزاحیہ سا ناول لکھیں نا پلیز کیونکہ پیاری فائزہ اور نمرہ کے مکمل ناولوں کو تو اب ہم ترس ہی گئے ہیں۔

خاتون کی ڈائری میں لاریب اور سعدیہ کی منتخب کردہ نظمیں دل کو بہت بھائیں' یاسرہ رضوی کا انٹرویو اچھا لگا بہت اچھی پرفارمر ہیں' سرما کے کھاجوں میں سے میں نے بھی ایک ترتیب ٹرائی کی یعنی آسان والی اور بریڈ کا حلوہ بنایا جو کہ میرے اور ابو جی کے حساب سے بہت شاندار رہا۔

ج پیاری امبر! ہمیں بے حد افسوس ہے کہ آپ کے سروے کے جوابات شائع نہ ہوسکے۔ تفصیلی تبصرے کے لیے بہت شکریہ۔

نوشابہ منظور۔ بھریا روڈ

اس ماہ کا خواتین 5 کو ملا سب سے پہلے کرن کرن روشنی پڑھا' کچھ صفحات پلٹ گئے' پر نظر ڈالی پھر جلدی جلدی عنیزہ سید کے پاس بھاگے اس ماہ کی قسط میں دو انکشاف ہوئے ایک تو یہ کہ کھاری رابعہ آپا کا نہیں فلزا ظہور کا بیٹا ہے' دوسرا ماہ نور ہی سعد کے دل کی ملکہ ہے۔ اب اگلے ماہ کے خواتین کا انتظار ہے مکمل ناول ایک ہی تھا' وہ بھی اگلے ماہ کے ساتھ اس پہ تبصرہ اگلے ماہ ہی ہوگا۔ ماہ تمام بھی اچھا جارہا ہے تقی اور شفا کی فرش پہ بیٹھ کے کھانا کھانے کی سچویشن دیکھ کے ہنسی آئی۔ یوں کرتے ہیں بھی ہلکی پھلکی تحریر تھی۔ اسیرذات پڑھ کے آنکھیں نم ہوگئیں۔

ہمارے نام میں فوزیہ ثمر بٹ اور انیقہ انا کی کمی محسوس ہوئی۔

ج پیاری نوشابہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے تہہ دل سے شکریہ۔ فوزیہ ثمر بٹ کا خط تو ہم شامل نہ کرسکے البتہ انیقہ انا نے بہت عرصہ سے خط نہیں لکھا۔ ہم بھی انہیں یاد کررہے ہیں۔

سائرہ عبید۔ ڈنگہ شہر

خواتین کی محفل مجھے بہت پسند ہے جہاں پر کوئی اپنی مرضی سے اپنا بیان ریکارڈ کروا سکتا ہے اور ایک خوبصورت محفل میں شرکت کرکے ایسا لگتا ہے کہ ہر کوئی (ہم میں سے) ایک دوسرے کے ساتھ بیٹھا ہے اور خواتین ڈائجسٹ ہمارا موضوع بحث ہے۔

خواتین کے تمام سلسلے مجھے بہت بہت پسند ہیں۔ میں کہانیوں پہ تبصرہ نہیں کروں گی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ خواتین مجھے ابھی تک ملا ہی نہیں۔ شعاع اکر یکم دو یا تین کو مل سکتا ہے تو خواتین کیوں اتنا لیٹ ملتا ہے؟

ج پیاری سائرہ! ہمیں احساس ہے کہ خواتین ڈائجسٹ آپ تک بہت تاخیر سے پہنچتا ہے ہم کوشش کررہے ہیں کہ خواتین اور شعاع دونوں ساتھ ساتھ آپ تک پہنچ پائیں۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

اقراء۔ گوجرانوالہ

سب سے پہلے صفحات پلٹ گئے پڑھا رابعہ فیاض کا پڑھ کر بہت دکھ ہوا کہ لوگ اب تلاوت پاک کا بھی احترام نہیں کرتے پھر آنے والا وقت پڑھا علی کی بے بسی پر ہنسی آئی۔ میں نے پہلی بار ایسا پڑھا ہے کہ سسرال والوں سے ایک بیوی نہیں بلکہ شوہر تنگ ہے۔ ماہ تمام پڑھا۔ سماہر کے دماغ کی داد دینی پڑھے گی لیکن وہ اپنے کھودے کنویں میں خود ہی گر گئی۔ مجھے تو لگتا تھا کہ شفا کو چھوڑنے کی بات پہ شفا روئے گی لیکن کچھ نہیں۔ میں بھی تقی کی طرح حیران ہوئی۔ امی کی سات نمبر کی جوتی والی بات پڑھ کر مزا آیا کیونکہ میری بھی سات نمبر جوتی ہے (ہاہاہا)

شاہین رشید سے درخواست ہے کہ احمد شہزاد اور جنید خان کا انٹرویو لیں۔ میرے چھوٹے بھائی احمد نے کہا ہے کہ وہ میرے خط پوسٹ کردے گا۔

پیاری اقراء! صرف آپ ہی نہیں ہماری وہ تمام قارئین جو ہمیں خط لکھتی ہیں' ہمیں بہت اچھی لگتی ہیں۔ احمد آپ کا چھوٹا بھائی آپ کو لفافے لاکر دینے اور خط پوسٹ کرنے کے لیے تیار ہے۔ اس سے اچھی کیا بات ہوسکتی ہے۔ اب آپ ہمیں ہر ماہ باقاعدگی سے لکھیے گا۔

آمنہ ریاض کے ناول میں شفا اور تقی دونوں ہی بہت مختلف اور منفرد کردار ہیں۔ ہمیں بھی کہانی کا یہ موڑ بہت اچھا لگا ہے۔ آمنہ بہت خوبصورتی سے ہلکے پھلکے انداز میں کہانی کو آگے بڑھا رہی ہیں۔

انٹرویو کی فرمائش نوٹ کرلی گئی ہے۔ جلد پوری کرنے کی کوشش کریں گے۔ نثار حسن۔ گوجرانوالہ

سمجھ میں نہیں آرہا کہ کیا لکھوں' کیسے لکھوں؟ اپنے احساسات وجذبات کو کیسے لفظوں کا روپ دوں۔ 15 دسمبر بھائی کی شادی کو پورے پانچ سال ہوئے' بھابھی جان بے تحاشا خوش کہ گزرے پانچ برس پانچ دن معلوم ہوتے ہیں۔ دوپہر کو دھوپ میں بیٹھی میرے ساتھ زندگی سے بھرپور قہقہوں کے ساتھ' رنگوں' موسموں' خوشبوؤں اور پھولوں کی باتیں کررہی ہیں کہ اچانک شام میں طبیعت

## اعتذار

پچھلے ماہ بہن آمنہ سلیم نے معوذتین کے بارے میں استفسار کیا تھا۔ پروف کی غلطی کی وجہ سے سورہ فلق اور سورہ افلاق لکھا گیا۔ قرآن پاک میں افلاق نام کی کوئی سورۃ نہیں ہے۔

معوذتین سورہ الفلق (قل آعوذ برب الفلق) اور سورۃ الناس (قل آعوذ برب الناس) کو کہتے ہیں۔

بگڑی یہاں (لدھیوالہ) گاؤں میں کوئی ڈاکٹر نہ ملا شہر گوجرانوالہ بھاگے۔ مگر سب بھاگ دوڑ لاحاصل۔ کاتب تقدیر نے ان کی زندگی کی ساعتیں اتنی ہی لکھی تھیں۔ قصور کس کا؟ یہاں ڈاکٹرز کی عدم موجودگی، اسپتال کی سہولت نہ ہونا کہ شہر جاتے جاتے بہت سے مریض رستے میں دم توڑ جاتے ہیں۔ میری بھابھی کم میری ماں مجھے چھوڑ کر چلی گئیں۔ چار سالہ معصوم ارحم علی اور ڈیڑھ سالہ عبدالھادی کی صورت میں اپنا آپ ہمیں سونپ گئیں۔ مجھے کہتی ثنا کیا ہو تم اس عمر میں تو لڑکیاں ہنستی ہیں گیت گاتی ہیں اور تم اتنی اداس نہ رہا کرو۔ دیکھو میں کتنی زندہ دل ہوں۔ آہ۔ وہ زندہ دل لڑکی انہوں نے محض اپنی زندگی کی 26 بہاریں دیکھیں۔

اس دفعہ شمارے میں ابھی صرف ثمینہ عظمت علی کو پڑھا ہے۔ کیا خوب لکھا ثمینہ نے۔ پچھلی دفعہ بھی طنزو مزاح کے پیرائے میں لپٹی ان کی تحریر ——— "نشان محفل" شمارے کی سب سے بہترین تحریر تھی۔

ج ثنا! ہم آپ کے دکھ کا اندازہ کرسکتے ہیں۔ آپ کی بھابھی کو فوری طور پر علاج کی سہولت نہ مل سکی، یہ واقعی بہت افسوس ناک ہے۔ دیہی علاقوں میں معمولی موسمی بیماریوں کے علاج کے لیے بھی ڈاکٹر دستیاب نہیں ہوتا۔ کس کو اس کا ذمہ دار ٹھہرائیں۔ حکومت قائم ہوئے دیر نہیں ہوتی اور تختہ الٹنے کی باتیں شروع ہوجاتی ہیں۔ منتخب حکمرانوں کا سارا وقت تو حکومت بچانے کی کوششوں کی نذر ہوجاتا ہے، وہ عوام کی بھلائی کے لیے کیا کریں گے۔

اللہ تعالیٰ آپ کی بھابھی کی مغفرت کرے اور ان معصوم بچوں کو آئندہ زندگی میں کوئی غم نہ دکھائے۔

ثمینہ واقعی بہت اچھا لکھتی ہیں خاص طور پر ان کی تحریروں میں پاکستان اور نظریہ پاکستان سے محبت کا جو رنگ جھلکتا ہے، وہ بہت اچھا لگتا ہے۔

### رابعہ زماں۔ شاہراہ لاہور

افسانے سارے اچھے تھے لیکن سمیرا حمید کا "خانہ عنکبوت" دل کو چھو گیا۔ انہوں نے خدیجہ جیسی عورتوں کی گھٹن زدہ زندگی کو محسوس کروادیا، اس کے بعد اسیر ذات بھی اچھا تھا مگر اس کے اینڈ نے بہت اداس کیا، ناولٹ بھی اس دفعہ سارے ہی اچھے تھے۔ ماہ تمام کی اس دفعہ کی قسط پچھلی تمام اقساط کے مقابلے میں کچھ جاندار تھی۔ سب سے اچھا ہمیں محبتوں کا کارواں لگا۔

ہمارا فیورٹ ترین ناول "کوہ گراں تھے ہم" سستی کا شکار ہوگیا ہے۔ مکمل ناول "رفوگری" سائرہ رضا نے ہمیشہ کی طرح ایک مختلف اور قابل غور موضوع کو چنا، بڑی بے تابی سے اگلی اور آخری قسط کا انتظار ہے۔

ج پیاری رابعہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ پرانی مصنفین میں سے کچھ نے لکھنا چھوڑ دیا اور کچھ ٹی وی پر مصروف ہوگئی ہیں۔

### رابعہ تحسین۔ ملتان

جنوری کا شمارہ ملا۔ ٹائٹل میں صرف ماڈل کا ہیئر اسٹائل پسند آیا۔ لباس کچھ پرانا سا محسوس ہورہا ہے۔

"سروے" میں سے مجھے سیما ممتاز عباسی کے جوابات پسند آئے۔ "بن مانگی دعا" کی قسط اچھی ہے۔ عفت خوب محنت کررہی ہیں۔ "آنے والا وقت" کوئی خاص تاثر چھوڑنے میں ناکام ہے۔ "اسیر ذات" دلشاد نسیم کی اچھی کاوش تھی۔ اینڈ میری توقعات سے بالکل برعکس ہوا۔

"اب یوں کرتے ہیں" پڑھ کر لبوں پر ہنسی آگئی۔ چلو بہرحال ٹھیک ہے۔

"خانہ عنکبوت" افسانوں میں سے بہترین افسانہ ہے۔ یہ ارشد صدیق جیسے صرف ذہنی مریض ہوتے ہیں اور کچھ بھی نہیں۔

"میری محبتوں کا کارواں" اچھا ناول ہے۔ افشاں نے اچھا لکھا۔

"ہوئے مر کے ہم جو رسوا" ثمینہ اپنے پرانے انداز میں لکھا کریں۔

"ماہ تمام" کی یہ قسط اچھی لگی۔ لیکن پلیز ایک بات کا دھیان رکھا کریں۔ نام کی ہیئت پر توجہ دیا کریں۔ ایک جگہ باقرلودھی کا نام "عبدالباقر" لکھا ہے جو کہ سراسر غلط ہے یہ بے احتیاطی بہت سنگین ہے۔ امید ہے آئندہ خیال رکھیں گی۔

واؤ! سائرہ رضا بھی حاضر ہیں۔ زبردست "اب کر میری رفوگری" کی یہ قسط تو پڑھ کر مزہ آیا۔

آپ سے ایک فرمائش ہے کہ پلیز ماہ نور بلوچ اور حسینہ معین کا انٹرویو ضرور شائع کریں ہوسکے تو بانو قدسیہ آپا کا تفصیلی انٹرویو بھی شائع کرنے کی کوشش کریں۔

ج رابعہ! آپ کی تعریف و تنقید کے لیے شکریہ۔



عبدالباقر واقعی غلط نام ہے آئندہ خیال رکھیں گے "کرن کرن روشنی" میں صحاح ستہ سے منتخب احادیث شائع کی جاتی ہیں۔ آپ اس کے لیے مضمون نہ بھجوائیں۔

انٹرویو کی فرمائش شاہین رشید تک پہنچائی جارہی ہے۔

### بشریٰ زین ـــــ اختر کرنانہ

ٹائٹل بہت خوب تھا۔ سب سے اچھا ثمینہ عظمت کا افسانہ لگا اور ناولٹ میں ماہ تمام۔ پہلے میاں پڑھنے نہیں دیتے تھے۔ اب وہ باہر چلے گئے ہیں تو۔

ج : پیاری بشریٰ! آپ میاں کی موجودگی میں ڈائجسٹ پر توجہ دیں گی تو وہ آپ کے پڑھنے پر پابندی تو لگائیں گے مرد عموماً" یہ پسند نہیں کرتے کہ ان کی موجودگی میں ان کے علاوہ کسی اور پر توجہ دی جائے۔ آپ ڈائجسٹ کا مطالعہ اس وقت کریں جب وہ گھر پہ نہ ہوں۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### رخسانہ عزیز ـــــ کلری ضلع چنیوٹ

سرورق بہت پیارا تھا۔ آغا عشنا شاہ سے ملاقات اچھی لگی۔ سائرہ رضا کا مکمل ناول اچھا لگا۔ چلبلی سی تاباں مجاہد بہت کیوٹ لگی۔ ہمارے گاؤں میں تقریباً" سب لڑکیاں خواتین پڑھتی ہیں۔

ج : رخسانہ! بہت شکریہ۔

### انعم ـــــ سکھر

دو دن پہلے پرچا ملا تو میں نے پورا پڑھ ڈالا ہے۔ جو کہانی بہت اچھی تھی۔

### افراح ملک ـــــ چک 9 جنوبی ڈیانوالہ

خواتین ڈائجسٹ اور شعاع میرے ٹیچر کا درجہ رکھتے ہیں۔ آج میں جو کچھ ہوں، ان کی بدولت ہوں۔

ج : افراح بہت خوشی ہوئی یہ جان کر کہ شعاع اور خواتین سے آپ کو سیکھنے کا موقع ملتا ہے۔

### شاہدہ مجید ـــــ خان پور

مجھے خواتین بہت پسند ہے۔ چودہ سال سے پڑھ رہی ہوں بلکہ آپ کے ادارے کے تینوں پرچے بہت پسند ہیں۔

ج : پیاری شاہدہ! خوش رہیں۔

### رابی ـــــ شاہ جمال مظفر گڑھ

ڈائجسٹ سے رشتہ زیادہ پرانا نہیں مگر اس نے میری جو اصلاح کی ہے اس کا بیاں میں شدید لفظوں میں نہ کر سکوں۔ کوہ گراں تھے ہم اور ماہ تمام زبردست جارہے ہیں اور سائرہ رضا کی دوسری قسط کا شدت سے انتظار ہے۔ سائرہ رضا کمال لکھتی ہیں۔

ج : رابی! اس میں آپ کا بھی بڑا حصہ ہے، اچھی بات سن کر یا پڑھ کر وہی لوگ اثر لیتے ہیں جن میں اچھائی کو قبول کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔

### ماہ وش ـــــ فیصل آباد

اس ماہ کا شمارہ لاجواب ہے۔ ہر کہانی ایک سے بڑھ کر ایک ہے۔

ج : بہت شکریہ ماہ وش

### سدرہ اصغر ـــــ L-95/15

"کوہ گراں تھے ہم" میرا فیورٹ ناول ہے۔ اب کر میری رفوگری سائرہ رضا جب بھی آتی ہیں چھا جاتی ہیں جاذب کی معصومیت، اس کی سوچ..... واؤ تاباں بہت لکی ہے۔

ج : پیاری سدرہ! اتنی جلد فیصلہ نہ کریں، تاباں کی قسمت کے بارے میں، یہ قسط پڑھ کر بتایئے گا کہ وہ کتنی خوش نصیب ہے اور کتنی بدقسمت۔



# خبرگیا وگیں

واصفہ صابری



## غنڈہ گردی

معروف (وار کے بعد کچھ کچھ مصروف) فلم اسٹار شان کہتے ہیں کہ پاکستان میں اردو کے مقابلے میں پنجابی فلموں کو زیادہ پسند کیا جاتا ہے (چلو بھئی ایتھے تے گل ہی مک گئی) غنڈہ گردی پر مبنی فلموں میں کام کرنے کا مجھے کوئی شوق نہیں، فلم کے ہدایت کاروں کا یہ مطالبہ ہوتا ہے کہ زیادہ سے زیادہ مار دھاڑ کی جائے کیونکہ دیہاتی علاقوں میں ایسی فلموں کو پسند کیا جاتا ہے۔"

حالانکہ ایسا ہے نہیں کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو پھر 'بول' 'خدا کے لیے' 'نکاح' اور 'موسیٰ خان' جیسی فلمیں کامیاب نہ ہوتیں۔

## منفرد

جاوید شیخ ایک بار پھر اپنی نئی فلم کو منفرد اور عمدہ فلم کے طور پر فلم بینوں کے سامنے پیش کرنے کی کوششوں میں مصروف ہیں، جاوید شیخ کا اس بارے میں کہنا ہے کہ "وہ فلم بنانے کے لیے جلد بازی کا مظاہرہ نہیں کرنا چاہتے اسی لیے نئی فلم کے آغاز میں تاخیر ہوتی ہے لیکن اب جب کہ نئی فلم شروع کرنے کا ارادہ کرلیا ہے تو اس فلم کی موسیقی پر میری خصوصی توجہ ہے۔ (ہاں بھئی ہماری فلمیں میوزک کی بیساکھیوں پر تو چلتی ہیں اگر چلتی ہیں تو) کیونکہ فلم کی کامیابی میں میوزک اہم کردار ادا کرتا ہے میری پچھلی فلموں کے گیت بھی اس لیے ہٹ ہوئے کہ میں فلم کا میوزک منفرد انداز میں کرنا چاہتا ہوں۔

(جی ـــــ جی! انڈین گلوکاراؤں کی آواز میں) فلم میں پاک بھارت فنکاروں کو شامل کیا جائے گا۔





(جاوید جی! ان ہی فنکاروں کو، جنہوں نے آپ کو لیا تھا؟)

## اکیڈمی

علی ظفر کا ان خوش قسمت فنکاروں میں شمار ہوتا ہے جنہیں پاکستان کے ساتھ ساتھ انڈیا میں بھی بہت پذیرائی ملی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ پاکستان میں گلوکاری کے شعبے کو مضبوط بنانے کے لیے حکومتی سطح پر اقدامات ضروری ہیں (علی ظفر! آپ بغیر حکومتی مدد کے انڈیا تک میں شہرت حاصل کرچکے ہیں) ورنہ گلوکاری کا شعبہ بھی فلم انڈسٹری جیسی مشکلات کا شکار ہو جائے گا۔ (حکومت کو کرنے کے کم کام ہیں۔ جو یہ بھی؟) اس لیے اس شعبے کو فعال بنانے کے لیے حکومتی سطح پر اکیڈمی کا قیام ضروری ہے۔ (بھئی آپ کھول لیں نا اکیڈمی ہر کام حکومت پر ڈالنے کا انجام..... آپ خود ہی دیکھ لیں۔)

## تبدیلی

گزشتہ سال ریلیز ہونے والی فلم وار نے ریکارڈ کامیابی حاصل کی یہی وجہ ہے کہ اب اس کا سیکوئل بنانے کی تیاری کی جا رہی ہے اور وار ۔ ٹو میں عائشہ





خان کی جگہ ماڈل اداکار عائشہ عمر جلوہ گر ہوں گی۔ عائشہ عمر آج کل بہت خوش ہیں کیونکہ ماڈلنگ، ٹی وی پہ اداکاری اور گلوکاری کے ساتھ ساتھ اب وہ فلم میں ہوں شاہد آفریدی کے مختصر سے کردار کے ذریعے فلم میں بھی انٹری دے چکی ہیں۔ عائشہ عمر کا کہنا ہے کہ اس فلم کی وجہ سے میں اپنے ٹی وی پروجیکٹ جلدی جلدی مکمل کروا رہی ہوں (ہاں کہیں کوئی اور ہی یہ کردار نہ لے اڑے) کیونکہ پاکستانی فلموں میں کام کرنے کے لیے یہ وقت بڑا اچھا ہے (جس کو کام مل جائے اس کے لیے)

## خوش قسمتی

گلوکار عدیل چوہدری کو بھارتی پروڈیوسر ویویک کمار نے اپنی فلم "ردھ" میں بطور ہیرو کاسٹ کیا ہے (کیا ہو گیا گلوکار سے اداکاری ـــــ؟ اس فلم میں انہوں نے سلمان احمد (جو کہ جنون فیم ہیں) کو بھی ایک مختصر سا رول دیا ہے ساتھ ساتھ سلمان احمد نے فلم کے دو گانے بھی گائے ہیں۔ عدیل چوہدری نے بھی اس فلم میں ایک گانا گایا ہے۔ عدیل آج کل بہت خوش ہیں کہ انہیں انڈین فلم میں کام کرنے کا موقع ملا۔ کہتے ہیں کہ

وویک کمار جیسے ہدایت کار کے ساتھ کام کرنے کا موقع میرے لیے خوش قسمتی کا باعث ہے فلم کا میوزک دل کو چھو لینے والا ہے۔ کیونکہ یہ ایک میوزک لو اسٹوری ہے (جب ہی انہوں نے سارے گلوکار بھر لیے..... وہ بھی ہمارے!)

## کوشش

مشہور ڈراما نگار سیما غزل نے کہا ہے کہ "ملک کی موجودہ صورت حال میں جب ہر شخص ذہنی اذیت کا شکار ہے (کیا آپ کے لکھے ڈرامے دیکھ دیکھ کر؟) ہمیں اپنے ڈراموں اور فلموں میں ایسے موضوعات دکھانے کی کوشش کرنی چاہیے جس کے مثبت اثرات ہوں (کاش ڈراما لکھتے وقت آپ یہ بات یاد رکھیں) انہوں نے مزید کہا کہ مجھے خوشی ہے کہ ہماری فلموں میں اس طرف توجہ دی جا رہی ہے (اور ڈراموں میں ......؟)

## اعلان

وینا ملک نے کہا ہے کہ وہ شوبز نہیں چھوڑ رہی ہیں اور نہ ہی ان کا مستقبل میں ایسا کچھ کرنے کا ارادہ ہے (سارے مولانا سن لیں!) پاکستان انڈسٹری نے ہی انہیں "زاہدہ بی بی" سے وینا ملک بنایا ہے (کیا خوب بنایا ہے!) وینا ملک نے فلم بنانے کا بھی اعلان کر دیا ہے جس کی کہانی وہ خود لکھ رہی ہیں (یا اللہ خیر) اور اس کا ڈائریکٹر پاکستانی ہو گا (یقیناً "انڈین تو یہ غلطی کرنے سے رہے) ہاں فلم میں اداکار دونوں ممالک سے لیے جائیں گے (آخر وینا ملک کو حق بھی تو ادا کرنا ہے ناں) لیکن اس سے پہلے وینا اپنے شوہر اسد بشیر خٹک کے ہمراہ عمرے پر پہنچ گئی ہیں پھر امریکا میں ان کے اعزاز میں استقبالیہ دیا جائے گا۔ وینا ملک کی خواہش تھی کہ امریکہ میں جب ان کی شادی ہو تو وہ سفید برائیڈل ڈریس میں ملبوس ہوں اور اب ان کی یہ خواہش پوری ہونے جا رہی ہے (کیا پاکستان میں وائٹ برائیڈل ڈریس نہیں پہن سکتی تھیں وینا......؟)

## کچھ اِدھر اُدھر سے

☆ اللہ سے تو معافی کا طلب گار ہوں ہی مگر وہ جن کا قصور وار ہوں جن کے گھر امریکی فوج کے ہاتھوں تباہ ہوئے کہ میں پاکستان اور امریکہ کے اس گٹھ جوڑ میں مجرم ہوں اور ان پاکستانیوں سے بھی جنہیں دین کی راہ سے موڑ کر کفر کی راہ پر لگانے کی کوششیں آج بھی جاری ہیں اور وہ بھی جن کے بچے آج ہماری ہی فوج قتل کرتی ہے کہ آج امریکا سے جوڑا ہوا ناتا ہمیں اس مقام تک لے آیا ہے۔

(جنرل شاہد عزیز کا اعتراف..... یہ خاموشی کہاں تک)

☆ یہ لبرل جو آج یک زبان ہو کر فوج کی محبت میں دیوانے ہو رہے ہیں یہ لوگ طالبان کے تو مخالف ہیں لیکن بلوچ علیحدگی پسندوں کے اس عمل پر خاموش بلکہ خوش ہیں۔ حکیم اللہ محسود کو شہید کہنے پر سیخ پا ہیں لیکن نواب اکبر بگٹی کو خود شہید کہتے ہیں۔ حکیم اللہ محسود تو امریکی ڈرون میں نشانہ بنے ہیں جبکہ نواب اکبر بگٹی پاکستانی فوج کے ساتھ جنگ میں مرے ہیں۔

(سلیم صافی، جرگہ)

☆ گزرے اکتوبر میں نبیلہ کی بے گناہ دادی امریکہ کے ڈرون حملے میں ماردی گئی۔ نبیلہ بھی اس حملے میں زخمی ہوئی تھی۔ نبیلہ نے امریکی کانگریس کے ارکان کو ظلم کی ایسی داستان سنائی جس سے مترجم بھی رو پڑی۔ ملالہ کے ابا کے شیدائی امریکی صحافیوں نے کانگریس کمیٹی کی اس بریفنگ کا بائیکاٹ ہی نہیں بلکہ بلیک آؤٹ کیا۔

(بابر اعوان..... وکالت نامہ)

☆ تنخواہ لینے والا سپاہی شہادت کے متلاشی کا سامنا کرتے گھبراتا، آمنے سامنے مقابلے میں مجاہدین کا ہاتھ ہمیشہ بھاری رہتا۔

(جنرل شاہد عزیز..... یہ خاموشی کہاں تک)

☆ ایک محب وطن کا فون آیا ہے۔ آواز سے پریشان، پوچھنے لگا ہمارے صوبے میں شورش برپا ہے اور باغیوں کی سرکوبی کے لیے فوج آئے تو ہمارا رویہ کیا ہونا چاہیے؟"

بنگلہ دیش میں عبدالقادر ملا کی پھانسی نے سوچنے اور پرکھنے کے انداز تو بدل لیے تھے۔

(حفیظ اللہ نیازی)



# آپ کا باورچی خانہ

روبی گیلانی

ہماری والدہ مرحومہ کو ہر وقت یہی پریشانی کھائے جاتی کہ پتنگیں اڑانے والی، کرکٹ کھیلنے والی، بندر قلعہ کھیلنے والی یہ لڑکا نما لڑکی کیسے گھر اور کچن سنبھالے گی۔ گھنٹہ گھنٹہ سمجھانے کے بعد یہ بات کہہ کر خاموش ہو جاتیں۔

"چاچوں کی بگڑی، ماموؤں کی لاڈلی۔ کبھی نہیں سُدھرے گی۔"

وقت گزرتا چلا گیا۔ ایک دن اسکول سے واپس آئی تو ماں بخار سے تپ رہی تھیں۔ سارے کام ویسے کے ویسے پڑے تھے۔ بستہ رکھا، وردی اتاری، جھاڑو پکڑی اور آناً "فاناً" صفائی کر دی۔

پھر فرائی پان میں دو آلو کاٹ کر سبز مرچ، ٹماٹر، نمک، ہلدی، گھی ڈال کر چولہے پر فرائی کر لیا۔ آٹا گوندھ کر چھوٹی چھوٹی روٹیاں بنالیں۔

جی ہاں..... چوتھی کلاس میں پڑھتی تھی اس وقت میں۔

ماں بہتے آنسوؤں کے درمیاں دیکھتی رہیں اور مجھے گلے سے لگا کر بہت روئیں کہ تو تو بہت سمجھ دار ہے۔

جی ہاں! میرا نام روبی گیلانی ہے۔ فیصل آباد کی تحصیل جڑانوالہ سے تعلق ہے۔ ہم صرف دو بہنیں ہیں، راحیلہ گیلانی، امی اور بابا..... چھوٹے سے کنبے میں امی نے بے وفائی کی، بہت خاموشی سے شہر خموشاں کی مکین بن گئیں۔ ہیپاٹائٹس کی بیماری سے لڑنے والی میری ماں بہت بہادر خاتون تھیں۔

ماں کی وفات کے بعد شادی جلد اور ایمرجنسی ہوئی۔ میاں صاحب بہت چٹورے واقع ہوئے ہیں۔ اللہ نے اولاد جیسے انعامات سے نوازا۔ دو بیٹے علی فواد گیلانی اور علی برہان گیلانی بہت لاڈلے اور کھانے کے شوقین ہیں۔

ماں نے بچپن سے ہی عادت پختہ کروائی، قرآن اور نماز (الحمد اللہ) تہجد کی ادائیگی کے بعد نماز فجر تک تلاوت کرتی رہتی ہوں۔ وظائف مکمل کرتی ہوں پھر کچن کا رخ کرتی ہوں۔ ناشتا سادہ سا ہوتا ہے۔ مگر ہفتہ اور اتوار کو ناشتا اسپیشل ہوتا ہے۔

## آلو کے اسپیشل پراٹھے

ترکیب :

رات کا گوندھا ہوا آٹا بالکل پتلا کرلیں۔ اس میں ایک آلو باریک کاٹ کرملالیں۔ تھوڑی سی چوپ کی ہوئی پیاز' ہرا دھنیا' ہری مرچ' نمک اور ثابت دھنیا بھی کوٹ کرملالیں۔ اس آمیزے کو توے پر ڈالیں' توے پر ڈالنے سے پہلے توے پر گھی لگانا نہ بھولیں۔ جب ایک طرف سے پک جائے تو اس کے اوپر گھی لگا کر سائیڈ پلٹ دیں۔ سنہری ہونے پر اتارلیں۔

دہی میں زیرہ اور نمک ڈال کر پھینٹ لیں۔ پراٹھوں کے ساتھ یہ بہت مزا دے گا۔ میرے بچے اور میاں بہت شوق سے کھاتے ہیں۔

## مکئی کی روٹی اور لسی کی چٹنی

ترکیب :

توا آگ پر رکھیں۔ ایک پیالہ مکئی کے آٹے میں ذرا سا نمک ڈال کر گوندھ لیں اور ذرا موٹا سا پیڑا بنا کے توے کے اوپر رکھیں اور ہاتھوں کی مدد سے ذرا ذرا سا توے پر پھیلا دیں۔ روٹی پکا کر اتارلیں۔

پتھر کی بڑی کونڈی میں ثابت سرخ مرچ' لہسن اور نمک ڈال کر کوٹ لیں۔ یہ مصالحہ گاڑھی لسی میں ڈال دیں اور مکئی کی روٹی بھی انگلیوں کی مدد سے چُورا کر کے ڈال دیں۔ پھر چمچ سے کھائیں اور کرارہ سا مزہ لیں۔

## سردیوں کی سوغات' سوہن حلوہ!

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| دودھ | دس کلو |
| گندم کا آٹا | آدھا پاؤ |
| گڑ یا چینی | حسب ذائقہ |

بادام' مونگ پھلی' کش مش حسب ذائقہ

ترکیب :

دودھ میں پسا ہوا آٹا ہاتھوں کی مدد سے گھول لیں۔ ساتھ تھوڑا سا عام سا آٹا بھی مکس کرلیں اور پھر آگ پر رکھ دیں۔ چمچہ برابر چلاتے جائیں۔ ذرا سا گاڑھا ہونے پر چینی شامل کردیں۔ اور جب آمیزہ اکٹھا ہو جانے لگے تو نیچے اتارلیں۔ میوہ ڈال دیں۔ الگ سے رکھی پراتوں میں پہلے گرم گھی لگالیں اور پھر ان میں آمیزہ ڈال کے پھیلا دیں۔ گرم گرم حلوے کو ٹکیوں کے مطابق نشان لگالیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ٹکیاں علیحدہ کرلیں۔ مزے سے کھائیں اور مجھے دعائیں دیں۔

کھانا بناتے ہوئے چند اصول ہیں میرے جو مجھے میری ماں نے سکھائے۔ ان ہی کی بدولت آج میں کامیاب ہوں۔ پیڑا بنانے سے لے کر تندور میں روٹی لگانے تک۔

(1) کچن میں ہمیشہ وضو کرکے جاتی ہوں۔
(2) سر ڈھانپ کے رکھتی ہوں۔
(3) بسم اللہ پڑھ کر برتن اٹھاتی ہوں۔
(4) درود پاک پڑھتے ہوئے پکانے کا عمل جاری رکھتی ہوں۔
(5) کھانا پکاتے ہوئے فضول بات چیت نہیں کرتی۔
(6) کبھی بھی کھانا پکاتے ہوئے درمیان میں کوئی دوسرا کام نہیں کرتی۔
(7) کھانا پکا کر درود پاک پڑھ کر پھونک مار کے کچن کا دروازہ بند کرتی ہوں۔
(8) سب سے پہلے غریب پڑوسی کا حصہ نکال کے خود دیتی ہوں۔ ان کی دعائیں اور اللہ کی مہربانی اور کھانے میں برکت۔





# رات کے کھانے پر

صبا سحر

گھروں میں عموماً" دوپہر کی نسبت رات کے کھانے پر اہتمام کیا جاتا ہے۔ کیونکہ رات کے کھانے پر گھر کے سب افراد بالخصوص مرد حضرات موجود ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ مہمانوں کی غیر متوقع آمد کے بھی امکانات ہوتے ہیں۔ ایسے میں کچھ اچھا اور کچھ نیا کر کے داد پانے کی کوشش میں ہم ہمیشہ کی طرح اس بار بھی آپ کے ساتھ ہیں۔

## پوٹلی نہاری

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| گوشت | ایک کلو |
| نلی | ایک عدد |
| ثابت گرم مسالا | حسب ضرورت |
| لہسن ادرک پیسٹ | ایک کھانے کا چمچہ |
| آٹا | آدھا کپ |
| نمک/تیل | حسب ذائقہ و ضرورت |

ترکیب :

تیل گرم کرکے گوشت اور نلی بھون لیں' پھر نمک' لہسن ادرک پیسٹ' سرخ مرچ اور ہلدی ڈال کر مکس کریں۔ سونف' چھوٹی بڑی الائچی' لونگ' دار چینی' زیرہ' بادیان کے پھول ململ کے کپڑے میں ڈال کر پوٹلی بنالیں اور گوشت میں پانی کے ساتھ ڈال کر ہلکی آنچ پر پکنے کے لیے رکھ دیں۔ پانی خشک ہو جائے اور گوشت گل جائے تو نلی نکال کر گودا الگ کرلیں۔ ایک کپ پانی میں آٹا گھول کر گوشت میں شامل کردیں۔ نہاری گاڑھی ہونے لگے تو پوٹلی نکال دیں۔ اور نلی ڈال کر کترے ہوئے ہرے دھنیے اور ہری مرچ سے گارنش کرکے گرم گرم تندوری روٹیوں کے ساتھ پیش کریں۔

کوئی نئی ترکیب آزمانا چاہیں تو بنائیں لاشولی گوشت۔

تیل گرم کرکے کڑی پتا اور ثابت گرم مسالا ڈال کر تھوڑا سا فرائی کریں اور الگ نکال لیں۔ اسی تیل میں پیاز براؤن کرکے لہسن ادرک پیسٹ کے ساتھ نمک، ہلدی، پسی سرخ مرچ اور گوشت ڈال دیں۔ گوشت گل جائے تو باریک کٹے ٹماٹر اور ہری مرچ ڈال کر خوب بھونیں۔ روغن آجائے تو تھوڑا سا پانی ڈال کر ہلکی آنچ پر دم پر رکھ دیں۔ پیش کرتے وقت پسا گرم مسالا اور فرائیڈ کڑی پتے اوپر سجادیں۔ مزے دار لاشولی گوشت تیار ہے۔

## شلجم کے کباب

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| سفید شلجم | ایک کلو |
| چنے کی دال | آدھی پیالی |
| انڈا | ایک عدد |
| ڈبل روٹی | دو سلائس |
| کارن فلور | دو کھانے کے چمچے |
| نمک/ تیل | حسب ذائقہ و ضرورت |

ترکیب :

شلجم چھیل کر دھولیں، پھر ابال کر پانی الگ کرلیں اور کانٹے کی مدد سے بھرتہ بنالیں۔ چھلنی میں رکھ دیں تاکہ اضافی پانی بھی نکل جائے۔ چنے کی دال میں چھ لہسن کے جوے، ادرک کا ایک بڑا ٹکڑا، سلائس اور چھ ثابت سرخ مرچ ڈال کر ابال لیں، پھر پیس کر شلجم میں ملادیں۔ کارن فلور اور انڈا بھی آمیزے میں ملادیں۔ ہری مرچ، پودینہ، دھنیا اور ایک پیاز باریک کاٹ کر مکس کریں اور گیلے ہاتھوں سے کباب بنا کر ہلکی آنچ پر ہلکے تیل میں تل لیں۔

کچھ منفرد کرنا چاہیں تو گولڈن کوائن بنائیں..... ایک کپ مٹر کے ساتھ دو آلو ابال کر میش کریں، پھر اس میں آدھا کپ ہری پیاز نمک اور سرخ مرچ ملالیں۔ ڈبل روٹی کو کٹر کی مدد سے گول کاٹ لیں۔ سلائس کو درمیان میں رکھ کر دونوں طرف آلو کا آمیزہ لپیٹ دیں۔ بیسن میں نمک مرچ ملا کر گھول لیں۔ آلو بریڈ کا کباب بیسن کے آمیزے میں لپیٹ کر فرائی کریں۔ گولڈن ہو جائے تو ٹشو پیپر پر نکال لیں اور چٹنی کے ساتھ پیش کریں۔

## پوٹھوہاری پلاؤ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| گوشت | آدھا کلو |
| ابلے سفید چھولے | ایک کپ |
| کشمش اور خشک خوبانی | پانچ کھانے کے چمچے |
| آلو/ شملہ مرچ | ایک ایک عدد |
| چاول | آدھا کلو |
| نمک/ تیل | حسب ذائقہ و ضرورت |

ترکیب :

خوبانی اور کشمش کو آٹھ دس گھنٹے پہلے بھگودیں اور بیج نکال کر لمبائی میں کاٹ لیں۔ گرم تیل میں پیاز، لہسن چوپ کرکے ڈالیں پھر گوشت کے ساتھ زیرہ، دار چینی، سرخ پسی مرچ، ہلدی اور نمک ڈال کر بھونیں اور پانی ڈال کر گوشت گلنے کے لیے رکھ دیں۔ پھر آلو گلانے کے بعد چنے ڈال کر بھونیں۔ آخر میں چاول اور چار کپ پانی ڈال دیں۔ پانی خشک ہو جائے تو دم پر رکھ دیں۔ لمبائی میں کٹے ٹماٹر اور شملہ مرچ اور خوبانی و کشمش اوپر پھیلادیں۔ پیش کرتے وقت مکس کریں۔

## چکن وائٹ میکرونی

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن بون لیس | ایک کپ |
| ابلے ہوئے مٹر/ میکرونی | ایک ایک کپ |
| میدہ | دو کھانے کے چمچے |
| کریم اور دودھ | آدھا آدھا کپ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک/ سفید مرچ | حسب ذائقہ |

ترکیب :

ایک چمچہ لہسن پیسٹ کے ساتھ چکن فرائی کرکے نکال لیں۔ اسی ساس پان میں مکھن، ایک چمچہ تیل اور میدہ ڈال کر ہلکی آنچ پر بھونیں، پھر دودھ، نمک اور سفید مرچ شامل کرکے پکائیں۔ آمیزہ گاڑھا ہو جائے تو مٹر، میکرونی اور چکن ڈال کر ہلکے ہاتھ سے مکس کریں اور ٹھنڈا کرکے پیش کریں۔

ڈرائی فروٹ پاستا بنانا چاہیں تو ایک پیکٹ پاستا ابال لیں۔ ایک پاؤ چکن کی چھوٹی چھوٹی بوٹیاں کرلیں۔ ساس پان میں ایک چمچہ لہسن پیسٹ فرائی کرکے چکن، نمک، پسی سیاہ مرچ، چوپ کی ہوئی چار ہری پیاز، ایک کپ ابلے ہوئے مٹر اور آدھا کپ کترا ہوا میوہ ڈال کر فرائی کریں۔ پھر میکرونی یا پاستا شامل کرکے مزید دو منٹ فرائی کریں، پھر ڈش میں نکال لیں۔

## فروٹ کریم ڈیلائٹ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| دودھ | آدھا کلو |
| کریم | آدھا کپ |
| کارن فلور | دو کھانے کے چمچے |
| چینی | آدھا کپ |
| خربوزہ، سیب، انار، کیلا | ایک ایک کپ |

ترکیب :

دودھ گرم کریں۔ ساتھ ہی چینی ملادیں۔ آدھا کپ دودھ میں کارن فلور گھول کر وہ بھی پکتے دودھ میں شامل کردیں۔ گاڑھا ہو جائے تو اتار کر ٹھنڈا کرلیں۔ ڈش میں پہلے گاڑھا دودھ ڈالیں، پھر کیوبز میں کٹے فروٹس کے ساتھ آدھی کریم ڈال کر مکس کریں پھر باقی کریم اوپر ڈال کر فریج میں رکھیں اور ٹھنڈا کرکے پیش کریں۔

## گرین سوپ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| کھیرا | ایک عدد |
| پالک | ایک کپ |
| یخنی | تین کپ |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسبِ ذائقہ |

ترکیب :

پالک اور کھیرا ابال کر چوپ کرلیں اور یخنی میں نمک، کٹی سیاہ مرچ، سویا ساس کے ساتھ دس منٹ تک ہلکی آنچ پر پکائیں۔ آدھا کپ ٹھنڈے پانی میں کارن فلور گھول کر سوپ میں شامل کردیں۔ گاڑھا ہو جائے تو کریم پھینٹ کر ڈال دیں اور گرم گرم پیش کریں۔

اسپگیٹھی ٹماٹو سوپ بنانا چاہیں تو دو کھانے کے چمچے مکھن میں پیاز فرائی کریں، پھر ایک کپ ٹماٹو پیسٹ اور چار کپ یخنی ڈال کر پکائیں۔ گاڑھا ہو جائے تو نمک اور پسی سیاہ مرچ ڈال دیں۔ ڈش میں پہلے ابلی ہوئی اسپگیٹھی پھر سوپ ڈالیں۔ پودینے کے پتوں سے سجاوٹ کریں اور پیش کریں۔

چیز ویجی سوپ بنانا چاہیں تو مکھن میں پیاز نرم کریں۔ ایک کپ بند گوبھی، ایک کپ ابلے آلو کے کیوبز، ایک تیز پتا اور تین کپ بیف یخنی ڈال کر ہلکی آنچ پر پندرہ منٹ پکائیں۔ باؤل میں نکال کر اوپر سیاہ مرچ اور کدو کش کیا ہوا پنیر ڈالیں اور ڈبل روٹی کے سلائس کے ساتھ پیش کریں۔

☼

### سرورق کی شخصیت

| | |
|---|---|
| ماڈل | نیلم منیر |
| فوٹو گرافر | موسیٰ رضا |
| میک اپ | روز بیوٹی پارلر |

عدنان

# نفسیاتی ازدواجی الجھنیں

## شبانہ.... بہاول پور

آج سے دس سال پہلے میری شادی ہوئی' اس وقت میری عمر 24 سال تھی۔ خوش شکل' سلیقہ مند تھی۔ بی اے تک تعلیم بھی حاصل کی تھی۔ شوہر دور پرے کے رشتہ دار تھے۔ ایک شادی میں ان کی والدہ نے مجھے دیکھا اور اپنے بیٹے کے لیے پسند کرلیا۔ گھر والوں نے لڑکے کے بارے میں مناسب چھان بین کی' اچھی ملازمت تھی۔ تین بھائی تھے۔ یہ سب سے چھوٹے تھے۔ ایک ہی بہن تھی' اس کی شادی بھی ہوچکی تھی.... ہر لحاظ سے رشتہ مناسب تھا۔ گھر والوں نے ہاں کردی۔ منگنی تقریباً" چھ ماہ رہی' اس دوران انہوں نے کبھی بات کرنے کی کوشش نہیں کی حتیٰ کہ عید' بقر عید' سالگرہ کے موقع پر بھی کبھی ایک میسج تک نہیں کیا' مجھے یہ بات کچھ عجیب تو لگی کیونکہ ہمارا گھرانہ اگرچہ بہت ماڈرن نہیں' لیکن منگنی کے بعد فون پر بات پر بات کرنے یا میسج کرنے پر منع نہیں کیا جاتا۔ شادی کی تاریخ طے ہوئی۔ شادی کی تقریبات میں رسموں کے دوران بھی وہ بہت سنجیدہ نظر آئے جبکہ ان کے بارے میں یہ سنا گیا تھا کہ بہت بولتے ہیں۔

شادی کے بعد ان کا رویہ بظاہر نارمل تھا' لیکن مجھے ایک بات کھٹکتی تھی۔ وہ انتہائی نپی تلی بات کرتے اور میری طرف سے والہانہ جذبات کے اظہار کے باوجود ان کا چہرہ بالکل بے تاثر رہتا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا تھا ان کا مزاج ہی ایسا ہے یا اس سرد مہری کی کوئی وجہ ہے۔ ہمارے ہاں کوئی اولاد بھی نہیں ہوئی کیونکہ میرے شوہر اولاد نہیں چاہتے تھے۔ معاشرے کی عام سوچ کے مطابق اس کا الزام بھی میرے سر آیا پھر ان کے والد کا انتقال ہوگیا' والد کے انتقال کے بعد انہوں نے ایک دن یہ کہہ کر میرے سر پر بم پھوڑ دیا کہ وہ دوسری شادی کرنا چاہتے ہیں' میں ہکا بکا رہ گئی۔ انہوں نے بتایا کہ وہ ایک لڑکی کو چاہتے ہیں جو ان کے ساتھ کام کرتی ہے اس کا تعلق دوسرے مسلک سے تھا' ان کے والد راضی نہ تھے۔ والد کی مرضی کے خلاف شادی کرتے تو جائیداد سے بے دخلی کا ڈر تھا۔ اس لیے خاموشی اختیار کی۔ میں اس شخص کو دیکھتی رہ گئی۔ آٹھ سال تک اس شخص نے مجھے اپنے ارادوں کی ہوا تک نہ لگنے دی۔ مجھے ماں نہ بننے دیا۔ میرے جائز حق سے مجھے محروم رکھا۔ دل خون ہوگیا۔ ساری باتیں یاد آنے لگیں ان کا روکھا رویہ' نپا تلا انداز' خاموشی جسے میں ان کی عادت سمجھتی رہی۔ میرا ذہن ماؤف ہوگیا تھا۔ انہوں نے کہا' اگر میں انہیں دوسری شادی کی اجازت دے دوں تو ٹھیک ہے ورنہ وہ مجھے طلاق دے کر دوسری شادی کرلیں گے۔

میرے پاس کوئی دوسرا ٹھکانہ نہ تھا۔ والد کا انتقال ہوچکا تھا۔ والدہ بھائیوں کی محتاج' کہاں جاتی۔ دل پر پتھر رکھ کر دوسری شادی کی اجازت دے دی' ویسے بھی یہ شخص تو کبھی بھی میرا نہ تھا۔ وہ میرے بے اولاد ہونے کا جواز دے کر دوسری شادی کرلائے۔ سر چھپانے کا ٹھکانہ نہ چھن جائے' صرف اس ڈر سے مجھے اپنی زبان بند رکھنا پڑی۔ دو سال پہلے ان کی دوسری شادی ہوئی۔ اس کے بعد سے ایک دن بھی ایسا نہ گزرا جب میں نے سکون کا سانس لیا ہو۔ ان کی دوسری بیوی مجھے ایک لمحہ کے لیے برداشت کرنے کو تیار نہیں ہے۔ وہ کہتی ہے اسے طلاق دے کر گھر سے نکالو کیونکہ ابھی تک اس کے ہاں اولاد نہیں ہوئی ہے۔ شاید اس کو ڈر ہے کہ بے اولادی کی وجہ



سے میرے شوہر میری طرف متوجہ نہ ہوجائیں میری سمجھ میں نہیں آتا۔ کیا کروں؟

ج : عزیز بہن! آپ نے اتنا عرصہ خاموشی سے گزار دیا اور کبھی بھی اصل بات جاننے کی کوشش نہ کی جبکہ آپ کو اولاد نہ ہونے کی بنا پر اس کے گھر والوں کے طعنے بھی سننا پڑے۔ یہ مجرمانہ خاموشی تھی۔ آپ کو کم از کم اپنی پوزیشن ضرور صاف کرنا چاہیے تھی۔ ہوسکتا ہے کہ شوہر کے عزائم اس وقت سامنے آجاتے۔

جس طرح کے حالات میں آپ رہ رہی ہیں' شوہر کسی بھی وقت آپ کو چھوڑ سکتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ آپ اپنی تعلیمی قابلیت بڑھائیں۔ کوئی کورس یا ڈپلوما کریں تاکہ کہیں جاب کرسکیں۔ آپ کی عمر زیادہ نہیں ہے۔ کوئی بھی دوسرا راستہ نکل سکتا ہے۔ اس شخص نے تو آپ کو کچھ بھی نہیں دیا اور آپ کے دس سال ضائع کردیے۔ اب بہتر یہی ہے کہ آپ اپنے لیے کچھ سوچیں۔

## نام نہیں لکھا

ج : آپ نے اب تک جو زندگی گزاری ہے اس پر جتنی ملامت کی جائے کم ہے۔ بنت حوا کا یہ روپ لرزہ خیز ہے۔ بچپن سے لے کر اب تک جو کچھ آپ کرتی رہی ہیں' اس کے ذمہ دار اگرچہ آپ کے والدین بھی ہیں' لیکن اب جبکہ شادی شدہ ہیں' تین بچوں کی ماں ہیں' اب اس بے راہ روی کا کوئی بھی جواز نہیں دیا جاسکتا۔ یہ ذہنی کج روی ہے اور بے راہ روی ہے۔

جسے آپ عشق سمجھ رہی ہیں اسے عشق تو کجا محبت' لگاؤ' انسیت کا نام بھی نہیں دیا جاسکتا۔ آپ نے لکھا ہے۔ "اسے بھولنے کے لیے اپنے خاوند کے بھتیجے سے تعلق جوڑ لیا مگر اسے بھولنے میں ناکام رہی اس کی ایک ایک بات دل میں آگ لگاتی ہے۔"

یہ کیسا عشق ہے۔ جو آپ کو مزید بے راہ روی کی طرف لے جارہا ہے۔

آپ کی بے چینی' بے قراری اور پریشانی صرف اتنی ہے کہ وہ آپ کو چھوڑ چکا ہے جبکہ اس سے پہلے یہ کام آپ کرتی رہی ہیں۔ بقول آپ کے۔

"میرا پہلا دوست اس سے زیادہ خوب صورت تھا' مگر اس کے صرف ایک جملہ کے لیے اسے چھوڑ دیا۔ اس کا میرا ساتھ 17 سال کا تھا۔"

وہ اپنی غلطیوں پر پشیمان ہے۔ سیدھی راہ چلنا چاہتا ہے اور آپ کو بھی اس کی تلقین کرتا ہے۔ کتنی عجیب بات لکھی ہے آپ نے کہ "صبح آنکھ کھلتے ہی پہلا خیال اس کا آتا ہے' میں اسے کیسے بھولوں؟" ایک ماں کو پہلا خیال اپنے بچوں کا آتا ہے۔ ان کی پڑھائی' ان کا مستقبل.... آپ کی بیٹیاں بڑی ہوگئی ہیں اسکول جاتی ہیں' کبھی ان کے بارے میں سوچا؟ ان کا مستقبل کیا ہوگا۔ آپ کی "داستانیں" ان تک پہنچیں گی تو کیا وہ سر اٹھانے کے قابل رہ جائیں گی؟

آپ اپنے شوہر کی ٹانگیں تڑوانا چاہتی ہیں' وہ آپ کے لیے کتنا ہی غیر اہم کیوں نہ ہو یہ نہ بھولیں کہ وہ آپ کے بچوں کا باپ ہے۔ دو ماہ بعد آپ کا شوہر آنے والا ہے۔ اپنا گھر بچائیں' اس سے زیادہ اہم کچھ نہیں ہے۔ جو کچھ آپ کرتی رہی ہیں اور اب بھی کررہی ہیں اس میں دین و دنیا کا خسارہ ہے۔





امتہ الصبور

# بیوٹی بکس

سعدیہ..... نامعلوم شہر

س۔ میرے چہرے پر بلیک ہیڈز (کیل) بہت ہیں اور چہرے پر سرخ سرخ دانے بنتے ہیں جو بعد میں نشان چھوڑ جاتے ہیں۔ میرے چہرے پر جھائیاں بھی ہیں۔ شادی سے پہلے رنگ گورا تھا شادی کے بعد چہرہ اور رنگ خراب ہوا۔ میں آج تک پارلر نہیں گئی۔ ہمارے ہاں کوئی بیوٹی پارلر نہیں ہے۔ میں دیہات میں رہتی ہوں۔ میری عمر چھبیس ستائیس سال ہے۔

ج۔ سعدیہ! آپ سب سے پہلے تو اپنے چہرے کی صفائی کا خیال رکھیں۔ کیل مہاسوں کا سب سے بڑا سبب چہرے کی صفائی کا خیال نہ رکھنا ہے۔ اس کے علاوہ معدے کی خرابی، ہارمونز کا ڈسٹرب ہونا اور سر کی جلد پر خشکی، سکری بھی اس کی وجوہات ہو سکتی ہیں۔

آپ درج ذیل مشوروں پر عمل کر کے ان سے نجات حاصل کر سکتی ہیں۔

1۔ سب سے پہلے بھاپ لیں، بھاپ سے کیل نرم پڑ جائیں گی اب انہیں آہستہ سے دبا کر نکال دیں۔

2۔ اپنے معدے کا خاص خیال رکھیں، ہلکی غذا استعمال کریں تلی ہوئی ثقیل اشیا سے پرہیز کریں۔

3۔ آج کل کینو کا موسم ہے۔ اگر ممکن ہو تو کم از کم ایک کینو روزانہ ضرور کھائیں۔ سیب اور کینو کا زیادہ سے زیادہ استعمال آپ کی جلد کو تر و تازہ رکھے گا اور جھائیاں بھی دور ہو جائیں گی۔

4۔ کسی صورت بھی قبض نہ ہونے دیں، مہاسوں کا ایک بڑا سبب قبض بھی ہے۔ روزانہ آدھا گھنٹہ پیدل چلیں۔

5۔ روزانہ صبح نہار منہ ایک گلاس نیم گرم پانی میں ایک چمچہ شہد اور ایک لیموں کا رس ڈال کر پئیں۔

6۔ دن میں کم از کم تین بار میڈیکیٹڈ صابن سے منہ دھوئیں اگر یہ صابن دستیاب نہ ہو تو عام صابن بھی استعمال کر سکتی ہیں۔

7۔ دو چمچ پودینے کا رس دن میں ایک بار پئیں۔

8۔ مٹی کے پیالے میں تین بادام دودھ ے سا رگڑ کر پیسٹ بنالیں سوتے وقت چہرے پر لگائیں۔ منہ دھولیں۔ رنگ نکھر آئے گا اور جھائیاں غائب ہو جائیں گی۔

9۔ تازہ پودینہ پیس لیں، اس میں آدھا چمچہ شہد ملا کر اس کا پیسٹ بنالیں اور چہرے پر لگائیں۔ آدھا گھنٹہ لگا رہنے دیں یہ ماسک آپ کے چہرے کی صفائی کرے گا اور مسام بند کر دے گا۔

اگر آپ نے ان ہدایات پر عمل کیا تو کیل مہاسوں سے نجات مل جائے گی اور رنگ بھی نکھر آئے گا۔

